اور تمکو کہ اللہ سے ڈرتے رہو اور اگر کفر کرو تو بیشک اللہ ہی کا ہے جو کچھ آسمانوں میں ہے اور جو کچھ زمین میں ہے اور اللہ بے پرواہ ہے
سب خوبیوں والا۔ اور اللہ ہی کا ہے جو کچھ آسمانوں میں ہے اور جو کچھ زمین میں ہے اور اللہ کافی ہے کارساز۔ اے لوگو وہ چاہے
تو تمھیں لیجاوے اور اوروں کو لے آئے اور اللہ کو اسکی قدرت ہے۔ جو دنیا کا انعام چاہے تو اللہ ہی کے پاس دنیا و آخرت
دونوں کا انعام ہے اور اللہ سنتا دیکھتا ہے۔ ع ۱۶ اے ایمان والو انصاف پر خوب قایم ہو جاؤ اللہ کیلیے گواہی دیتے چاہے
اوسمیں تمھارا اپنا نقصان ہو یا ماں باپ کا یا رشتہ داروں کا جسپر گواہی دو وہ غنی ہو یا فقیر ہو بہرحال اللہ کو اوسکا
سب سے زیادہ اختیار ہے تو خواہش کے پیچھے نہ جاؤ کہ حق سے الگ پڑو اور اگر تم ہیر پھیر کرو یا منہ پھیرو تو اللہ کو تمھارے
کاموں کی خبر ہے۔ اے ایمان والو ایمان رکھو اللہ اور اللہ کے رسول پر اور اوس کتاب پر جو ~~تمھاری طرف~~ اپنے اوں رسول پر اوتاری اور اوس کتاب پر
جو پہلے اوتاری اور جو نہ مانے اللہ اور اوسکے فرشتوں اور کتابوں اور رسولوں اور قیامت کو وہ ضرور دور کی گمراہی
میں پڑا۔ بیشک وہ لوگ جو ایمان لائے پھر ~~بیشک~~ کافر ہوئے پھر ~~بیشک~~ ایمان لائے پھر ~~کافر~~ کافر ہوئے
پھر ~~ہوئے~~ اور کفر میں بڑھے اللہ ہرگز اونھیں نہ بخشیگا نہ اونھیں راہ دکھائے۔ خوشخبری دو منافقوں
کو کہ اونکے لیے دردناک عذاب ہے۔ وہ جو مسلمانوں کو چھوڑ کر کافروں کو دوست بناتے ہیں کیا اونکے پاس عزت ڈھونڈتے
ہیں تو عزت تو ساری اللہ کیلیے ہے۔ اور بیشک اللہ تمپر کتاب میں اوتار چکا کہ جب تم اللہ کی آیتوں کو سنو کہ اونکا
انکار کیا جاتا اور اونکی ہنسی بنائی جاتی ہے تو اون لوگوں کے ساتھ نہ بیٹھو جبتک وہ اور بات میں مشغول نہ ہوں ورنہ تم بھی
اونھیں جیسے ہو بیشک اللہ کافروں اور منافقوں سب کو جہنم میں اکٹھا کریگا۔ وہ جو تمھاری حالت ~~تاکتے رہتے~~ تکا کرتے ہیں
پھر اگر اللہ کی طرف سے تمکو فتح ملے کہیں کیا ہم تمھارے ساتھ نہ تھے اور اگر کافروں کا حصہ ہو تو اونسے کہیں کیا ہمیں تمپر
قابو نہ تھا اور ہمنے تمھیں مسلمانوں سے بچایا تو اللہ تم سب میں قیامت کے دن فیصلہ کر دیگا اور اللہ کافروں کو مسلمانوں پر کوئی

ہچکچاتے ہیں

راہ نہ دیگا ۔ بیشک منافق اللہ کو فریب دیا چاہتے ہیں اور وہی اونہیں غافل کرکے مارےگا اور جب نماز کو کھڑے ہوں تو ہارے جی سے
لوگوں کا دکھاوا کرتے ہیں اور اللہ کو یاد نہیں کرتے مگر تھوڑا ۔ بیچ میں ڈگمگا رہے ہیں نہ ادھر کے ہیں نہ ادھر کے اور جسے اللہ
گمراہ کرے تو اوس کے لیے کوئی راہ نہ پائیگا ۔ اے ایمان والو کافروں کو دوست نہ بناؤ مسلمانوں کے سوا کیا یہ چاہتے ہو کہ اپنے اوپر اللہ کیلیے
صریح حجت کرلو ۔ بیشک منافق دوزخ کے سب سے نیچے طبقہ میں ہیں اور تو ہرگز اونکا کوئی مددگار نہ پائیگا ۔ مگر وہ جنہوں نے
توبہ کی اور سنوری اور اللہ کی رسی مضبوط تھامی اور اپنا دین خالص اللہ کیلیے کرلیا تو یہ مسلمانوں کے ساتھ ہیں اور عنقریب
اللہ مسلمانوں کو بڑا ثواب دیگا ۔ اور اللہ تمھیں عذاب دیکر کیا کریگا اگر تم حق مانو اور ایمان لاؤ اور اللہ
ہے صلہ دینے والا جاننے والا ۔

لا یحب اللہ ٦

اللہ پسند نہیں کرتا بری بات کا اعلان کرنا مگر مظلوم سے اور اللہ سنتا جانتا ہے ۔ اگر تم کوئی بھلائی علانیہ کرو یا چھپ کر
یا کسی کی برائی سے درگزر کرو تو بیشک اللہ معاف کرنے والا قدرت والا ہے ۔ وہ جو اللہ اور اوسکے رسولوں کو نہیں مانتے
اور چاہتے ہیں کہ اللہ سے اوسکے رسولوں کو جدا کردیں اور کہتے ہیں ہم کسی پر ایمان لائے اور کسی کے منکر ہوئے اور چاہتے ہیں
کہ ایمان و کفر کے بیچ میں کوئی راہ نکال لیں ۔ یہی ہیں ٹھیک ٹھیک کافر اور ہمنے کافروں کیلیے ذلت کا عذاب
تیار کر رکھا ہے ۔ اور وہ جو اللہ اور اوسکے سب رسولوں پر ایمان لائے اور اون میں سے کسی پر ایمان میں فرق نہ کیا انہیں عنقریب
اللہ انکے ثواب دیگا اور اللہ بخشنے والا مہربان ہے ۔ اے محبوب اہل کتاب تم سے سوال کرتے ہیں کہ اون پر آسمان
سے ایک کتاب اوتار دو تو وہ تو موسی سے اس سے بھی بڑا سوال کرچکے کہ بولے ہمیں اللہ علانیہ دکھا دو تو انھیں
کڑک نے آلیا اونکی ناانصافی پر پھر بچھڑا لے بیٹھے بعد اسکے کہ روشن آیتیں اونکے پاس آچکیں تو ہمنے یہ معاف فرما دیا
اور ہمنے موسی کو روشن غلبہ دیا ۔ پھر ہمنے اون پر طور کو اونچا کیا اونسے عہد لینے کو اور اونسے فرمایا کہ دروازہ میں سجدہ
کرتے داخل ہو اور اونسے فرمایا کہ ہفتہ میں حد سے نہ بڑھو اور ہمنے اون سے گاڑھا عہد لیا ۔ تو اونکی کیسی

پر عہد توڑنے کے سبب ہم نے ان پر لعنت کی اور اس لیے کہ وہ آیات الٰہی کا منکر ہوئے اور انبیاء کو ناحق شہید کرتے اور ان کے اس کہنے پر کہ
ہمارے دلوں پر غلاف ہیں بلکہ اللہ نے ان کے کفر کے سبب ان کے دلوں پر مہر لگا دی ہے [illegible] تو ایمان
نہیں لاتے مگر تھوڑے — اور اس لیے کہ انہوں نے کفر کیا اور مریم پر بڑا بہتان اٹھایا — اور ان کے اس کہنے پر کہ ہم نے مسیح عیسی
بن مریم اللہ کا رسول کو شہید کیا اور ہے یہ کہ انہوں نے نہ اسے قتل کیا اور نہ اسے سولی دی بلکہ ان کے لیے اس کی شبیہ
کا ایک بنا دیا گیا اور وہ جو اس کے بارے میں اختلاف کر رہے ہیں ضرور اس کی طرف سے شبہ میں پڑے ہوئے ہیں انہیں
اس کی کچھ بھی خبر نہیں مگر یہی گمان کی پیروی اور بے شک انہوں نے اس کو قتل نہ کیا بلکہ اللہ نے اسے اپنی طرف اٹھا لیا اور
اللہ غالب حکمت والا ہے — کوئی کتابی ایسا نہیں جو اس کی موت سے پہلے اس پر ایمان نہ لائے اور قیامت کے دن وہ ان پر گواہ
ہوگا — تو یہودیوں کے بڑے ظلم کے سبب ہم نے وہ بعض ستھری چیزیں کہ ان کے لیے حلال تھیں ان پر حرام فرما دیں اور اس لیے کہ انہوں نے بہتوں
کو اللہ کی راہ سے روکا — اور اس لیے کہ وہ سود لیتے حالانکہ وہ اس سے منع کیے گئے تھے اور لوگوں کا مال ناحق کھا جاتے اور ان میں جو کافر
ہوئے ہم نے ان کے لیے دردناک عذاب تیار کر رکھا ہے — ہاں جو ان میں علم میں پکے اور ایمان والے ہیں وہ ایمان لاتے ہیں اس پر
جو اے محبوب تمہاری طرف اترا اور جو تم سے پہلے اترا اور نماز قائم رکھنے والے اور زکوٰۃ دینے والے اور اللہ اور قیامت
پر ایمان لانے والے ایسوں کو عنقریب ہم بڑا ثواب دیں گے — بے شک اے محبوب ہم نے تمہاری طرف وحی بھیجی جیسے وحی بھیجی نوح اور اس کے
بعد کے پیغمبروں کو اور ہم نے وحی بھیجی ابراہیم اور اسمٰعیل اور اسحٰق اور یعقوب اور ان کے بیٹوں اور عیسیٰ اور ایوب اور یونس
اور ہارون اور سلیمان کو اور ہم نے داؤد کو زبور عطا فرمائی — اور رسولوں کو جن کا ذکر ہم تم سے پہلے فرما چکے اور ان رسولوں کو جن کا
ذکر تم سے نہ فرمایا اور اللہ نے موسیٰ سے حقیقۃً کلام فرمایا — رسول خوشخبری دیتے اور ڈر سناتے کہ رسولوں کے بعد اللہ کے یہاں لوگوں کو
کوئی عذر نہ رہے اور اللہ غالب حکمت والا ہے — لیکن اے محبوب اللہ اس کا گواہ ہے جو اس نے تمہاری طرف اتارا وہ اس نے
اپنے علم سے اتارا ہے اور فرشتے گواہ ہیں اور اللہ کی گواہی کافی — وہ جنہوں نے کفر کیا اور اللہ کی راہ سے

# سورۃ المائدۃ

اللہ کے نام سے شروع جو بہت مہربان رحم والا۔

ای ایمان والو اپنی قول پورے کرو تمھاری لیے حلال ہوئے بے زبان مویشی مگر وہ جو آگے سنایا جائیگا تمکو لیکن شکار حلال نہ سمجھو
جب تم احرام میں ہو بیشک اللہ حکم فرماتا ہے جو چاہے — ای ایمان والو حلال نہ ٹھہرالو اللہ کے نشان اور
نہ ادب والے مہینے اور نہ حرم کو بھیجی ہوئی قربانیاں اور نہ جنکے گلے میں علامتیں آویزاں اور نہ اونکا مال و آبرو
جو عزت والے گھر کا قصد کرکے آئیں اپنے رب کا فضل اور اوسکی خوشی چاہتے اور جب احرام سے نکلو تو شکار
کر سکتے ہو اور تمھیں کسی قوم کی عداوت کہ اونھوں نے تمکو مسجد حرام سے روکا تھا زیادتی کرنے پر نہ ابھارے اور نیکی اور
پرہیزگاری پر ایک دوسرے کی مدد کرو اور گناہ اور زیادتی پر باہم مدد نہ دو اور اللہ سے ڈرتے رہو بیشک اللہ کا
عذاب سخت ہی۔ تم پر حرام ہے مردار اور خون اور سور کا گوشت اور وہ جسکے ذبح میں غیر خدا کا نام پکارا گیا اور وہ
جو گلا گھونٹنے سے مرے اور بے دھار کی چیز سے مارا ہوا اور جو گر کر مرا اور جسے کسی جانور نے سینگ مارا اور
جسے کوئی درندہ کھا گیا مگر جنھیں تم ذبح کرلو اور جو کسی تھان پر ذبح کیا گیا اور پانسے ڈالکر بانٹا کرنا یہ گناہ کا کام ہے
آج تمھاری دین کی طرف سے کافروں کی آس ٹوٹ گئی تو اون سے نہ ڈرو اور مجھسے ڈرو آج میں نے تمھارے لیے تمھارا دین
کامل کردیا اور تم پر اپنی نعمت تمام کردی اور تمھارے لیے اسلام کو دین پسند کیا تو جو بھوک پیاس کی شدت میں
ناچار ہو یوں کہ گناہ کی طرف نہ جھکے تو بیشک اللہ بخشنے والا مہربان ہی — ای محبوب تمسے پوچھتے ہیں کہ اونکے لیے کیا حلال
ہوا تم فرمادو کہ حلال کی گئیں تمھارے لیے پاک چیزیں اور جو شکاری جانور تمنے سدھا لیے اونھیں شکار پر دوڑاتے
جو علم تمھیں خدا نے دیا اوس میں سے اونھیں سکھاتے تو کھاؤ اوس میں سے جو وہ مار کر تمھارے لیے رہنے دیں اور اوس پر
اللہ کا نام لو اور اللہ سے ڈرتے رہو بیشک اللہ کو حساب کرتے دیر نہیں لگتی — آج تمھارے لیے پاک چیزیں حلال
ہوئیں اور کتابیوں کا کھانا تمھارے لیے حلال ہی اور تمھارا کھانا اونکے لیے حلال ہے اور پارسا عورتیں مسلمان اور
پارسا عورتیں اون میں سے جنکو تمسے پہلے کتاب ملی جب تمھیں اونکے مہر دو قید میں لاتے ہوئے نہ مستی نکالتے

ع ۵

اور نہ آشنا بناتے اور جو منکر ہے کافر ہوا اسکا کیا دھرا سب اکارت گیا اور وہ آخرت میں زیان کار ہے

ای ایمان والو جب نماز کو کھڑے ہونا چاہو تو اپنے مونھہ دھوؤ اور کہنیوں تک ہاتھ اور سروں کا مسح کرو اور ٹخنوں تک

پانوں دھوؤ اور اگر تمہیں نہانے کی حاجت ہو تو خوب ستھرے ہو لو اور اگر تم بیمار یا سفر میں ہو یا تم میں کوئی

قضای حاجت سے آیا یا تم نے عورتوں سے صحبت کی اور ان صورتوں میں پانی نہ پایا تو پاک مٹی سے تیمم کرو تو اپنے مونھ

اور ہاتھوں کا اوس سے مسح کرو اللہ نہیں چاہتا کہ تم پر کچھ تنگی رکھے لیکن یہ چاہتا ہے کہ تمہیں خوب ستھرا کر دے اور اپنی

نعمت تم پر پوری کر دے کہ شاید تم احسان مانو۔ اور یاد کرو اللہ کا احسان اپنے اوپر اور وہ عہد جو اوس نے تم سے لیا جبکہ تم نے کہا ہم نے

سنا اور مانا اور اللہ سے ڈرو بیشک اللہ دلوں کی بات جانتا ہے ۔ ای ایمان والو اللہ کے حکم پر خوب قائم ہو جاؤ انصاف

کے ساتھ گواہی دیتے اور تمکو کسی قوم کی عداوت اسپر نہ اوبھارے کہ انصاف نکرو انصاف کرو وہ پرہیزگاری سے

زیادہ قریب ہے اور اللہ سے ڈرو بیشک اللہ کو تمہارے کاموں کی خبر ہے ۔ ایمان والے نیکوکاروں سے اللہ کا

وعدہ ہے کہ اونکے لیے بخشش اور بڑا ثواب ہے اور وہ جنہوں نے کفر کیا اور ہماری آیتیں جھٹلائیں وہی دوزخ والے

ہیں ۔ ای ایمان والو اللہ کا احسان اپنے اوپر یاد کرو جب ایک قوم نے چاہا کہ تم پر دست درازی کریں تو اوس نے

ع ۶

اونکے ہاتھ تم سے روک دیئے اور اللہ سے ڈرو اور مسلمانوں کو اللہ ہی پر بھروسا چاہیے ۔ اور بیشک اللہ نے

بنی اسرائیل سے عہد لیا اور ہم نے اون میں بارہ سردار قائم کیے اور اللہ نے فرمایا بیشک میں تمہارے ساتھ ہوں ضرور اگر تم

نماز قائم رکھو اور زکوٰۃ دو اور میرے رسولوں پر ایمان لاؤ اور اونکی تعظیم کرو اور اللہ کو قرض حسن دو تو بیشک میں تمہارے

گناہ اوتار دونگا اور ضرور تمہیں باغوں میں لیجاؤنگا جنکے نیچے نہریں رواں پھر اسکے بعد جو تم میں سے کفر کرے وہ ضرور سیدھی

راہ سے بہکا ۔ تو اونکی کیسی بدعہدیوں پر ہم نے اونھیں لعنت کی اور اونکے دل سخت کر دیے اللہ کی باتوں کو اونکے ٹھکانوں

سے بدلتے ہیں اور بھولا بیٹھے بڑا حصہ اون نصیحتوں کا جو اونھیں دی گئیں اور تم ہمیشہ اونکی ایک نہ ایک دغا پر مطلع ہوتے رہوگے

سوا تھوڑونکی تو اونھیں معاف کر اور اونسے درگزر کر بیشک احسان کرنیوالونکو اللہ محبوب رکھتا ہی — اور ان لوگوں سے جو کہتے ہیں ہم نصاریٰ
ہیں ہمنی اون سی عہد لیا تو وہ بھولا بیٹھے بڑا حصہ اون نصیحتوں کا جو اونھیں دی گئیں تو ہمنی اونکی آپس میں قیامت کے دن تک
بیر اور بغض ڈال دیا اور عنقریب اللہ اونھیں بتا دیگا جو کچھ کرتے تھے — ای کتاب والو بیشک تمھارے پاس ہمارا یہ رسول تشریف لائے
کہ تمپر ظاہر فرماتا ہی بہت سی چیزیں جو تمنے کتاب میں چھپا ڈالی تھی اور بہت سی معاف فرماتے ہیں بیشک تمھارے پاس آیا
اللہ کیطرف سے ایک نور اور روشن کتاب — اللہ اوس سے ہدایت دیتا ہی اوسی جو اللہ کی مرضی پر چلا سلامتی کے راستے اور اونھیں
اندھیریوں سے روشنی کیطرف لیجاتا ہی اپنے حکم سے اور اونھیں سیدھی راہ دکھاتا ہی — بیشک کافر ہوئے وہ جنہوں نے کہا کہ اللہ
مسیح بن مریم ہی ہی تم فرما دو پھر اللہ کا کوئی کیا کر سکتا ہی اگر وہ چاہی کہ ہلاک کر دے مسیح ابن مریم اور اوسکی ماں اور تمام زمین والوں کو اور
اللہ ہی کیلیے ہی سلطنت آسمانوں اور زمین ~~کی~~ اور جو کچھ اونکے درمیان ہی جو چاہے ~~[illegible]~~ پیدا کرتا ہی اور اللہ سب کچھ کر سکتا ہی —
اور یہودی اور نصرانی بولی کہ ہم اللہ کے بیٹے اور اوسکے پیارے ہیں تم فرما دو پھر تمھیں کیوں تمھارے گناہوں پر عذاب فرماتا ہی بلکہ تم
آدمی ہو اوسکی مخلوقات سے جسے چاہے بخشتا ہی اور جسے چاہے سزا دیتا ہی اور اللہ ہی کیلیے ہی سلطنت آسمانوں اور زمین اور اونکے
درمیان کی اور اوسی کی طرف پھرنا ہی — ای کتاب والو بیشک تمھارے پاس ہمارے یہ رسول تشریف لائے کہ تمپر ہمارے احکام ظاہر فرماتے ہیں
بعد اسکے کہ رسولوں کا آنا مدتوں بند رہا تھا کبھی تم کہو ہمارے پاس کوئی خوشی اور ڈر سنانیوالا نہ آیا تو یہ خوشی اور ڈر سنانے
تمھارے پاس تشریف لائے ہیں اور اللہ کو سب قدرت ہی — اور جب موسی نے کہا اپنی قوم سے ای میری قوم اللہ کا احسان اپنے
اوپر یاد کرو کہ تم میں سے پیغمبر کیے اور تمھیں بادشاہ کیا اور تمھیں وہ دیا جو آج سارے جہان میں کسی کو نہ دیا — ای قوم اوس پاک زمین
میں داخل ہو جو اللہ نے تمھارے لیے لکھی ہی اور اپنی پیچھے کیطرف ~~پلٹ جاو کہ زیان کی طرف پلٹو گے~~ پیچھے نہ پلٹو کہ نقصان پر پلٹو گے — بولے
ای موسی اوسمیں تو بڑی زبردست قوم ہیں اور ہم اوسمیں ہرگز داخل نہ ہونگے جب تک وہ وہاں سے نکل نہ جائیں ہاں وہ وہاں سے
نکل جائیں تو ہم وہاں جائینگے — دو مرد کہ اللہ سے ڈرنے والوں میں سے تھے اللہ نے اونھیں نوازا بولے کہ زبردستی دروازے میں
اونپر داخل ہو اگر تم دروازے میں داخل ہوگئے تو تمہارا ہی غلبہ ہی اور اللہ ہی پر بھروسہ کرو اگر تمھیں ایمان ہی — بولے ای موسی

تم دونوں لڑو

ہم تو وہاں کبھی نہ جائنگے جب تک وہ وہاں ہیں تو آپ جایے اور آپکا رب ہم یہاں بیٹھے ہیں ـ موسیٰ نے عرض کی کہ اے رب
میرے مجھے اختیار نہیں مگر اپنا اور اپنے بھائی کا تو تو ہمکو ان بے حکموں سے جدا رکھ ـ فرمایا کہ وہ اونپر حرام ہے چالیس برس تک
بھٹکتے پھرینگے زمین میں تو تم ان بے حکموں کا افسوس نکھاؤ ـ اور انکو پڑھکر سنا آدم کے دو بیٹوں کی سچی خبر جب دونوں

۸۴

نے ایک ایک نیاز پیش کی تو ایک کی قبول ہوئی اور دوسرے کی نہ قبول ہوئی بولا قسم ہے میں تجھے قتل کر دونگا کہا اللہ اوسی سے
قبول کرتا ہے جسے ڈر ہے ـ بیشک اگر تو اپنا ہاتھ مجھپر بڑھائیگا کہ مجھے قتل کرے تو میں اپنا ہاتھ تجھپر نہ بڑھاؤنگا کہ
تجھے قتل کروں میں اللہ سے ڈرتا ہوں جو مالک سارے جہان کا ـ میں تو یہ چاہتا ہوں کہ میرا اور تیرا گناہ دونوں تیرے ہی پلے
پڑے تو تو دوزخی ہو جا اور بے انصافوں کی یہی سزا ہے ـ تو اوسکے نفس نے اوسے بھائی کے قتل کا چاؤ دلایا تو اوسے قتل کر دیا
تو رہگیا نقصان میں ـ تو اللہ نے ایک کوا بھیجا زمین کریدتا کہ اوسے دکھائے کیونکر اپنے بھائی کی لاش چھپائے بولا ہائے خرابی
میں اس کوے جیسا بھی نہ ہو سکا کہ میں اپنے بھائی کی لاش چھپاتا تو پچھتاتا رہگیا ـ اس سبب سے ہمنے بنی اسرائیل
پر لکھدیا کہ جسنے کوئی جان قتل کی بغیر جان کے بدلے یا زمین میں فساد کئے تو گویا اوسنے سب لوگوں کو قتل کیا اور جسنے
ایک جان کو جلا لیا اوسنے گویا سب لوگوں کو جلا لیا اور بیشک اونکے پاس ہمارے رسول روشن دلیلوں کیساتھ آئے پھر
بیشک ان میں بہت اسکے بعد زمین میں زیادتی کرنے والے ہیں ـ وہ کہ اللہ اور اسکے رسول سے لڑتے اور ملک میں فساد
کرتے پھرتے ہیں اونکا بدلہ یہی ہے کہ گن گن کر قتل کئے جائیں یا سولی دئے جائیں یا اونکے ایک طرف کے ہاتھ اور دوسری
طرف کے پاؤں کاٹے جائیں یا زمین سے دور کر دئے جائیں یہ دنیا میں اونکی رسوائی ہے اور آخرت میں اونکے لیے بڑا

۹۴

عذاب ہے ـ مگر وہ جنہوں نے توبہ کرلی اس سے پہلے کہ تم اونپر قابو پاؤ تو جان لو کہ اللہ بخشنے والا مہربان ہے ـ اے ایمان
والو اللہ سے ڈرو اور اوسکی طرف وسیلہ ڈھونڈو اور اوسکی راہ میں جہاد کرو اس امید پر کہ فلاح پاؤ ـ بے
بیشک وہ جو کافر ہوئے جو کچھ زمین میں ہے سب اور اوسکی برابر اور اگر اونکی ملک ہو کہ اوسے دیکر قیامت کے عذاب سے

اپنی جان چھوڑ ابیت تو اوس سے نہ لیا جائیگا اور اونکے لیے دکھ کا عذاب ہے — دوزخ سے نکلنا چاہینگے اور وہ اوس سے نہ نکلینگے
اور اونکو دوامی سزا ہے — اور جو مرد یا عورت چور ہو تو اونکا ہاتھ کاٹو اونکے کیے کا بدلا اللہ کیطرف سے سزا اور اللہ غالب
حکمت والا ہے — تو جو اپنے ظلم کے بعد توبہ کرے اور سنور جائے تو اللہ اپنی مہر سے اوس پر رجوع فرمائیگا بیشک اللہ بخشنے والا مہربان ہے
کیا تجھے معلوم نہیں کہ اللہ کیلیے ہے آسمانوں اور زمین کی بادشاہی سزا دیتا ہے جسے چاہے اور بخشتا ہے جسے چاہے اور اللہ سب کچھ
کر سکتا ہے — ای رسول تمھیں غمگین نکریں وہ جو کفر پر دوڑتے ہیں کچھ وہ جو اپنے مونھ سے کہتے ہیں ہم ایمان لائے اور اونکے دل
مسلمان نہیں اور کچھ یہودی جھوٹ خوب سنتے ہیں اور لوگوں کی خوب سنتے ہیں جو تمھارے پاس حاضر نہوئے اللہ کی باتونکو
اونکے ٹھکانوں کے بعد بدل دیتے ہیں کہتے ہیں یہ حکم تمھیں ملے تو مانو اور یہ نہ ملے تو بچو اور جسے اللہ گمراہ کرنا چاہے تو ہرگز تو اللہ سے
اوسکا کچھ بنا نہ سکیگا وہ ہیں کہ اللہ نے اونکا دل پاک کرنا نہ چاہا اونھیں دنیا میں رسوائی ہے اور اونھیں آخرت میں بڑا
عذاب — بڑے جھوٹ سننے والے بڑے حرام خور تو اگر وہ تمھارے حضور حاضر ہوں تو اونمیں فیصلہ فرماؤ یا اون سے مونھ پھیر لو اور اگر
تم اونسے مونھ پھیر لوگے تو وہ تمھارا کچھ نہ بگاڑ سکینگے اور اگر اونمیں فیصلہ فرماؤ تو انصاف سے فیصلہ کرو بیشک انصاف والے اللہ کو
پسند ہیں — اور وہ تمسے کیونکر فیصلہ چاہینگے حالانکہ اونکے پاس توریت ہے جسمیں اللہ کا حکم موجود ہے بااینہمہ اوسی سے مونھ پھیرتے ہیں
اور وہ ایمان لانے والے نہیں — بیشک ہمنے توریت اوتاری اوسمیں ہدایت اور نور ہے ~~[illegible]~~ اوسکے
مطابق یہود کو حکم دیتے تھے ہمارے فرمانبردار نبی اور عالم اور فقیہ کہ اون سے کتاب اللہ کی حفاظت چاہی گئی تھی اور وہ اوس پر گواہ تھے تو
لوگوں سے خوف نکرو اور مجھسے ڈرو اور میری آیتوں کے بدلے ذلیل قیمت نہ لو اور جو اللہ کے اوتارے پر حکم نکرے وہی لوگ کافر ہیں —
اور ہمنے توریت میں اونپر واجب کیا کہ جان کے بدلے جان اور آنکھ کے بدلے آنکھ اور ناک کے بدلے ناک اور کان کے بدلے کان اور
دانت کے بدلے دانت اور زخموں میں بدلا ہے پھر جو دل کی خوشی سے بدلا کرا دے تو وہ اوسکا گناہ اوتار دیگا اور جو اللہ کے
اوتارے پر حکم نکرے تو وہی لوگ ظالم ہیں — اور ہم اون نبیوں کے پیچھے اونکے نشان قدم پر عیسی ابن مریم کو لائے تصدیق کرتا
ہوا توریت کی جو اوس سے پہلے تھی اور ہمنے اوسے انجیل عطا کی جسمیں ہدایت اور نور ہے اور تصدیق فرماتی ہے توریت کی کہ اوس سے

ع

پہلے تھی اور ہدایت اور نصیحت ہے پرہیزگاروں کو — اور چاہیے کہ انجیل والے حکم کریں اوسی پر جو اللہ نے اوسمیں اوتارا اور جو اللہ کے
اوتارے پر حکم نکریں تو وہی لوگ بے حکم فاسق ہیں — اور اے محبوب ہم نے تمہاری طرف سچی کتاب اوتاری اگلی کتابوں کی تصدیق فرماتی
اور اوسپر محافظ و گواہ تو اونمیں فیصلہ کرو اللہ کے اوتارے سے اور اے سننے والے اونکی خواہشوں کی پیروی نکرنا اپنے پاس آیا ہوا
حق چھوڑکر ہم نے تم سب کیلیے ایک ایک شریعت اور راستہ رکھا اور اللہ چاہتا تو تم سب کو ایک ہی امت کر دیتا مگر منظور یہ ہے کہ جو کچھ
تمہیں دیا اوسمیں تمہیں آزمائے تو بھلائیوں کی طرف سبقت چاہو تم سب کا پھرنا اللہ ہی کی طرف ہے تو وہ تمہیں بتا دیگا جس
بات میں تم جھگڑتے تھے — اور یہ کہ اے مسلمان اللہ کے اوتارے پر حکم کر اور اونکی خواہشوں پر نہ چل اور اونسے بچتا رہ کہ کہیں تجھے لغزش
نہ دیدیں کسی حکم میں جو تیری طرف اوترا پھر اگر وہ منہ پھیریں تو جان لو کہ اللہ [illegible] اونکے بعض گناہوں کی سزا اونکو
پہنچایا چاہتا ہے اور بیشک بہت آدمی بے حکم ہیں — تو کیا جاہلیت کا حکم چاہتے ہیں اور اللہ سے بہتر کسکا حکم
یقین والوں کیلیے — اے ایمان والو یہود و نصاری کو دوست نہ بناؤ وہ آپسمیں ایک دوسرے کے دوست ہیں اور تم میں جو کوئی
اونسے دوستی رکھیگا تو وہ اونھیں میں سے ہے بیشک اللہ بے انصافوں کو راہ نہیں دیتا — اب تم اونھیں دیکھوگے
جنکے دلوں میں آزار ہے یہود و نصاری کی طرف دوڑتے ہیں کہتے ہیں ہم ڈرتے ہیں کہ ہمپر کوئی گردش آجائے
تو نزدیک ہے کہ اللہ فتح لائے یا اپنی طرف سے کوئی حکم پھر اوسپر جو اپنے دلوں میں چھپایا تھا پچھتائے رہ جائیں
اور ایمان والے کہتے کیا یہی ہیں جنھوں نے اللہ کی قسم کھائی تھی اپنے حلف میں پوری کوشش سے کہ وہ تمہارے ساتھ ہیں اونکا
کیا دھرا سب اکارت گیا تو رہ گئے نقصان میں — اے ایمان والو تم میں جو کوئی اپنے دین سے پھریگا تو عنقریب اللہ ایسے لوگ
لائیگا کہ وہ اللہ کے پیارے اور اللہ اونکا پیارا مسلمانوں پر نرم اور کافروں پر سخت اللہ کی راہ میں لڑینگے اور کسی ملامت کرنیوالے
کی ملامت کا اندیشہ نکرینگے یہ اللہ کا فضل ہے جسے چاہے دے اور اللہ وسعت والا علم والا ہے — تمہارے دوست نہیں مگر اللہ اور
اوسکا رسول اور ایمان والے کہ نماز قائم کرتے ہیں اور زکاۃ دیتے ہیں اور اللہ کے حضور جھکے ہوئے ہیں — اور جو اللہ اور اوسکے
رسول اور مسلمانوں کو اپنا دوست بنائے تو بیشک اللہ ہی کا گروہ غالب ہے — اے ایمان والو جنھوں نے تمہارے دین کو ہنسی کھیل
بنا لیا ہے وہ جو تم سے پہلے کتاب دیے گئے اور کافر اونمیں کسیکو اپنا دوست نہ بناؤ اور اللہ سے ڈرتے رہو اگر ایمان رکھتے ہو

اور جب تم نماز کیلیے اذان دو تو اوسے ہنسی کھیل بناتے ہیں یہ اسلیے کہ وہ نرے بیعقل لوگ ہیں — تم فرماؤ اے کتابیو
تمھیں ہمارا کیا برا لگا یہی نہ کہ ہم ایمان لائے اللہ پر اور اوسپر جو ہماری طرف اوترا اور اوسپر جو پہلے اوترا اور یہ کہ تم
میں اکثر بے حکم ہیں — تم فرماؤ کیا میں بتادوں جو اللہ کے یہاں اس سے بدتر درجہ میں ہیں وہ جن پر اللہ نے لعنت کی اور ان پر
غضب فرمایا اور ان میں سے کر دیے بندر اور سؤر اور [illegible] شیطان کے پجاری ان کا ٹھکانا زیادہ برا ہے اور یہ
سیدھی راہ سے زیادہ بہکے — اور جب تمھارے پاس آئیں تو کہتے ہیں ہم مسلمان ہیں اور وہ آتے وقت بھی کافر تھے اور جاتے
وقت بھی کافر اور اللہ خوب جانتا ہے جو چھپا رہے ہیں — اور ان میں تم بہتوں کو دیکھوگے کہ گناہ اور زیادتی اور حرام خوری پر
دوڑتے ہیں بیشک بہت ہی برے کام کرتے ہیں — انھیں کیوں نہیں منع کرتے ان کے پادری اور درویش گناہ کی بات کہنے
اور حرام کھانے سے بیشک بہت ہی برے کام کر رہے ہیں — اور یہودی بولے اللہ کا ہاتھ بندھا ہوا ہے انھیں کے ہاتھ باندھے
جائیں اور ان پر اس کہنے سے لعنت ہے بلکہ اوسکے ہاتھ کشادہ ہیں عطا فرماتا ہے جیسے چاہے اور اے محبوب یہ جو تمھاری
طرف تمھارے رب کے پاس سے اوترا اس سے ان میں بہتوں کو شرارت اور کفر میں ترقی ہوگی اور ان میں ہم نے قیامت تک
آپس میں دشمنی اور بیر ڈال دیا جب کبھی لڑائی کی آگ بھڑکاتے ہیں اللہ اوسے بجھا دیتا ہے اور زمین میں فساد کیلیے
دوڑتے پھرتے ہیں اور اللہ فسادیوں کو نہیں چاہتا — اور اگر کتاب والے ایمان لاتے اور پرہیزگاری کرتے تو ضرور ہم ان کے گناہ
اوتار دیتے اور ضرور انھیں چین کے باغوں میں لیجاتے — اور اگر وہ قائم رکھتے توریت اور انجیل اور جو کچھ ان کی طرف ان کے رب سے
اوترا تو انھیں رزق ملتا اوپر سے اور ان کے پاؤں کے نیچے سے ان میں کوئی گروہ اعتدال پر ہے اور ان میں اکثر بہت ہی برے کام
کر رہے ہیں — اے رسول پہنچا دو جو کچھ اوترا تمھیں تمھارے رب کی طرف سے اور ایسا نہ ہو تو تم نے اوسکا کوئی پیام نہ پہنچایا اور
اللہ تمھاری نگہبانی کریگا لوگوں سے بیشک اللہ کافروں کو راہ نہیں دیتا — تم فرما دو اے کتابیو تم کچھ بھی نہیں ہو جبتک نہ قائم
کرو توریت اور انجیل اور جو کچھ تمھاری طرف تمھارے رب کے پاس سے اوترا اور بیشک اے محبوب وہ جو تمھاری طرف تمھارے
رب کے پاس سے اوترا اوس سے ان میں بہتوں کو شرارت اور کفر کی اور ترقی ہوگی تو تم کافروں کا کچھ غم نہ کھاؤ — وہ جو اپنے آپ کو مسلمان کہتے ہیں

ع ۱۳

اور اسیطرح یہودی اور ستارہ پرست اور نصرانی انمیں جو کوئی سچے دل سے اللہ و قیامت پر ایمان لاویگا اور اچھا کام کریگا تو اونپر
نہ کچھ اندیشہ ہی اور نہ کچھ غم — بیشک ہمنے بنی اسرائیل سے عہد لیا اور اونکی طرف رسول بھیجے جب کبھی اونکے پاس کوئی رسول وہ بات
لیکر آیا جو اونکے نفس کی خواہش نتھی ایک گروہ کو جھٹلایا اور ایک گروہ کو شہید کرتے ہیں — اور اس گمان میں رہے کہ کوئی سزا
نہوگی تو اندھے اور بہرے ہوگئے پھر اللہ نے اونکی توبہ قبول کی پھر اونمیں بہتیرے اندھے اور بہرے ہوگئے اور اللہ اونکے کام
دیکھ رہا ہی — بیشک کافر ہیں وہ جو کہتے ہیں کہ اللہ وہی مسیح مریم کا بیٹا ہی اور مسیح نے تو یہ کہا تھا ای بنی اسرائیل اللہ
کی بندگی کرو جو میرا رب اور تمھارا رب ہے بیشک جو اللہ کا شریک ٹھہرائے تو اللہ نے اوسپر جنت حرام کردی اور اوسکا
ٹھکانا دوزخ ہی اور ظالموں کا کوئی مددگار نہیں — بیشک کافر ہیں وہ جو کہتے ہیں اللہ تین خداؤں میں کا تیسرا ہی
اور خدا کوئی نہیں مگر ایک خدا اور اگر اپنی بات سے باز نہ آئے تو جو اونمیں کافر رہینگے اونکو ضرور دردناک عذاب پہنچیگا —
تو کیوں نہیں رجوع کرتے اللہ کیطرف اور اوس سے بخشش مانگتے اور اللہ بخشنے والا مہربان ہی — مسیح ابن مریم نہیں ہی مگر ایک
رسول اوس سے پہلے بہت رسول ہو گزرے اور اوسکی ماں صدیقہ ہی دونوں کھانا کھاتے تھے دیکھو تو ہم کیسی صاف نشانیاں
اونکے لیے بیان کرتے ہیں پھر دیکھو وہ کیسے اوندھے جاتے ہیں — تم فرماؤ کیا اللہ کے سوا ایسے کو پوجتے ہو جو تمھارے نقصان
کا مالک نہ نفع کا اور اللہ ہی سنتا جانتا ہی — تم فرماؤ ای کتاب والو اپنے دین میں ناحق زیادتی نکرو اور ایسے لوگوں کی
خواہش پر نہ چلو جو پہلے گمراہ ہوچکے اور بہتوں کو گمراہ کیا اور سیدھی راہ سے بہک گئے — لعنت کیے گئے وہ جنھوں نے کفر کیا

۱۴ع

بنی اسرائیل میں داود اور عیسی بن مریم کی زبان پر یہ بدلا اونکی نافرمانی اور سرکشی کا — جو بری بات کرتے آپس میں
ایک دوسرے کو نہ روکتے ضرور بہت ہی برے کام کرتے تھے — اونمیں تم بہت کو ~~دیکھیگا~~ دیکھوگے کہ کافروں سے دوستی کرتے
ہیں کیا ہی بری چیز اپنے لیے خود آگے بھیجی یہ کہ اللہ کا اونپر غضب ہوا اور وہ عذاب میں ہمیشہ رہینگے — اور اگر وہ ایمان
لاتے اللہ اور اس نبی پر اور اوسپر جو اونکی طرف اوترا تو کافروں سے دوستی نکرتے مگر اونمیں تو بہتیرے فاسق ہیں —

ضرور تم مسلمانوں کی نسبت سب سے بڑھکر دشمن یہودیوں اور مشرکوں کو پاؤگے اور ضرور تم مسلمانوں کی دوستی میں سب سے زیادہ قریب

واذا سمعوا

انکو پاؤگے جو کہتے تھے کہ ہم نصاریٰ ہیں یہ اسلیے کہ ان میں عالم اور درویش ہیں اور یہ غرور نہیں کرتے ۔ اور جب سنتے ہیں
وہ جو رسول کی طرف اترا تو انکی آنکھیں دیکھو کہ آنسوؤں سے ابل رہی ہیں اسلیے کہ وہ حق کو پہچان گئے کہتے ہیں ای رب ہمارے
ہم ایمان لائے تو ہمیں حق کے گواہوں میں لکھ لے ۔ اور ہمیں کیا ہوا کہ ہم ایمان نہ لائیں اللہ پر اور اوس حق پر کہ ہمارے پاس
آیا اور ہم طمع کرتے ہیں کہ ہمیں ہمارا رب نیک لوگوں کے ساتھ داخل کرے ۔ تو اللہ نے اونکو اوس کہنے کے بدلے اونھیں باغ دیے
جنکے نیچے نہریں رواں ہمیشہ اونمیں رہینگے یہ بدلا ہے نیکوں کا ۔ اور وہ جنھوں نے کفر کیا اور ہماری آیتیں جھٹلائیں وہ ہیں
دوزخ والے ۔ ای ایمان والو حرام نہ ٹھہراؤ وہ ستھری چیزیں کہ اللہ نے تمھارے لیے حلال کیں اور حد سے نہ بڑھو بیشک حد سے

ع

بڑھنے والے اللہ کو ناپسند ہیں ۔ اور کھاؤ جو کچھ تمھیں اللہ نے روزی دی حلال پاکیزہ اور ڈرو اللہ سے جسپر تمھیں ایمان ہے ۔
اللہ تمھیں نہیں پکڑتا تمھاری غلط فہمی کی قسموں پر ہاں اون قسموں پر گرفت فرماتا ہے جنھیں تم نے مضبوط کیا تو ایسی قسم کا بدلا
دس مسکینوں کو کھانا دینا اپنے گھر والوں کو جو کھلاتے ہو اوس کے اوسط میں سے یا اونھیں کپڑے دینا یا ایک بردہ آزاد کرنا
تو جو اونمیں سے کچھ نہ پائے تو تین دن کے روزے یہ بدلا ہے تمھاری قسموں کا جب قسم کھاؤ اور اپنی قسموں کی حفاظت کرو
اسیطرح اللہ تم سے اپنی آیتیں بیان فرماتا ہے کہ کہیں تم احسان مانو ۔ ای ایمان والو شراب اور جوا اور بت اور پانسے
ناپاک ہی ہیں شیطانی کام تو ان سے بچتے رہنا کہ تم فلاح پاؤ ۔ شیطان یہی چاہتا ہے کہ تم میں بیر اور دشمنی ڈلوادے
شراب اور جوے میں اور تمھیں اللہ کی یاد اور نماز سے روکے تو کیا تم باز آئے ۔ اور حکم مانو اللہ کا اور حکم مانو
رسول کا اور ہوشیار رہو پھر اگر تم پھر جاؤ تو جان لو کہ ہمارے رسول کا ذمہ صرف واضح طور پر حکم پہنچا دینا ہے ۔
جو ایمان لائے اور نیک کام کیے اون پر کچھ گناہ نہیں جو کچھ اونھوں نے چکھا جبکہ ڈریں اور ایمان رکھیں اور نیکیاں
کریں پھر ڈریں اور ایمان رکھیں پھر ڈریں اور نیک رہیں اور اللہ نیکوں کو دوست رکھتا ہے ۔ ای ایمان والو ضرور اللہ

ع

تمھیں آزمائیگا ایسے بعض شکار سے جس تک تمھارے ہاتھ اور نیزے پہنچیں کہ اللہ پہچان کرادے اونکی جو اوسے بن دیکھے

ڈرتا ہے بن دیکھے اوسکا پھر جو حد سے بڑھے اوسکے لیے دردناک سزا ہے — ای ایمان والو شکار نہ مارو جب تم احرام میں ہو اور
تم میں جو اوسے قصداً قتل کرے تو اوسکا بدلا یہ ہے کہ ویسا ہی جانور مویشی سے دے جو تم میں کے دو ثقہ آدمی اوسکا حکم کریں
یہ قربانی ہو کعبہ کو پہنچتی یا کفارہ دے چند مسکینوں کا کھانا یا اوسکے برابر روزے کہ اپنے کام کا وبال چکھے اللہ نے معاف کیا جو
ہو گزرا اور جو اب کرےگا اللہ اوس سے بدلا لیگا اور اللہ غالب ہے بدلا لینے والا — حلال ہے تمھارے لیے دریا کا شکار اور
اوس کا کھانا تمھارے اور مسافروں کے فائدے کو اور تم پر حرام ہے خشکی کا شکار جب تک تم احرام میں ہو اور اللہ سے
ڈرو جسکی طرف تمھیں اوٹھنا ہے — اللہ نے ادب والے گھر کعبہ کو لوگوں کے قیام کا باعث کیا اور حرمت والے مہینے اور حرم کی قربانی
اور گلے میں علامت آویزاں جانوروں کو یہ اسلیے کہ تم یقین کرو کہ اللہ جانتا ہے جو کچھ آسمانوں میں ہے اور جو کچھ زمین میں اور
یہ کہ اللہ سب کچھ جانتا ہے — جان رکھو کہ اللہ کا عذاب سخت ہے اور اللہ بخشنے والا مہربان — رسول پر نہیں مگر حکم پہنچانا
اور اللہ جانتا ہے جو تم ظاہر کرتے اور جو تم چھپاتے ہو — تم فرما دو کہ ستھرا اور گندا برابر نہیں اگرچہ تجھے گندے کی کثرت
بھائے تو اللہ سے ڈرتے رہو ای عقل والو کہ تم فلاح پاؤ — ای ایمان والو ایسی باتیں نہ پوچھو جو تم پر ظاہر کی جائیں
تو تمھیں بری لگیں اور اگر اونھیں اوسوقت پوچھوگے کہ قرآن اوتر رہا ہے تو تم پر ظاہر کر دیجائینگی اللہ اونھیں معاف فرما چکا ہے اور
اللہ بخشنے والا حلم والا ہے — تمسے اگلی ایک قوم نے اونھیں پوچھا پھر اون سے منکر ہو بیٹھے — اللہ نے مقرر نہیں کیا ہے کان چرا ہوا
اور نہ بجار اور نہ وصیلہ اور نہ حامی ہاں کافر لوگ اللہ پر جھوٹا افترا باندھتے ہیں اور اونمیں اکثر نرے بےعقل ہیں — اور
جب اون سے کہا جائے آؤ اوسطرف جو اللہ نے اوتارا اور رسول کی طرف کہیں ہمیں وہ بہت ہے جسپر ہمنے اپنے باپ دادا کو پایا کیا اگرچہ
اونکے باپ دادا نہ کچھ جانیں نہ راہ پر ہوں — ای ایمان والو تم اپنی فکر رکھو تمھارا کچھ نہ بگاڑیگا جو گمراہ ہوا جبکہ تم راہ پر ہو
تم سب کی رجوع اللہ ہی کیطرف ہے پھر وہ تمھیں بتا دیگا جو تم کرتے تھے — ای ایمان والو تمھاری آپس کی گواہی جب تم میں کسیکو
موت آئے وصیت کرتے وقت تم میں کے دو معتبر شخص ہیں یا غیروں میں کے دو جب تم ملک میں سفر کو جاؤ پھر تمھیں
موت کا حادثہ پہنچے اون دونوں کو نماز کے بعد روکو وہ اللہ کی قسم کھائیں اگر تمھیں کچھ شک پڑے ہم حلف کے بدلے کچھ مال

میں نے تو اونسے نہیں کہا مگر وہی جو مجھے تو نے حکم دیا تھا کہ اللہ کو پوجو جو میرا بھی رب اور تمھارا بھی رب اور میں اونپر مطلع تھا جبتک بیچ اونکے رہا
پھر جب تو نے مجھے اوٹھا لیا تو تو ہی اونپر نگاہ رکھتا تھا اور ہر چیز تیرے سامنے حاضر ہے — اگر تو اونھیں عذاب کرے تو وہ تیرے بندے ہیں اور
اگر تو اونھیں بخشدے تو بیشک تو ہی ہے غالب حکمت والا — اللہ نے فرمایا کہ یہ ہے وہ دن جسمیں سچوں کو اونکا سچ کام آئیگا اونکے لیے باغ ہیں
جنکے نیچے نہریں رواں ہمیشہ ہمیشہ اونمیں رہینگے اللہ اونسے راضی اور وہ اللہ سے راضی اور یہ ہے بڑی کامیابی اللہ ہی کیلیے ہے سلطنت آسمانوں
اور زمین اور جو کچھ اونمیں ہے سبکی سلطنت اور وہ ہر چیز پر قادر ہے ۱۲۹

سورۃ الانعام

اللہ کے نام سے شروع جو بڑا مہربان رحم والا

سب خوبیاں اللہ کو جسنے آسمان اور زمین بنائے اور اندھیریاں اور روشنی پیدا کی اسپر کافر لوگ اپنے رب کے برابر ٹھہراتے ہیں —
وہی ہے جسنے تمھیں مٹی سے پیدا کیا پھر ایک میعاد مقرر کی حکم کیا اور ایک مقرر وعدہ اوسکے یہاں ہے پھر تم لوگ شک کرتے ہو — اور
وہی اللہ ہے آسمانوں کا اور زمین کا جانتا ہے تمھارا چھپا اور ظاہر سب جانتا ہے اور تمھارے کام جانتا ہے — اور اونکے پاس کوئی بھی
نشانی اونکے رب کی نشانیوں سے نہیں آتی مگر اوس سے منہ پھیر لیتے ہیں — تو بیشک اونھوں نے حق کو جھٹلایا جب اونکے پاس
آیا تو اب اونھیں خبر ہوا چاہتی ہے اوس چیز کی جسپر ہنس رہے تھے — کیا اونھوں نے نہ دیکھا کہ ہمنے اونسے پہلے کتنی سنگتیں
کھپا دیں اونھیں ہمنے زمین میں وہ جماؤ دیا جو تمکو نہ دیا اور اونپر موسلادھار پانی بھیجا اور اونکے نیچے نہریں بہائیں تو
اونھیں ہمنے اونکے گناہوں کے سبب ہلاک کیا اور اونکے بعد اور سنگت اوٹھائی — اور اگر ہم تمپر کاغذ میں کچھ
لکھا ہوا اوتارتے کہ وہ اوسے اپنے ہاتھوں سے چھوتے جب بھی کافر کہتے کہ یہ نہیں مگر کھلا جادو — اور بولے اونپر کوئی فرشتہ ۱۳۰
کیوں نہ اوتارا گیا اور اگر ہم فرشتہ اوتارتے تو کام تمام ہوگیا ہوتا پھر اونھیں مہلت نہ دیجاتی — اور اگر ہم نبی کو فرشتہ
کرتے جب بھی اوسے مرد ہی بناتے اور اونپر وہی شبہہ رکھتے جسمیں اب پڑے ہیں — اور ضرور اے محبوب تمسے پہلے رسولوں
کے ساتھ بھی ٹھٹھا کیا گیا تو وہ جو اونسے ہنستے تھے اونکی ہنسی اونھیں کو لے بیٹھی — تم فرمادو زمین میں سیر کر کے دیکھو

دیکھو کہ جھٹلانے والوں کا کیسا انجام ہوا — تم فرماؤ کسکا ہے جو کچھ آسمانوں اور زمین میں ہے تم فرماؤ اللہ کا ہے اوس نے اپنی کرم کے
ذمہ پر رحمت لکھ لی ہے بیشک ضرور تمھیں قیامت کے دن جمع کریگا اوسمیں کچھ شک نہیں وہ جنھوں نے اپنی جان نقصان
میں ڈالی ایمان نہیں لاتے — اور اوسیکا ہے جو کچھ بستا ہے رات اور دن میں اور وہی ہے سنتا جانتا — تم فرماؤ کیا اللہ
کے سوا کسی اور کو والی بناؤں وہ اللہ جسنے آسمان و زمین پیدا کیے اور وہ کھلاتا ہے اور کھانے سے پاک ہے تم فرماؤ مجھے حکم ہوا ہے
کہ سب سے پہلے گردن رکھوں اور ہرگز شرک والوں میں نہ ہونا — تم فرماؤ اگر میں نا حق اپنے رب کی نافرمانی کروں تو مجھے بڑے
دن کے عذاب کا ڈر ہے — اوس دن جس سے عذاب پھیر دیا جائے ضرور اوس پر اللہ کی مہر ہوئی اور یہی کھلی کامیابی ہے — اگر
تجھے اللہ کوئی برائی پہنچائے تو اوس کے سوا اوسکا کوئی دور کرنے والا نہیں اور اگر تجھے بھلائی پہنچائے تو وہ سب کچھ کر سکتا ہے —
اور وہی ہے غالب ہے اپنے بندوں پر اور وہی ہے حکمت والا خبردار — تم فرماؤ سب سے بڑی گواہی کس کی تم فرماؤ کہ اللہ گواہ ہے مجھ میں
اور تم میں اور میری طرف اس قرآن کی وحی ہوئی ہے کہ میں اس سے تمھیں ڈراؤں اور جن جنکو پہنچے تو کیا تم یہ گواہی دیتے ہو کہ اللہ کے
ساتھ اور خدا ہیں تم فرماؤ کہ میں یہ گواہی نہیں دیتا تم فرماؤ کہ وہ تو ایک ہی معبود ہے اور میں بیزار ہوں اون سے جنکو تم شریک
ٹھہراتے ہو — جنکو ہم نے کتاب دی اس نبی کو پہچانتے ہیں جیسا اپنے بیٹوں کو پہچانتے ہیں جنھوں نے اپنی جان نقصان
میں ڈالی وہ ایمان نہیں لاتے — اور اوس سے بڑھکر ظالم کون جو اللہ پر جھوٹ باندھے یا اوسکی آیتیں جھٹلائے بیشک ظالم
فلاح نہ پائینگے — اور جس دن ہم سبکو اوٹھائینگے پھر مشرکوں سے فرمائینگے کہاں ہیں تمھارے وہ شریک جنکا تم دعوی کرتے تھے —
پھر اونکی کچھ بناوٹ نہ رہی مگر یہ کہ بولے ہمیں اپنے رب اللہ کی قسم کہ ہم مشرک نہ تھے — دیکھو کیسا جھوٹ باندھا خود اپنے اوپر
اور گم گئیں اون سے جو باتیں بناتے تھے — اور اونمیں کوئی وہ ہے جو تمھاری طرف کان لگاتا ہے اور ہم نے اونکے دلوں پر غلاف کر دیے ہیں
کہ اوسے نہ سمجھیں اور اونکے کانوں میں ٹینٹ اور اگر ساری نشانیاں دیکھیں تو اون پر ایمان نہ لائینگے یہانتک کہ جب
تمھارے حضور تم سے جھگڑتے حاضر ہوں تو کافر کہیں یہ تو نہیں مگر اگلوں کی داستانیں — اور وہ اوس سے روکتے اور اوس سے
دور بھاگتے ہیں اور ہلاک نہیں کرتے مگر اپنی جانیں اور انھیں شعور نہیں — اور کبھی تم دیکھو جب وہ آگ پر کھڑے کیے
جائینگے تو کہینگے کاش کسی طرح ہم واپس بھیجے جائیں اور اپنے رب کی آیتیں نہ جھٹلائیں اور مسلمان ہو جائیں —

بلکہ اونپر کھلگیا جو پہلے چھپاتے تھے اور اگر پھر واپس بھیجے جاوین تو پھر وہی کرین جس سے منع کیے گئے تھے اور بیشک وہ ضرور جھوٹے ہین ۔
اور بولے وہ تو یہی ہماری دنیا کی زندگی ہے اور ہمین اوٹھنا نہین ۔ اور کبھی تم دیکھو جب اپنے رب کے حضور کھڑے کیے جاوینگے فرماویگا کیا
یہ حق نہین ہے بولینگے کیون نہین ہمین اپنے رب کی قسم فرماویگا تو اب عذاب چکھو بدلا اپنے کفر کا ۔ بیشک ہار مین رہے وہ جنھون نے اپنے
رب سے ملنے کا انکار کیا یہانتک کہ جب اونپر قیامت اچانک آ گئی بولے ہاے افسوس ہمارا اوسپر کہ اسکے ماننے مین تقصیر کی اور وہ
اپنے بوجھ اپنی پیٹھ پر لادے ہوے ہین ارے کتنا برا بوجھ اوٹھاے ہین ۔ اور دنیا کی زندگی نہین مگر کھیل کود اور بیشک پچھلا گھر بھلا
اونکے لیے جو ڈرتے ہین تو کیا تمھین سمجھ نہین ۔ ہمین معلوم ہے کہ تمھین رنج دیتی ہے وہ بات جو یہ کہہ رہے ہین تو وہ تمھین نہین
جھٹلاتے بلکہ ظالم اللہ کی آیتون سے انکار کرتے ہین ۔ اور تم سے پہلے رسول جھٹلائے گئے تو اونھون نے صبر کیا اوس جھٹلانے
اور ایذائین پانے پر یہانتک کہ اونھین ہماری مدد آئی اور اللہ کی باتین بدلنے والا کوئی نہین اور تمھارے پاس رسولون کی خبرین
آ ہی چکین ہین ۔ اور اگر اونکا مونھ پھیرنا تمپر شاق گزرا ہے تو اگر تم سے ہو سکے تو زمین مین کوئی سرنگ تلاش کر لو یا آسمان
مین زینہ پھر اونکے لیے نشانی لے آؤ اور اللہ چاہتا تو اونھین ہدایت پر اکٹھا کر دیتا تو اے سننے والے تو ہرگز نادان نہ بن ۔
مانتے تو وہی ہین جو سنتے ہین اور ان مردہ دلون کو اللہ اوٹھائیگا پھر اوسکی طرف ہانکے جاوینگے ۔ اور بولے اونپر کوئی نشانی
کیون نہ اوتری اونکے رب کی طرف سے تم فرماؤ کہ اللہ قادر ہے کہ کوئی نشانی اوتارے لیکن اونمین بہت نرے جاہل ہین ۔ اور
نہین کوئی زمین مین چلنے والا اور نہ کوئی پرند کہ اپنے پرون اوڑتا ہے مگر تم جیسی امتین ہمنے اس کتاب مین کچھ اوٹھا نہ رکھا پھر
اپنے رب کیطرف اوٹھائے جاوینگے ۔ اور جنھون نے ہماری آیتین جھٹلائین بہرے اور گونگے ہین اندھیرون مین اللہ جسے چاہے گمراہ
کرے اور جسے چاہے سیدھے رستے ڈالدے ۔ تم فرماؤ بھلا بتاؤ تو اگر تمپر اللہ کا عذاب آئے یا قیامت قائم ہو کیا اللہ کے سوا
کسی اور کو پکاروگے اگر سچے ہو ۔ بلکہ اوسیکو پکاروگے تو وہ اگر چاہے جسپر اوسے پکارتے ہو اوسے اوٹھالے اور شریکون کو بھول جاؤگے ۔
اور بیشک ہمنے تم سے پہلی امتون کی طرف رسول بھیجے تو اونھین سختی اور تکلیف سے پکڑا کہ وہ کسیطرح گڑگڑائین ۔ تو کیون نہ ہوا

ع ۹

ع

کہ جب اونپر ہمارا عذاب آیا تو گڑگڑائے ہوتے لیکن اونکے دل سخت ہوگئے اور شیطان نے اونکے کام اونکی نگاہ مین بھلے کر دکھائے

پھر جب اونھون نے بھلا دیا جو نصیحتین اونکو کی گئی تھین ہمنے اونپر ہر چیز کے دروازے کھول دیے یہانتک کہ جب خوش ہوئے اوسپر جو

اونھین ملا تو ہمنے اچانک اونھین پکڑ لیا اب وہ آس ٹوٹے رہگئے — تو جڑ کاٹ دیگئی ظالمونکی اور سب خوبیون سراہا اللہ رب ساری

جہان کا — تم فرماؤ بھلا بتاؤ تو اگر اللہ تمھارے کان آنکھ لیلے اور تمھارے دلون پر مہر کر دے تو اللہ کے سوا کون خدا ہے کہ تمھین یہ چیزین لا دے

دیکھو ہم کس کس رنگ سے آیتین بیان کرتے ہین پھر وہ منہ پھیر لیتے ہین تم فرماؤ بھلا بتاؤ تو اگر تمپر اللہ کا عذاب آئے اچانک یا کھلم کھلا

تو کون تباہ ہوگا سوا ظالمون کے — اور ہم نہین بھیجتے رسولونکو مگر خوشی اور ڈر سناتے تو جو ایمان لائے اور سنورے اونکو نہ کچھ اندیشہ نہ کچھ غم —

اور جنھون نے ہماری آیتین جھٹلائین اونھین عذاب پہنچیگا بدلا اونکی بے حکمی کا — تم فرماؤ مین تمسے نہین کہتا میرے پاس اللہ کے خزانے ہین

اور نہ یہ کہون کہ مین آپ غیب جان لیتا ہون اور نہ تمسے یہ کہون کہ مین فرشتہ ہون مین تو اوسی کا تابع ہون جو مجھے وحی آتی ہے

تم فرماؤ کیا برابر ہوجائینگے اندھے اور انکھیارے تو کیا تم غور نہین کرتے — اور اس قرآن سے اونھین ڈراؤ جنھین خوف ہو

کہ اپنے رب کی طرف یون اوٹھائے جائین کہ اللہ کے سوا نہ اونکا کوئی حمایتی ہو نہ کوئی سفارشی اس امید پر کہ وہ پرہیزگار

ہو جائین — اور دور نہ کرو اونھین جو اپنے رب کو پکارتے ہین صبح اور شام اوسکی رضا چاہتے تمپر اونکے حساب سے کچھ نہین اور اونپر

تمھارے حساب سے کچھ نہین پھر اونھین تم دور کرو تو یہ کام انصاف سے بعید ہے — اور یونہین ہمنے اونمین ایک کو دوسرے کیلیے

فتنہ بنایا کہ مالدار کافر محتاج مسلمانونکو دیکھکر کہین کیا یہ ہین جنپر اللہ نے احسان کیا ہم مین سے کیا اللہ خوب نہین

جانتا حق ماننے والونکو — جب تمھارے حضور وہ حاضر ہون جو ہماری آیتون پر ایمان لاتے ہین تو اون سے فرماؤ تمپر سلام تمھارے

رب نے اپنے ذمہ کرم پر رحمت لازم کر لی ہے کہ تم مین جو کوئی نادانی سے کچھ برائی کر بیٹھے پھر اوسکے بعد توبہ کرے اور سنور جائے تو بیشک

اللہ بخشنے والا مہربان ہے — اور اسیطرح ہم آیتونکو مفصل بیان فرماتے ہین اور اسلیے کہ مجرمونکا رستہ ظاہر ہو جائے

تم فرماؤ مجھے منع کیا گیا ہے کہ اونھین پوجون جنکو تم اللہ کے سوا پوجتے ہو تم فرماؤ مین تمھاری خواہش پر نہین چلتا یون ہو تو

مین بہک جاؤن اور راہ پر نہ رہون — تم فرماؤ مین تو اپنے رب کی طرف سے روشن دلیل پر ہون اور تم اوسے جھٹلاتے ہو میرے پاس نہین

جسکی تم جلدی مچا رہے ہو حکم نہیں مگر اللہ کا وہ حق فرماتا ہے اور وہ سب سے بہتر فیصلہ کرنیوالا ہے ۔ تم فرماؤ اگر میرے پاس ہوتی وہ
چیز جسکی تم جلدی کر رہے ہو تو مجھمیں تم میں کام ختم ہو چکا ہوتا اور اللہ خوب جانتا ہے ستمگاروں کو ۔ اور اوسیکے پاس ہیں کنجیاں
غیب کی اونھیں وہی جانتا ہے اور جانتا ہے جو کچھ خشکی اور تری میں ہے اور جو پتا گرتا ہے وہ اوسے جانتا ہے اور کوئی دانہ
نہیں زمین کی اندھیریوں میں اور نہ کوئی تر اور نہ خشک جو ایک روشن کتاب میں لکھا نہو ۔ اور وہی ہے جو راتکو تمھاری روحیں
قبض کرتا ہے اور جانتا ہے جو کچھ دن میں کماؤ پھر تمھیں دن میں اوٹھاتا ہے کہ ٹھہرائی ہوئی میعاد پوری ہو پھر اوسیکی طرف تمھیں
پھرنا ہے پھر وہ بتادیگا جو کچھ تم کرتے تھے ۔ اور وہی غالب ہے اپنے بندوں پر اور تمپر نگہبان بھیجتا ہے یہانتک کہ جب تم میں
کسیکو موت آتی ہے ہمارے فرشتے اوسکی روح قبض کرتے ہیں اور وہ قصور نہیں کرتے ۔ پھر پھیرے جاتے ہیں اپنے سچے مولی اللہ
کیطرف سنتا ہے اوسیکا حکم ہے اور وہ سب سے جلد حساب کرنیوالا ۔ تم فرماؤ وہ کون ہے جو تمھیں نجات دیتا ہے جنگل
اور دریا کی آفتوں سے جسے پکارتے ہو گڑگڑا کر اور آہستہ کہ اگر وہ ہمیں اس سے بچادے تو ہم ضرور احسان مانینگے ۔ تم فرماؤ
اللہ تمھیں نجات دیتا ہے اوس سے اور ہر بیچینی سے پھر تم شریک ٹھہراتے ہو ۔ تم فرماؤ وہ قادر ہے کہ تمپر عذاب بھیجے تمھارے
اوپر سے یا تمھارے پاؤں کے تلے سے یا تمھیں بھڑادے مختلف گروہ کر کے اور ایک کو دوسرے کی سختی چکھائے دیکھو ہم کیونکر
طرح طرح سے آیتیں بیان کرتے ہیں کہ کہیں اونکو سمجھ ہو ۔ اور اسے جھٹلایا تمھاری قوم نے اور یہی حق ہے تم فرماؤ میں
تمپر کچھ کڑوڑا نہیں ۔ ہر خبر کا ایک وقت مقرر ہے اور عنقریب جان جاؤگے ۔ اور اے سننے والے جب تو اونھیں دیکھے جو ہماری آیتوں میں
پڑتے ہیں تو اون سے منھ پھیر لے جبتک اور بات میں پڑیں اور جو کہیں تجھے شیطان بھلادے تو یاد آئے پر ظالموں کے پاس نہ
بیٹھ ۔ اور پرہیزگاروں پر اونکے حساب سے کچھ نہیں ہاں نصیحت دینا شاید وہ باز آئیں ۔ اور چھوڑدو اونکو
جنھوں نے اپنا دین ہنسی کھیل بنا لیا اور اونھیں دنیا کی زندگی نے فریب دیا اور قرآن سے نصیحت دو کہ کہیں کوئی
جان اپنے کیے پر پکڑی نہ جائے اللہ کے سوا نہ اوسکا کوئی حمایتی ہو نہ سفارشی اور اگر اپنے عوض سارے بدلے دے تو اوس سے نہ لیے جائیں
یہ ہیں وہ جو اپنے کیے پر پکڑے گئے اونھیں پینے کو کھولتا پانی اور دردناک عذاب بدلا اونکے کفر کا ۔ تم فرماؤ کیا ہم اللہ کے سوا

ع ۱۳

ع ۱۴

وہ سیدھی راہ دکھائی ـ یہ اللہ کی ہدایت ہے کہ اپنے بندوں میں جسے چاہے دے اور اگر وہ شرک کرتے تو ضرور اونکا کیا اکارت جاتا ـ یہ ہیں جنکو
ہمنے کتاب اور حکم اور نبوت عطا کی تو اگر یہ لوگ اوس سے منکر ہوں تو ہمنے اوسکے لیے ایک ایسی قوم لگا رکھی ہے جو انکار والی نہیں ـ یہ ہیں جنکو
اللہ نے ہدایت کی تو تم اونھیں کی راہ چلو تم فرماؤ میں اس قرآن پر تمسے کوئی اجرت نہیں مانگتا وہ تو نہیں مگر نصیحت سارے جہان کو
اور یہود نے اللہ کی قدر نہ جانی جیسی چاہیے تھی جب بولے اللہ نے کسی آدمی پر کچھ نہیں اوتارا تم فرماؤ کسنے اوتاری وہ کتاب جو موسی لائے تھے
روشنی اور لوگونکے لیے ہدایت جسکے تمنے الگ الگ کاغذ بنا لیے ظاہر کرتے ہو اور بہت سا چھپا لیتے ہو اور تمھیں وہ سکھایا جاتا ہے جو نہ
تمکو معلوم تھا نہ تمھارے باپ دادا کو اللہ کہو پھر انھیں چھوڑ دو اونکی بیہودگی میں کھیلتا ـ اور یہ ہے برکت والی کتاب کہ
ہمنے اوتاری تصدیق فرماتی اون کتابونکی جو آگے تھیں اور اسلیے کہ تم ڈر سناؤ سب بستیونکی سردار کو اور جو کوئی سارے جہان میں اوسکے گرد ہیں
اور وہ جو آخرت پر ایمان لاتے ہیں اس کتاب پر ایمان لاتے ہیں اور اپنی نماز کی حفاظت کرتے ہیں ـ اور اوس سے بڑھکر ظالم کون جو
اللہ پر جھوٹ باندھے یا کہے مجھے وحی ہوئی اور اوسے کچھ وحی نہوئی اور جو کہے ابھی میں اوتارتا ہوں ایسا جیسا خدا نے اوتارا اور
کبھی تم دیکھو جس وقت ظالم موت کی سختیوں میں ہیں اور فرشتے ہاتھ پھیلائے ہوئے ہیں کہ نکالو اپنی جانیں آج تمھیں خواری کا عذاب دیا
جائیگا بدلا اوسکا کہ اللہ پر جھوٹ لگاتے تھے اور اوسکی آیتوں سے تکبر کرتے ـ اور بیشک تم ہمارے پاس اکیلے آئے جیسا ہمنے تمکو
پہلی بار پیدا کیا تھا اور پیٹھ پیچھے چھوڑ آئے جو مال متاع ہمنے تمھیں دیا تھا اور ہم تمھارے ساتھ تمھارے اون سفارشیونکو نہیں دیکھتے
جنکا تم اپنے میں ساجھا بتاتے تھے بیشک تمھارے آپس کی ڈور کٹ گئی اور تمسے گئے جو دعوے کرتے تھے ـ بیشک اللہ دانے اور گٹھلی
کو چیرنے والا ہے زندہ کو مردہ سے نکالے اور مردہ کو زندہ سے نکالنے والا یہ ہے اللہ تم کہاں اوندھے جاتے ہو ـ تاریکی چاک کرکے صبح نکالنے والا
اور اوسنے رات کو چین بنایا اور سورج اور چاند کو حساب یہ سادھا ہے زبردست جاننے والے کا ـ اور وہی ہے جسنے تمھارے لیے
تارے بنائے کہ اونسے راہ پاؤ خشکی اور تری کے اندھیروں میں ہمنے نشانیاں مفصل بیان کر دیں علم والونکے لیے ـ اور
وہی ہے جسنے تمکو ایک جان سے پیدا کیا پھر کہیں تمھیں ٹھہرنا ہے اور کہیں امانت رہنا بیشک ہمنے مفصل آیتیں بیان کر دیں
سمجھ والونکے لیے ـ اور وہی ہے جسنے آسمان سے پانی اوتارا تو ہمنے اوس سے ہر اوگنے والی چیز نکالی تو ہمنے اوس سے نکالی سبزی

جسمیں سے دانے نکالتے ہیں ایک دوسرے پر چڑھے ہوئے اور کھجور کے گابھے سے پاس پاس گچھے اور انگور کے باغ اور زیتون اور انار کسی باتمیں
ملتے اور کسی باتمیں الگ اوسکا پھل دیکھو جب پھلے اور اوسکا پکنا بیشک اسمیں نشانیاں ہیں ایمان والوں کیلیے - اور اللہ کا شریک
ٹھہرایا جنوں کو حالانکہ اوسی نے اونکو بنایا اور اوسکے لیے بیٹے اور بیٹیاں گڑھلیں جہالت سے پاکی اور برتری ہے اوسکو اونکی باتوں سے
بے کسی نمونہ کے آسمانوں اور زمین کا بنانیوالا اوسکے بچہ کہاں سے ہو حالانکہ اوسکی عورت نہیں اور اوسنے ہر چیز پیدا کی اور وہ
سب کچھ جانتا ہے - یہی ہے اللہ تمھارا رب اوسکے سوا کسیکی بندگی نہیں ہر چیز کا بنانیوالا تو اوسے پوجو اور وہ ہر چیز پر نگہبان ہے -
~~اوسے نہیں پاتیں~~ آنکھیں اوسکا احاطہ نہیں کرتیں اور سب آنکھیں اوسکے احاطہ میں ہیں اور وہی ہے نہایت باطن پورا خبردار -
تمھارے پاس آنکھیں کھولنے والی دلیلیں آئیں تمھارے رب کیطرف سے تو جسنے دیکھا تو اپنے بھلے کو اور جو اندھا ہوا تو اپنے برے کو اور
میں تمپر نگہبان نہیں - اور ہم اسیطرح آیتیں طرح طرح سے بیان کرتے ہیں اور اسلیے کہ کافر بول اوٹھیں کہ تم تو پڑھے ہو اور اسلیے کہ اوسے
علم والوں پر واضح کردیں - اوسپر چلو جو تمھیں تمھارے رب کی طرف سے وحی ہوتی ہے اوسکے سوا کوئی معبود نہیں اور مشرکوں سے منہ
پھیرلو - اور اللہ چاہتا تو وہ شریک نہیں کرتے اور ہم نے تمھیں اونپر نگہبان نہیں کیا اور تم اونپر کروڑی نہیں - اور اونھیں گالی
نہ دو جنکو وہ اللہ کے سوا پوجتے ہیں کہ وہ اللہ کی شان میں بے ادبی کرینگے زیادتی اور جہالت سے - یونہیں ہمنے ہر امت کی نگاہ میں اونکے
عمل بھلے کردیے ہیں پھر اونھیں اپنے رب کی طرف پھرنا ہے اور وہ اونھیں بتادیگا جو کرتے تھے - اور اونھوں نے اللہ کی قسم کھائی اپنے
حلف میں پوری کوشش سے کہ اگر اونکے پاس کوئی نشانی آئی تو ضرور اوسپر ایمان لائینگے تم فرما دو کہ نشانیاں تو اللہ کے پاس ہیں اور
تمھیں کیا خبر کہ جب وہ آئیں تو یہ ایمان نہ لائینگے اور ہم پھیر دیتے ہیں اونکے دلوں اور آنکھوں کو جیسا وہ پہلی بار ایمان نہ لائے
تھے اور اونھیں چھوڑ دیتے ہیں کہ اپنی سرکشی میں بھٹکا کریں -

ع

اور اگر ہم اونکی طرف فرشتے اوتارتے اور اون سے مردے باتیں کرتے اور ہم ہر چیز اونکے سامنے اوٹھا لاتے جب بھی وہ ایمان لانیوالے نہ تھے
مگر یہ کہ خدا چاہتا لیکن اونمیں بہت نرے جاہل ہیں - اور اسیطرح ہمنے ہر نبی کے دشمن کیے ہیں آدمیوں اور جنوں میں کے شیطان
کہ اونمیں ایک دوسرے پر خفیہ ڈالتا ہے بناوٹ کی بات دھوکے کو اور تمھارا رب چاہتا تو وہ ایسا نہ کرتے تو اونھیں اونکی بناوٹوں
پر چھوڑ دو - اور اسلیے کہ اوسکیطرف اونکے دل جھکیں جنھیں آخرت پر ایمان نہیں اور اوسے پسند کریں اور گناہ کمائیں جو اونھیں کمانا ہے -

۱۹ ع
ولو اننا

نہ پہنچتے اونکو اوپرا سمجھا اور جی ہی جی میں اون سے ڈرنے لگا بولے ڈریے نہیں ہم قوم لوط کی طرف بھیجے گئے ہیں ۔
اور اوسکی بی بی کھڑی تھی وہ ہنسنے لگی تو ہم نے اوسے اسحق کی خوشخبری دی اور اسحق کے پیچھے یعقوب کی ۔ بولی
ہای خرابی کیا میرے بچہ ہوگا اور میں بوڑھی ہوں اور یہ ہیں میرے شوہر بوڑھے بیشک یہ تو اچنبھے کی بات ہے ۔ فرشتے
بولے کیا اللہ کے کام کا اچنبھا کرتی ہو اللہ کی رحمت اور اوسکی برکتیں تمپر ای اس گھر والو بیشک وہی ہے ~~[illegible]~~ سراہا
سب خوبیوں والا اللہ بڑی شان والا ۔ پھر جب ابراہیم کا خوف زائل ہوا اور اوسے خوشخبری ملی ہمسے قوم لوط کے بارے میں
جھگڑنے لگا ۔ بیشک ابراہیم تحمل والا بہت آہیں کرنے والا رجوع لانے والا ہے ای ابراہیم اس خیال میں نہ پڑ بیشک
تیری رب کا حکم آچکا اور بیشک اونپر عذاب آنیوالا ہے کہ پھیرا نجائیگا ۔ اور جب لوط کے پاس ہمارے فرشتے آئے اوسے
اونکا غم ہوا اور اونکے سبب دل تنگ ہوا اور بولا یہ بڑی سختی کا دن ہے ۔ اور اوسکے پاس اوسکی قوم دوڑتی آئی اور
اونھیں آگے ہی سے بری کاموں کی عادت پڑ رہی تھی کہا ای ~~میری~~ قوم یہ میری قوم کی بیٹیاں ہیں یہ تمھارے لیے ستھری ہیں تو
اللہ سے ڈرو اور مجھے میرے مہمانوں میں رسوا نکرو کیا تم میں ایک آدمی بھی نیک چلن نہیں ۔ بولے تمھیں معلوم ہے کہ
تمھاری قوم کی بیٹیوں میں ہمارا کوئی حق نہیں اور تم ضرور جانتے ہو کہ جو ہماری خواہش ہے ۔ بولا ای کاش مجھے تمھارے مقابل
زور ہوتا یا کسی مضبوط پایہ کی پناہ لیتا ۔ فرشتے بولے ای لوط ہم تمھارے رب کے بھیجے ہوئے ہیں وہ تم تک نہیں پہنچ سکتے تو اپنے
گھر والوں کو راتوں رات لیجاو اور تم میں کوئی پیٹھ پھیر کر نہ دیکھے سوا تمھاری عورت کے اوسے بھی وہی پہنچنا ہے جو اونھیں
پہنچیگا بیشک ~~[illegible]~~ اونکا وعدہ صبح کے وقت ہے کیا صبح قریب نہیں ۔ پھر جب ہمارا حکم آیا ہم نے اوس بستی کے
اوپر کو اوسکا نیچا کردیا اور اوسپر کنکر کے پتھر لگاتار برسائے ۔ جو نشان کیے ہوئے تیری رب کے پاس ہیں اور وہ پتھر
کچھ ظالموں سے دور نہیں ہے اور مدین کی طرف اونکی ہم قوم شعیب کو کہا ای میری قوم اللہ کو پوجو اوسکے سوا تمھارا کوئی ع
معبود نہیں اور ناپ اور تول میں کمی نکرو بیشک میں تمھیں آسودہ حال دیکھتا ہوں اور مجھے تمپر گھیر لینے والے دن کی

سنتے اب کیا دیکھتے ہو — اور ای میری قوم ناپ اور تول انصاف کے ساتھ پوری کرو اور لوگوں کو انکی چیزیں گھٹا کر نہ دو اور
زمین میں فساد مچاتے نہ پھرو — اللہ کا دیا جو بچ رہے وہ تمھارے لیے بہتر ہے اگر اور میں کچھ تم پر نگہبان نہیں — بولے ای شعیب
کیا تمھاری نماز تمھیں یہ حکم دیتی ہے کہ ہم اپنے باپ دادا کے خداؤں کو چھوڑ دیں یا اپنے مال میں جو چاہیں نہ کریں
ہاں جی تمھیں بڑے عقلمند نیک چلن ہو — کہا ای میری قوم بھلا بتاؤ تو اگر میں اپنے رب کیطرف سے ایک روشن
دلیل پر ہوں اور اوسنے مجھے اپنے پاس سے اچھی روزی دی اور میں نہیں چاہتا ہوں کہ جس بات سے تمھیں منع کرتا
ہوں آپ اوسکے خلاف کرنے لگوں میں تو جہانتک بنے سنوارنا ہی چاہتا ہوں اور میری توفیق اللہ ہی کیطرف سے ہے
میں نے اوسی پر بھروسا کیا اور اوسیکی طرف رجوع ہوتا ہوں — اور ای میری قوم تمھیں میری ضد یہ نہ کموادے کہ تم پر پڑے جو
پڑا تھا نوح کی قوم یا ہود کی قوم یا صالح کی قوم پر اور لوط کی قوم تو کچھ تم سے دور نہیں — اور اپنے رب سے معافی چاہو
پھر اوسکی طرف رجوع لاؤ بیشک میرا رب مہربان محبت والا ہے — بولے ای شعیب ہماری سمجھ میں نہیں آتیں تمھاری
بہت سی باتیں اور بیشک ہم تمھیں اپنے میں کمزور دیکھتے ہیں اور اگر تمھارا کنبہ نہوتا تو ہمنے تمھیں پتھراؤ
کر دیا ہوتا اور کچھ ہماری نگاہ میں تمھیں عزت نہیں — کہا ای میری قوم کیا تمھیں میرے کنبہ کا [illegible]
تم پر میرے کنبہ کا دباؤ اللہ سے زیادہ ہے اور اوسے تمنے اپنی پیٹھ کے پیچھے ڈال رکھا بیشک جو کچھ تم کرتے ہو سب میرے رب کے
بس میں ہے — اور ای قوم تم اپنی جگہ اپنا کام کیے جاؤ میں اپنا کام کرتا ہوں اب جانا چاہتے ہو کسپر آتا ہے وہ عذاب
کہ اوسے رسوا کریگا اور کون جھوٹا ہے اور انتظار کرو میں بھی تمھارے ساتھ انتظار میں ہوں — اور جب ہمارا حکم آیا
ہمنے شعیب اور اوسکے ساتھ کے مسلمانوں کو اپنی رحمت فرما کر بچا لیا اور ظالموں کو چنگھاڑ نے آلیا تو صبح اپنے گھروں میں
گھٹنوں کے بل پڑے رہگئے — گویا کبھی وہاں بسے ہی نہ تھے ارے دور ہوں مدین جیسے دور ہوئے ثمود — اور بیشک ہمنے
موسے کو اپنی آیتوں اور صریح غلبہ کے ساتھ فرعون اور اوسکے درباریوں کیطرف بھیجا تو وہ فرعون کے کہنے پر چلے اور فرعون کا کام
راستی کا نتھا — اپنی قوم کے آگے ہوگا قیامت کے دن تو اونھیں دوزخ میں لا اوتاریگا اور وہ کیا ہی برا گھاٹ اوترنیکا ہے

۲۱ اگر تمھیں یقین ہو

ع ۸ [illegible]

اور اونکے پیچھے پڑی اس جہان میں لعنت اور قیامت کے دن کیا ہی برا انعام ہے جو اونھیں ملا۔ یہ بستیوں کی خبریں ہیں کہ ہم
تمھیں سناتے ہیں اونمیں کوئی کھڑی ہے اور کوئی کٹ گئی۔ اور ہمنے اونپر ظلم نکیا بلکہ خود اونھوں نے اپنا برا کیا تو اونکے معبود
جنھیں اللہ کے سوا پوجتے تھے اونکے کچھ کام نہ آئے جب تمھارے رب کا حکم آیا اور اونسے اونھیں ہلاک کے سوا کچھ نہ بڑھا۔
اور ایسی ہی پکڑ ہے تیرے رب کی جب بستیوں کو پکڑتا ہے اونکے ظلم پر بیشک اوسکی پکڑ دردناک کڑی ہے۔ بیشک اسمیں
نشانی ہے اوسکے لیے جو آخرت کے عذاب سے ڈرے وہ دن ہے جسمیں سب لوگ اکٹھے ہونگے اور وہ دن حاضری کا ہے۔ اور ہم اوسے پیچھے
نہیں ہٹاتے مگر ایک گنتی ہوئی مدت کیلیے۔ جب وہ دن آئیگا کوئی بے حکم خدا بات نکریگا تو اونمیں کوئی بدبخت ہے اور کوئی
خوش نصیب ہے۔ تو وہ جو بدبخت ہیں وہ تو دوزخ میں ہیں وہ اوسمیں گدھے کیطرح رینکینگے۔ وہ اوسمیں رہینگے جبتک آسمان
و زمین رہیں مگر جتنا تمھارے رب نے چاہا بیشک تمھارا رب جب جو چاہے کرے۔ اور وہ جو خوش نصیب ہوئے وہ جنت میں
ہیں ہمیشہ اوسمیں رہینگے جبتک آسمان و زمین رہیں مگر جتنا تمھارے رب نے چاہا یہ بخشش ہے کبھی ختم نہوگی۔ تو اے سننے
والے تو دھوکے میں نہ پڑ اوس سے جسے یہ کافر پوجتے ہیں یہ ویسا ہی پوجتے ہیں جیسا پہلے انکے باپ دادا پوجتے تھے اور بیشک
ہم اونکا حصہ اونھیں پورا پھیر دینگے جسمیں کمی نہوگی۔ اور بیشک ہم نے موسی کو کتاب دی تو اوسمیں پھوٹ پڑ گئی اور اگر
تمھارے رب کی ایک بات پہلے نہو چکی ہوتی تو جبھی اونکا فیصلہ کر دیا جاتا اور بیشک وہ اوسکی طرف سے دھوکا ڈالنے والے
شک میں ہیں۔ اور بیشک جتنے ہیں ایک ایک کو تمھارا رب اوسکا عمل پورا بھر دیگا اوسے اونکے کاموں کی خبر ہے۔
تو قائم رہو جیسا تمھیں حکم ہے اور جو تمھارے ساتھ رجوع لایا ہے اور اے لوگو سرکشی نکرو بیشک وہ تمھارے کام دیکھ رہا ہے۔
اور ظالموں کی طرف نہ جھکو کہ تمھیں آگ چھوئیگی اور اللہ کے سوا تمھارا کوئی حمایتی نہیں پھر مدد نہ پاؤ گے۔ اور نماز قائم
رکھو دنکے دونوں کناروں اور کچھ رات کے حصوں میں بیشک نیکیاں برائیوں کو مٹا دیتی ہیں یہ نصیحت ہے نصیحت ماننے والوں کو۔
اور صبر کرو کہ اللہ نیکوں کا نیگ ضائع نہیں کرتا۔ تو کیوں نہ ہوئے تم سے اگلی سنگتوں میں ایسے جنمیں بھلائی کا کچھ حصہ
لگا رہا ہوتا کہ زمین میں فساد سے روکتے ہاں اونمیں تھوڑے تھے وہی جنکو ہمنے نجات دی اور ظالم اوسی عیش کے
پیچھے پڑے رہے جو اونھیں دیا گیا اور وہ گنہگار تھے۔ اور تمھارا رب ایسا نہیں کہ بستیوں کو بیوجہ ہلاک کر دے اور اونکے

ع ۹

تمھین کرتا ہی — بولے ای ہمارے باپ آپکو کیا ہوا کہ یوسف کے معاملے ہمارا اعتبار نہیں کرتے اور ہم تو اوسکے خیرخواہ ہین — کل
اوسے ہمارے ساتھ بھیجدے کہ میوے کھاوے اور کھیلے اور بیشک ہم اوسکے نگہبان ہین — بولا بیشک مجھے رنج دیگا کہ تم اوسے لیجاؤ اور
ڈرتا ہون کہ اوسے بھیڑیا کھاوے اور تم اوس سے بیخبر رہو — بولے اگر اوسے بھیڑیا کھاجاوے اور ہم ایک جماعت ہین
جب تو ہم کسی مصرف کے نہین — پھر جب اوسے لیگئے اور سبکی راے یہی ٹھہری کہ اوسے اندھے کنوئین مین ڈالدین اور
ہمنے اوسے وحی بھیجی کہ ضرور تو اونھین اونکا یہ کام جتاویگا ایسے وقت کہ وہ نہ جانتے ہونگے — اور رات ہوئے اپنے باپ
کے پاس روتے آئے — بولے ای ہمارے باپ ہم دوڑ کرتے نکل گئے اور یوسف کو اپنے اسباب کے پاس چھوڑا تو اوسے بھیڑیا
کھاگیا اور آپ کسی طرح ہمارا یقین نکرینگے اگرچہ ہم سچے ہون — اور اوسکے کرتے پر ایک جھوٹا خون لگا لائے کہا بلکہ تمھارے
دلون نے ایک بات تمھارے لئے بنالی ہے تو صبر اچھا اور اللہ ہی سے مدد چاہتا ہون ان باتون پر جو تم بتاتے ہو — اور ایک قافلہ
آیا اور اونھون نے اپنا پانی لانیوالا بھیجا تو اوسنے اپنا ڈول ڈالا بولا آہا کیسی خوشی کی بات ہے یہ تو ایک لڑکا ہے اور اوسے ایک
پونجی بنا کر چھپا لیا اور اللہ جانتا ہی جو وہ کرتے ہین — اور بیچا اونھون نے اوسے کھوٹے دامون گنتی کے روپون پر اور اونھین
اوسمین کچھ رغبت نتھی — اور مصر کے جس شخص نے اوسے خریدا وہ اپنی عورت سے بولا انھین عزت سے رکھ شاید انسے ہمین
نفع پہنچے یا انھین ہم بیٹا بنالین اور اسیطرح ہمنے یوسف کو اوس زمین مین جماؤ دیا اور اسلیے کہ اوسے باتون کا انجام سکھائین
اور اللہ اپنے کام پر غالب ہے مگر اکثر آدمی نہین جانتے — اور جب اپنی پوری قوت کو پہنچا ہمنے اوسے حکم اور علم عطا فرمایا
اور ہم ایسا ہی صلہ دیتے ہین نیکون کو — اور وہ جس عورت کے گھر مین تھا اوسنے اوسے لبھایا کہ اپنا آپا نہ روکے اور دروازے
سب بند کردیے اور بولی آؤ تمھین سے کہتی ہون کہا اللہ کی پناہ وہ عزیز تو میرا رب یعنی پرورش کرنیوالا ہے اوسنے مجھے اچھی طرح
رکھا بیشک ظالمون کا بھلا نہین ہوتا — اور بیشک عورت نے اوسکا ارادہ کیا اور وہ بھی عورت کا ارادہ کرتا اگر اپنے
رب کی دلیل نہ دیکھ لیتا ہمنے یونہی کیا کہ اوس سے برائی اور بیحیائی کو پھیر دین بیشک وہ ہمارے چنے ہوئے بندون مین
ہے — اور دونون دروازے کیطرف دوڑے اور عورت نے اوسکا کرتا پیچھے سے چیر لیا اور دونون کو عورت کا میان
دروازے کے پاس ملا بولی کیا سزا ہے اوسکی جسنے تیرے گھر والی سے بدی چاہی مگر یہ کہ قید کیا جاوے یا دکھکی مار

پرستش کرتے ہو مگر نِرے نام جو تمنے اور تمہارے باپ دادا نے تراش لیے ہیں اللہ نے اونکی کوئی سند نہ اوتاری حکم نہیں ہے مگر اللہ کا
اوسنے فرمایا ہے کہ اوسکے سوا کسی کو نہ پوجو یہی سیدھا دین ہے لیکن اکثر لوگ نہیں جانتے - ای قید خانہ کے دونوں ساتھیو تم میں
ایک تو اپنے رب (بادشاہ) کو شراب پلایا کریگا رہا دوسرا وہ سولی دیا جائیگا تو پرندے اوسکا سر کھا لینگے حکم ہوچکا
اوس بات کا جسکا تم سوال کرتے تھے - اور یوسف نے اون دونوں میں سے جسے بچتا سمجھا اوس سے کہا اپنے رب (بادشاہ) کے
پاس میرا ذکر کرنا تو شیطان نے اوسکو بھلا دیا کہ اپنے رب (بادشاہ) کے سامنے یوسف کا ذکر کرے تو یوسف کئی برس اور جیلخانہ
میں رہا ع اور بادشاہ نے کہا میں نے خواب میں دیکھیں سات گائیں فربہ کہ اونکو کھا رہی ہیں سات دبلی گائیں اور سات
بالیں ہری اور دوسری سات سوکھی ای درباریو میرے خواب کی تعبیر بتاؤ اگر تمھیں خواب کی تعبیر آتی ہو - بولے یہ پریشان
خواب ہیں اور ہم خوابوں کی تعبیر نہیں جانتے - اور بولا وہ جو اون دونوں میں سے بچا تھا اور ایک مدت کے بعد اوسے یاد آیا میں
تمھیں اسکی تعبیر بتاؤنگا مجھے بھیجو - ای یوسف ای صدیق ہمیں تعبیر دیجیے سات فربہ گایوں کی جنھیں سات دبلی کھاتی
ہیں اور سات ہری بالیں اور دوسری سات سوکھی شاید میں لوگوں کی طرف لوٹ کر جاؤں شاید وہ آگاہ ہوں - کہا
تم کھیتی کروگے سات برس لگاتار تو جو کاٹو اوسے اوسکی بال میں رہنے دو مگر تھوڑا جتنا کھاؤ - پھر اسکے بعد سات کڑے
برس آئینگے کہ کھا جائینگے جو تمنے اونکے لیے پہلے جمع کر رکھا تھا مگر تھوڑا جو بچا لو - پھر اسکے بعد ایک برس آئیگا جسمیں لوگوں کو مینہ دیا جائیگا
اور اوسمیں رس نچوڑینگے ع - اور بادشاہ بولا اوسے میرے پاس لے آؤ تو جب اوسکے پاس ایلچی آیا کہا اپنے رب (بادشاہ) کے
پاس پلٹ جا پھر اوس سے پوچھ کیا حال ہے اون عورتوں کا جنھوں نے اپنے ہاتھ کاٹے تھے بیشک میرا رب اونکا فریب جانتا ہے -
بادشاہ نے کہا ای عورتو تمھارا کیا کام تھا جب تمنے یوسف کا جی بہلانا چاہا بولیں اللہ کو پاکی ہے ہمنے اوسمیں کوئی بدی
نہ پائی عزیز کی عورت بولی اب اصل بات کھل گئی میںنے اوسکا جی بہلانا چاہا تھا اور وہ بیشک سچا ہے - یوسف نے کہا یہ
میںنے اسلیے کیا کہ عزیز کو معلوم ہو جائے کہ میںنے پیٹھ پیچھے اوسکی خیانت نکی اور اللہ دغا بازوں کا مکر نہیں چلنے دیتا -
اور میں اپنے نفس کو بے قصور نہیں بتاتا بیشک نفس تو برائی کا بڑا حکم دینے والا ہے مگر جسپر میرا رب رحم کرے بیشک میرا رب

ع ۱۵

وما ابرئ

بخشنے والا مہربان ہی — اور بادشاہ بولا اوسکو میرے پاس لے آؤ کہ میں اوسکو خالص اپنے لیے چن لون پھر جب اوس سے بات کی
کہا بیشک آج آپ ہمارے یہان معزز معتمد ہیں — یوسف نے کہا مجھکو زمین کے خزانون پر کر دو بیشک میں حفاظت والا علم والا
ہون — اور یونہین ہم نے یوسف کو اوس ملک پر قدرت بخشی اوسمین جہان چاہے رہے ہم اپنی رحمت جسے چاہیں پہنچائیں اور ہم
نیکون کا نیگ ضائع نہیں کرتے — اور بیشک آخرت کا ثواب اونکے لیے بہتر جو ایمان لائے اور پرہیزگار رہے — اور یوسف کے
بھائی آئے تو اوسکے پاس حاضر ہوئے تو یوسف نے اونہیں پہچان لیا اور ~~اونہون نے اوسے نہ پہچانا~~ وہ اوس سے انجان رہے — اور جب
اونکا سامان مہیا کر دیا کہا اپنا سوتیلا بھائی میرے پاس لے آؤ کیا نہیں دیکھتے کہ میں پورا ماپتا ہوں اور میں سب سے
بہتر مہمان نواز ہوں — پھر اگر اوسے لیکر میرے پاس نہ آؤ تو تمہارے لیے میرے یہان ماپ نہیں اور میرے پاس نہ پھٹکنا
بولے ہم اوسکی خواہش کرینگے اوسکے باپ سے اور ہمیں یہ ضرور کرنا — اور یوسف نے اپنے غلامون سے کہا اونکی پونجی
اونکی خورجیون میں رکھدو شاید وہ اوسے پہچانیں جب اپنے گھر کی طرف لوٹکر جائیں شاید وہ واپس آئیں — پھر
جب وہ اپنے باپ کی طرف لوٹکر گئے بولے اے ہمارے باپ ہم سے غلہ روکدیا گیا ہے تو ہمارے بھائی کو ہمارے ساتھ بھیجدیجیے
کہ غلہ لائیں اور ہم ضرور اوسکی حفاظت کرینگے — کہا کیا اوسکے بارے میں تم پر ویسا ہی اعتبار کرلون جیسا پہلے اوسکے
بھائی کے بارے میں کیا تھا تو اللہ سب سے بہتر نگہبان اور وہ ہر مہربان سے بڑھکر مہربان — اور جب اونہون نے اپنا اسباب
کھولا اپنی پونجی پائی کہ اونکو پھیر دی گئی ہے بولے اے ہمارے باپ اب ہم اور کیا چاہیں یہ ہے ہماری پونجی کہ ہمیں واپس
کردی گئی اور ہم اپنے گھر کیلیے غلہ لائیں اور اپنے بھائی کی حفاظت کریں اور ایک اونٹ کا بوجھ اور زیادہ پائیں یہ
دینا اس بادشاہ کے سامنے کچھ نہیں — کہا میں ہرگز اسے تمہارے ساتھ نہ بھیجونگا جب تک تم مجھے اللہ کا یہ عہد نہ دیدو کہ ضرور
اوسے لیکر آؤگے مگر یہ کہ تم گھر جاؤ پھر جب اونہون نے یعقوب کو عہد دیدیا کہا اللہ کا ذمہ ہے ان باتون پر جو ہم کہہ رہے ہیں —
اور کہا اے میرے بیٹو ایک دروازے سے نہ داخل ہونا اور جدا جدا دروازون سے جانا میں تمہیں اللہ سے بچا نہیں سکتا
حکم تو سب اللہ ہی کا ہے میں نے اوسی پر بھروسہ کیا اور بھروسہ کرنیوالون کو اوسی پر بھروسہ چاہیے — اور جب وہ داخل ہوئے

تو اون کے ساتھ - اور اونچا کیا ماں باپ کو تخت پر بٹھایا اور وہ سب اوسکے لیے سجدہ میں گرے اور یوسف نے کہا اے میرے باپ یہ
میرے پہلے خواب کی تعبیر ہے بیشک اوسے میرے رب نے سچا کیا اور بیشک اوس نے مجھپر احسان کیا کہ مجھے قید سے نکالا اور آپ
سبکو گاؤں سے لے آیا بعد اسکے کہ شیطان نے مجھمیں اور میرے بھائیوں میں نااتفاقی کرا دی تھی بیشک میرا رب جس بات کو
چاہے آسان کر دے بیشک وہی علم و حکمت والا ہے - اے میرے رب بیشک تو نے مجھے ایک سلطنت دی اور مجھکو کچھ باتوں
کا انجام نکالنا سکھایا اے آسمانوں اور زمین کے بنانیوالے تو میرا کام بنانیوالا ہے دنیا اور آخرت میں مجھکو مسلمان اوٹھا
اور اون سے ملا جو تیرے قرب خاص کے لائق ہیں - یہ کچھ غیب کی خبریں ہیں جو ہم تمھاری طرف وحی کرتے ہیں اور تم اونکے پاس
نتھے جب اونھوں نے اپنا کام پکا کیا تھا اور وہ داؤں چل رہے تھے - اور اکثر آدمی تم کتنا ہی چاہو ایمان نہ لائینگے -
اور تم اس پر اون سے کچھ اوجرت نہیں مانگتے یہ تو نہیں مگر سارے جہان کو نصیحت ہے اور کتنی نشانیاں ہیں آسمانوں اور
زمین میں کہ لوگ اونپر گذر کرتے ہیں اور اون سے بیخبر رہتے ہیں - اور اونمیں اکثر وہ ہیں کہ اللہ پر یقین نہیں لاتے
مگر شرک کرتے ہوئے - کیا اس سے نڈر ہو بیٹھے کہ اللہ کا عذاب اونھیں آگھیرے یا اونپر قیامت
اچانک آجائے اور اونھیں خبر نہو - تم فرماؤ یہ میری راہ ہے میں اللہ کیطرف بلاتا ہوں میں اور جو میرے قدموں پر
چلیں دل کی آنکھیں رکھتے ہیں اور اللہ کو پاکی ہے اور میں شریک کرنیوالا نہیں - اور ہم نے تم سے پہلے جتنے رسول بھیجے سب
مرد ہی تھے جنھیں ہم وحی کرتے اور سب شہر کے ساکن تھے تو کیا یہ لوگ زمین میں چلے نہیں تو دیکھتے کہ ان سے پہلوں کا
کیا انجام ہوا اور بیشک آخرت کا گھر پرہیزگاروں کیلئے بہتر تو کیا تمھیں عقل نہیں - یہانتک کہ جب رسولوں کو ظاہری اسباب
کی امید نہ رہی اور لوگ سمجھے کہ رسولوں نے اون سے غلط کہا تھا اوس وقت ہماری مدد آئی تو جسے ہم نے چاہا بچا لیا گیا اور ہمارا عذاب
مجرم لوگوں سے پھیرا نہیں جاتا - بیشک اونکی خبروں سے عقلمندوں کی آنکھیں کھلتی ہیں یہ کوئی بناوٹ کی بات نہیں لیکن
اپنے سے اگلے کلاموں کی تصدیق ہے اور ہر چیز کا مفصل بیان اور مسلمانوں کیلئے ہدایت و رحمت ہے

ع

ہوتے ہیں اور اوسکی پکڑ سخت ہے ۔ اوسیکا پکارنا سچا ہے اور اوسکے سوا جنکو پکارتے ہیں وہ اونکی کچھ بھی نہیں سنتے
مگر اسکی طرح جو پانی کے سامنے اپنی ہتھیلیاں پھیلائے بیٹھا ہے کہ اوسکے منہ میں پہنچ جاوے اور وہ ہرگز نہ پہنچیگا اور کافروں کی
ہر دعا بھٹکتی ہی پھرتی ہے ۔ اور جتنے آسمانوں اور زمین میں ہیں خوشی سے خواہ مجبوری سے اور اونکی پرچھائیاں ہر صبح
و شام ۔ تم فرماؤ کون رب ہے آسمانوں اور زمین کا تم خود ہی فرماؤ اللہ تم فرماؤ تو کیا اوسکے سوا تمنے وہ حمایتی بنا لیے
ہیں جو اپنا بھلا اور برا نہیں کر سکتے ہیں تم فرماؤ کیا برابر ہو جاتے ہیں اندھا اور انکھیارا یا کیا برابر ہو جائینگی
اندھیریاں اور اوجالا کیا اللہ کیلیے ایسے شریک ٹھہرائے ہیں جنھوں نے اللہ کی طرح کچھ بنایا تو انھیں اونکا اور
اوسکا بنانا ایک سا معلوم ہوا تم فرماؤ اللہ ہر چیز کا بنانے والا ہے اور وہ اکیلا سب پر غالب ہے ۔ اوسنے آسمان سے
پانی اوتارا تو نالے اپنی اپنی لائق بہہ نکلے تو پانی کی دھار اوسپر اوبھرے ہوئے جھاگ اوٹھا لائی اور جسپر آگ دہکاتے ہیں
گہنا یا اور اسباب بنانیکو اوس سے بھی ویسے ہی جھاگ اوٹھتے ہیں اور اللہ بتاتا ہے کہ حق اور باطل کی یہی مثال ہے

۲۵۳

تو جھاگ تو پھنک کر دور ہو جاتا ہے اور وہ جو لوگوں کے کام آئے زمین میں رہتا ہے اللہ یونہی مثالیں بیان فرماتا ہے
جن لوگوں نے اپنے رب کا حکم مانا انھیں کیلیے بھلائی ہے اور جنھوں نے اوسکا حکم نہ مانا اگر زمین میں جو کچھ ہے وہ سب اور
اوس جیسا اور اونکی ملک میں ہوتا تو اپنی جان چھوڑانیکو دیدیتے یہی ہیں جنکا برا حساب ہوگا اور اونکا ٹھکانا جہنم ہے اور
کیا ہی برا بچھونا ۔ تو کیا وہ جو جانتا ہے جو کچھ تمھارے رب کے پاس سے اوترا حق ہے وہ اوس جیسا
جو اندھا ہے نصیحت وہی مانتے ہیں جنھیں عقل ہے ۔ وہ جو اللہ کا عہد پورا کرتے ہیں اور قول باندھکر پھرتے نہیں ۔ اور
وہ کہ جوڑتے ہیں اوسے جسکے جوڑنے کا اللہ نے حکم دیا اور اپنے رب سے ڈرتے ہیں اور حساب کی برائی سے اندیشہ رکھتے ۔ اور
وہ جنھوں نے صبر کیا اپنے رب کی رضا چاہنے کو اور نماز قائم رکھی اور ہمارے دیے سے ہماری راہ میں چھپے اور ظاہر کچھ خرچ کیا
اور برائی کے بدلے بھلائی کرکے ٹالتے ہیں انھیں کیلیے پچھلے گھر کا نفع ہے ۔ بسنے کے باغ جنمیں وہ داخل ہونگے اور جو لائق
ہوں اونکے باپ دادا اور بیبیوں اور اولاد میں اور فرشتے ہر دروازے سے اونپر یہ کہتے آئینگے سلامتی ہو تمپر تمھارے

اللہ ہی کو سجدہ کرتے ہیں

ع

صبر کا بدلا تو پچھلا گھر کیا ہی خوب ملا ۔ اور وہ جو اللہ کا عہد اوسکے پکے ہو رہنے کے بعد توڑتے ہیں اور جسکے جوڑنے کو اللہ نے
حکم دیا اوسے قطع کرتے ہیں اور زمین میں فساد پھیلاتے ہیں اونکا حصہ لعنت ہی ہے اور اونکا نصیبہ برا گھر ۔ اللہ
جسکے لیے چاہے رزق کشادہ اور تنگ کرتا ہے اور کافر دنیا کی زندگی پر اترا گئے اور دنیا کی زندگی آخرت کے مقابل
نہیں مگر کچھ دنوں کا برت لینا ہے اور کافر کہتے ہیں اونپر کوئی نشانی اونکے رب کیطرف سے کیوں نہ اوتری تم فرماؤ بیشک اللہ
جسے چاہے گمراہ کرتا ہے اور اپنی راہ اوسے دیتا ہے جو اوسکی طرف رجوع لائے ۔ وہ جو ایمان لائے اور اونکے دل اللہ کی یاد سے
چین پاتے ہیں سن لو اللہ کی یاد ہی میں دلوں کا چین ہے ۔ وہ جو ایمان لائے اور اچھے کام کیے اونکو خوشی ہے اور اچھا انجام ۔
اسیطرح ہمنے تمکو اوس امت میں بھیجا جس سے پہلے امتیں ہو گزریں کہ تم اونھیں پڑھکر سناؤ جو ہمنے تمہاری طرف وحی کی اور
وہ رحمن کے منکر ہو رہے ہیں تم فرماؤ وہ میرا رب ہے اوسکے سوا کسی کی بندگی نہیں میں نے اوسی پر بھروسہ کیا اور اوسیکی طرف
میری رجوع ہے ۔ اور اگر کوئی ایسا قرآن آتا جس سے پہاڑ ٹل جاتے یا زمین پھٹ جاتی یا مردے باتیں کرتے جب بھی یہ
کافر نہ مانتے بلکہ سب کام اللہ ہی کے اختیار میں ہیں تو کیا مسلمان اس سے ناامید نہ ہوئے کہ اللہ چاہتا تو سب آدمیوں کو ہدایت
کردیتا اور کافروں کو ہمیشہ اونکے کیے پر سخت دھمک پہنچتی رہیگی یا اونکے گھروں کے نزدیک اوترے گی یہانتک کہ اللہ کا وعدہ
آئے بیشک اللہ وعدہ خلاف نہیں کرتا ۔ اور بیشک تم سے اگلے رسولوں پر بھی ہنسی کی گئی تو میں نے کافروں کو کچھ دنوں ڈھیل
دی پھر اونھیں پکڑا تو میرا عذاب کیسا تھا ۔ تو کیا وہ جو ہر جان پر اوسکے اعمال کی نگہداشت رکھتا ہے اور وہ اللہ کا شریک
ٹھہراتے ہیں تم فرماؤ اونکا نام تو لو یا اوسے وہ بتاتے ہو جو اوسکے علم میں ساری زمین میں نہیں یا یونہی اوپری بات
کافروں کی نگاہ میں اونکا فریب اچھا ٹھہرا ہے اور راہ سے روکے گئے اور جسے اللہ گمراہ کرے اوسے کوئی ہدایت کرنیوالا نہیں ۔
اونھیں دنیا کے جیتے عذاب ہوگا اور بیشک آخرت کا عذاب سب سے سخت ہے اور اونھیں اللہ سے بچانے والا کوئی نہیں
احوال اوس جنت کا کہ ڈر والوں کیلیے جسکا وعدہ ہے اوسکے نیچے نہریں بہتی ہیں اوسکے میوے ہمیشہ اور اوسکا سایہ
ڈر والوں کا تو یہ انجام ہے اور کافروں کا انجام آگ ۔ اور جنکو ہمنے کتاب دی وہ اسپر خوش ہوتے ہیں جو تمہاری طرف اوترا اور
اون گروہوں میں کچھ وہ ہیں کہ اوسکے بعض سے منکر ہیں تم فرماؤ مجھے تو یہی حکم ہے کہ اللہ کی بندگی کروں اور اوسکا شریک

جو تمکو بری مار دیتے تھے اور تمھارے بیٹوں کو ذبح کرتے اور تمھاری بیٹیوں کو زندہ رکھتے اور اسمین تمھارے
رب کا بڑا فضل ہوا۔ اور یاد کرو جب تمھارے رب نے سنا دیا کہ اگر احسان مانوگے تو مین تمھین اور دونگا اور
اگر ناشکری کروگے تو میرا عذاب سخت ہی۔ اور موسے نے کہا اگر تم اور زمین مین جتنے ہین سب کافر ہو جاؤ تو بیشک
اللہ بے پرواہ سب خوبیون والا ہی۔ کیا تمھین اونکی خبرین نہ آئین جو تمسے پہلے تھی نوح کی قوم اور عاد اور ثمود اور جو
اونکے بعد ہوئے اونھین اللہ ہی جانے اونکے رسول اونکے پاس روشن دلیلین لیکر آئے تو وہ اپنے ہاتھ اپنے موہنہ کیطرف لیگئے
اور بولے ہم منکر ہین اوسکے جو تمھارے ہاتھ بھیجا گیا اور جس راہ کیطرف ہمین بلاتے ہو اوسمین ہمین وہ شک ہی کہ بات
کھلنے نہین دیتا۔ اونکے رسولون نے کہا کیا اللہ مین شک ہی آسمانون اور زمین کا بنانیوالا تمھین بلاتا ہی کہ تمھارے
کچھ گناہ بخشے اور ~~تمھین ٹھہرا رکھے~~ موت کے مقرر وقت تک تمھاری زندگی بے عذاب کاٹ دے بولے تم تو ہمین

٢٥٩

جیسے آدمی ہو تم چاہتے ہو کہ ہمین اوس سے باز رکھو جو ہمارے باپ دادا پوجتے تھے اب کوئی روشن سند ہمارے پاس لے آؤ
اونکے رسولون نے اونسے کہا ہم ہین تو تمھاری طرح انسان مگر اللہ اپنے بندون مین جسپر چاہے احسان فرماتا ہی اور ہمارا
کام نہین کہ ہم تمھارے پاس کچھ سند لے آئین مگر اللہ کے حکم سے اور مسلمانونکو اللہ ہی پر بھروسا چاہیے۔ اور ہمین
کیا ہوا کہ اللہ پر بھروسا نکرین اوسنے تو ہماری راہین ہمین دکھا دین اور ہم ضرور صبر کرینگے تمھارے ~~ایذا~~ پر اور
بھروسا کرنے والونکو اللہ ہی پر بھروسا چاہیے۔ اور کافرون نے اپنے رسولون سے کہا ہم ضرور تمھین اپنی زمین سے نکالدینگے
یا تم ہمارے دین پر ہو جاؤ تو اونھین اونکے رب نے وحی بھیجی کہ ہم ضرور ان ظالمونکو ہلاک کرینگے۔ اور ضرور ہم تمکو اونکے بعد زمین مین
بسائینگے یہ اوسکے لیے ہی جو میرے حضور کھڑے ہونیسے ڈرے اور مینے جو عذاب کا حکم سنایا ہی اوس سے خوف کرے۔ اور اونھون نے
فیصلہ مانگا اور ہر سرکش ہٹ دھرم نامراد ہوا۔ جہنم اوسکے پیچھے لگی اور اوسے پیپ کا پانی پلایا جائیگا۔ بمشکل
اوسکا تھوڑا تھوڑا گھونٹ لیگا اور گلے سے نیچے اوتارنیکی امید نہوگی اور اوسے ہر طرف سے موت آئیگی اور مریگا نہین
اور اوسکے پیچھے ایک گاڑھا عذاب۔ کافرون کا حال ایسا ہی کہ اونکے کام ہین جیسے راکھ کہ اوسپر ہوا کا سخت جھونکا
اپنے رب سے منکر ہوئے

ص ہم جو ہمین ستاتے ہو
۱۳ ... آسمانون

آیا آنے والا ہے جس دن میں ساری کمائی میں سے کچھ ہاتھ نہ لگیگا یہی ہے دور کی گمراہی ۔ کیا نہیں ~~دیکھا~~ تو نے دیکھا کہ اللہ نے
آسمان و زمین حق کے ساتھ بنائے اگر چاہے تو تمھیں بیجائے اور ایک نئی مخلوق لے آئے ۔ اور یہ اللہ پر کچھ دشوار نہیں ۔ اور
سب اللہ کے حضور سامنے حاضر ہونگے تو جو کمزور تھے وہ بڑائی والوں سے کہینگے ہم تمھارے تابع تھے کیا تمسے ہو سکتا ہے کہ اللہ کے
عذاب میں سے کچھ ہمپر سے ٹالو دو کہینگے اللہ ہمیں ہدایت کرتا تو ہم تمھیں کرتے ہمپر ایک سا ہے چاہے بیقراری کریں
یا صبر سے رہیں ہمیں کہیں پناہ نہیں ۔ اور شیطان کہیگا جب فیصلہ ہوچکیگا بیشک اللہ نے تمکو سچا وعدہ دیا تھا اور
میں نے جو تمکو وعدہ دیا تھا وہ میں نے تمسے جھوٹا کیا اور میرا تمپر کچھ قابو نہ تھا مگر یہی کہ میں نے تمکو بلایا تم نے میری مان لی تو اب مجھپر
الزام نہ رکھو خود اپنے اوپر الزام رکھو نہ میں تمھاری فریاد کو پہنچ سکوں نہ تم میری فریاد کو پہنچ سکو وہ جو پہلے تم نے مجھے شریک
ٹھہرایا تھا میں اوس سے سخت بیزار ہوں بیشک ظالموں کیلیے دردناک عذاب ہے ۔ اور وہ جو ایمان لائے اور اچھے کام کیے
وہ باغوں میں داخل کیے جائینگے جنکے نیچے نہریں رواں ہمیشہ اونمیں رہیں اپنے رب کے حکم سے اوسمیں اونکے ملتے وقت کا اکرام سلام ہے
کیا تم نے نہ دیکھا اللہ نے کیسی مثال بیان فرمائی پاکیزہ بات کی جیسے پاکیزہ درخت جسکی جڑ قائم اور شاخیں آسمان میں
ہر وقت اپنا پھل دیتا ہے اپنے رب کے حکم سے اور اللہ لوگوں کیلیے مثالیں بیان فرماتا ہے کہ کہیں وہ سمجھیں ۔ اور گندی بات
کی مثال جیسے ایک گندہ پیڑ کہ زمین کے اوپر سے کاٹ دیا گیا اب اوسے کوئی قیام نہیں ۔ اللہ ثابت رکھتا ہے ایمان والوں
کو حق بات پر دنیا کی زندگی میں اور آخرت میں اور اللہ ظالموں کو گمراہ کرتا ہے اور اللہ جو چاہے کرے ۔ کیا تم نے اونھیں نہ دیکھا جنھوں
نے اللہ کی نعمت ناشکری کے ساتھ بدل دی اور اپنی قوم کو تباہی کے گھر لا اوتارا ۔ وہ جو دوزخ ہے اوسکے اندر جائینگے اور کیا ہی
بری ٹھہرنے کی جگہ ۔ اور اللہ کیلیے برابر والے ٹھہرائے کہ اوسکی راہ سے بہکا دیں تم فرماؤ کچھ برت لو کہ تمھارا انجام آگ ہے
میرے اون بندوں سے فرماؤ جو ایمان لائے کہ نماز قائم رکھیں اور ہمارے دیے میں سے کچھ ہماری راہ میں چھپے اور ظاہر خرچ
کریں اوس دن کے آنے سے پہلے جسمیں نہ سوداگری ہوگی نہ یارانہ ۔ اللہ ہے جس نے آسمان اور زمین بنائے اور آسمان سے پانی اوتارا

ع ۱۶

ابراہیم

تو اوس سے کچھ تمھاری کھانیکو پیدا کیے اور تمھارے لیے کشتی کو مسخر کیا کہ اوسکے حکم سے دریا میں چلے اور تمھارے لیے ندیاں
مسخر کیں - اور تمھارے لیے سورج اور چاند مسخر کیے جو برابر چل رہے ہیں اور تمھارے لیے رات اور دن مسخر کیے
اور تمھیں بہت کچھ جو مانگا دیا اور اگر اللہ کی نعمتیں گنو تو شمار نکر سکوگے بیشک آدمی بڑا ظالم بڑا ناشکرا ہے

ع ١٦

اور یاد کرو جب ابراہیم نے عرض کی اے میرے رب اس شہر کو امان والا کردے اور مجھے اور میرے بیٹوں کو بتوں کی پوجنے سے
بچا - اے میرے رب بیشک بتوں نے بہت لوگ بہکا دیے تو جسنے میرا ساتھ دیا وہ تو میرا ہے اور جسنے میرا کہا نہ مانا
تو بیشک تو بخشنے والا مہربان ہے - اے میرے رب میں نے اپنی کچھ اولاد ایک نالے میں بسائی جسمیں کھیتی نہیں ہوتی
تیرے حرمت والے گھر کے پاس اے ہمارے رب اسلیے کہ وہ نماز قائم رکھیں تو تو لوگوں کے کچھ دل اونکی طرف مائل کردے
اور اونھیں کچھ پھل کھانیکو دے شاید وہ احسان مانیں - اے ہمارے رب تو جانتا ہے جو ہم چھپاتے ہیں اور جو
ظاہر کرتے ہیں اور اللہ پر کچھ چھپا نہیں زمین میں نہ آسمان میں - سب خوبیاں اللہ کو جسنے مجھے بوڑھاپے
میں اسمعیل و اسحق دیے بیشک میرا رب دعا سننے والا ہے - اے میرے رب مجھے نماز کا قائم کرنے والا رکھ اور
کچھ میری اولاد کو اے ہمارے رب اور میری دعا سن لے - اے ہمارے رب مجھے بخشدے اور میرے ماں باپ کو اور سب
مسلمانوں کو جس دن حساب قائم ہوگا - اور ہرگز اللہ کو بیخبر نجاننا ظالموں کے کام سے اونھیں ڈھیل

ع ١٧

نہیں دے رہا ہے مگر ایسے دن کے لیے جسمیں آنکھیں کھلی کی کھلی رہجائینگی - بے تحاشا دوڑتے نکلینگے اپنی سر اوٹھائے
ہوئے کہ اونکی پلک اونکی طرف لوٹتی نہیں اور اونکے دلوں میں کچھ سکت نہ ہوگی - اور لوگوں کو اوس دن سے ڈراو
جب اونپر عذاب آئیگا تو ظالم کہینگے اے ہمارے رب تھوڑی دیر ہمیں مہلت دے کہ ہم تیرا بلانا مانیں اور رسولوں کی
غلامی کریں تو کیا تم پہلے قسم نہ کھا چکے تھے کہ ہمیں دنیا سے کہیں ہٹ کر جانا نہیں - اور تم اونکے گھروں میں بسے
جنھوں نے اپنا برا کیا تھا اور تمپر خوب کھل گیا ہم نے اونکے ساتھ کیسا کیا اور ہم نے تمھیں مثالیں دیکر بتا دیا - اور بیشک
وہ اپنا سا داؤں چلے اور اونکا داؤں اللہ کے قابو میں ہے اور اونکا داؤں کچھ ایسا نہ تھا جس سے یہ پہاڑ ٹل جائیں -

وروزی نہیں دیتے - اور کوئی چیز نہیں ہے جسکے ہمارے پاس خزانے نہیں اور ہم اوسے نہیں اوتارتے مگر ایک معلوم
اندازہ سے - اور ہمنے ہوائیں بھیجیں بادلونکو بار ور کرنیوالیاں تو ہمنے آسمان سے پانی اوتارا پھر وہ تمہیں
پینے کو دیا اور تم کچھ اوسکے خزانچی نہیں - اور بیشک ہمہیں جلاتے ہیں اور ہمہیں مارتے ہیں اور ہمہیں وارث ہیں اور
بیشک ہمیں معلوم ہیں جو تم میں آگے بڑھے اور بیشک ہمیں معلوم ہیں جو تم میں پیچھے رہے - اور بیشک
تمہارا رب ہی انکو قیامت میں اوٹھائیگا بیشک وہی علم و حکمت والا ہے - اور بیشک ہمنے آدمی کو بجتی ہوئی
مٹی سے بنایا جو اصل میں ایک سیاہ بودار گارا تھی - اور جنکو اوس سے پہلے بنایا بے دہوئیں کی آگ سے - اور یاد کرو جب
تمہارے رب نے فرشتوں سے فرمایا کہ میں آدمی کو بنانے والا ہوں بجتی مٹی سے جو بدبودار سیاہ گارا ہے - تو جب میں
اوسے ٹھیک کر لوں اور اپنی طرف کی روح (خاص معزز) اوسمیں پھونکوں تو اوسکے لیے سجدہ میں گر پڑنا - تو جتنے فرشتے تھے سب کے ۱۵
سب سجدہ میں گرے مگر ابلیس نے سجدہ والوں کا ساتھ نہ مانا - فرمایا اے ابلیس تجھے کیا ہوا کہ سجدہ کرنیوالوں سے
الگ رہا - بولا مجھے زیبا نہیں کہ بشر کو سجدہ کروں جسے تو نے بجتی مٹی سے بنایا جو سیاہ بودار گارے سے تھی - فرمایا
تو جنت سے نکل جا کہ تو مردود ہے - اور بیشک قیامت تک تجھ پر لعنت ہے - بولا اے میرے رب تو مجھے مہلت دے اوس
دن تک کہ وہ اوٹھائے جائیں - فرمایا تو تو اونمیں ہے جنکو اوس معلوم وقت کے دن تک مہلت ہے - بولا اے رب میرے قسم
اسکی کہ تو نے مجھے گمراہ کیا میں انکو زمین میں بھلاوے دونگا اور ضرور میں اون سبکو بے راہ کر دونگا - مگر جو اونمیں تیرے چنے ہوئے
بندے ہیں - فرمایا یہ راستہ سیدھا میری طرف آتا ہے - بیشک میرے بندوں پر تیرا کچھ قابو نہیں سوا اون گمراہوں کے
جو تیرا ساتھ دیں - اور بیشک جہنم اون سبکا وعدہ ہے - اوسکے سات دروازے ہیں ہر دروازے کیلیے اونمیں سے
ایک حصہ بٹا ہوا ہے - بیشک ڈر والے باغوں اور چشموں میں ہیں - اونسے کہا جائیگا داخل ہو سلامتی کے ساتھ امان میں -
اور ہمنے اونکے سینوں میں جو کچھ کینے تھے سب کھینچ لیے آپس میں بھائی ہیں تختوں پر روبرو بیٹھے - نہ اونہیں اوسمیں
کچھ تکلیف پہنچے نہ وہ اوسمیں سے نکالے جائیں - خبر دو میرے بندونکو کہ بیشک میں ہی ہوں بخشنے والا مہربان - اور

ع۲ ع۳

میرا ہی عذاب دردناک عذاب ہے۔ اور اونھیں احوال سنا دو ابراہیم کے مہمانوں کا۔ جب وہ اوسکے
پاس آئے تو بولے سلام۔ کہا ہمیں تم سے ڈر معلوم ہوتا ہے۔ اونھوں نے کہا ڈریے نہیں ہم آپکو ایک علم والے لڑکے کی بشارت
دیتے ہیں۔ کہا کیا اسپر مجھکو بشارت دیتے ہو کہ مجھکو بڑھاپا پہنچ گیا۔ پس کاہے پر بشارت دیتے ہو۔ کہا ہمنے آپکو سچی بشارت
دی ہے آپ ناامید نہ ہوں۔ کہا اپنے رب کی رحمت سے کون ناامید ہو مگر وہی جو گمراہ ہوئے۔ کہا پھر تمہارا کیا کام ہے
اے فرشتو۔ بولے ہم ایک مجرم قوم کی طرف بھیجے گئے ہیں۔ مگر لوط کے گھر والے ان سب کو ہم بچا لینگے۔ مگر اوسکی
عورت ہم ٹھہرا چکے ہیں کہ وہ پیچھے رہنے والوں میں ہے۔ تو جب لوط کے گھر فرشتے آئے۔ کہا تم تو کچھ بیگانہ
لوگ ہو۔ کہا بلکہ ہم تو آپکے پاس وہ لائے ہیں جس میں یہ لوگ شک کرتے تھے۔ اور ہم آپکے پاس سچا حکم لائے ہیں اور
ہم بیشک سچے ہیں۔ تو اپنے گھر والوں کو کچھ رات رہے لیکر چل دیجیے اور آپ اونکے پیچھے چلیے اور تم میں کوئی پیچھے پھر کر نہ
دیکھے اور جہاں کو حکم ہے سیدھے چلے جایے۔ اور ہمنے اوسے اس حکم کا فیصلہ سنا دیا کہ صبح ہوتے ان کافروں کی جڑ کٹ جائیگی۔
اور شہر والے خوشیاں مناتے آئے۔ لوط نے کہا یہ میرے مہمان ہیں مجھکو فضیحت نکرو۔ اور اللہ سے ڈرو اور مجھے رسوا نکرو۔
بولے کیا ہمنے تمھیں منع نکیا تھا اوروں کے معاملے میں دخل نہ دو۔ کہا یہ قوم کی عورتیں میری بیٹیاں ہیں اگر تمھیں
کرنا ہے۔ اے محبوب تمھاری جان کی قسم بیشک وہ اپنے نشے میں بھٹک رہے ہیں۔ تو دن نکلتے اونھیں چنگھاڑ نے آلیا۔
تو ہمنے اوس بستی کا اوپر کا حصہ اوسکے نیچے کا حصہ کردیا اور اونپر کنکر کے پتھر برسائے۔ بیشک اسمیں نشانیاں ہیں فراست
والوں کیلیے۔ اور بیشک وہ بستی اوس راہ پر ہے جو اب تک چلتی ہے۔ بیشک اسمیں نشانیاں ہیں ایمان والوں کیلیے
اور بیشک جھاڑی والے ضرور ظالم تھے۔ تو ہمنے اونسے بدلا لیا اور بیشک یہ دونوں بستیاں کھلے راستے پر
پڑتی ہیں۔ اور بیشک حجر والوں نے رسولوں کو جھٹلایا۔ اور ہمنے اونکو اپنی نشانیاں دیں تو وہ اون سے منہ پھیرے رہے۔ اور
وہ پہاڑوں میں گھر تراشتے تھے بیخوف۔ تو اونھیں صبح ہوتے چنگھاڑ نے آلیا۔ تو اونکی کمائی کچھ اونکے کام نہ آئی۔ اور
ہمنے آسمان اور زمین اور جو کچھ اونکے درمیان ہے عبث نہ بنایا اور بیشک قیامت آنیوالی ہے تو تم اچھی طرح درگزر کرو۔

بیشک تمھارا رب وہی ہے بہت پیدا کرنیوالا جاننے والا ہے ۔ اور بیشک ہمنے تمکو سات آیتیں دیں جو دوہرائی جاتی ہیں
اور عظمت والا قرآن ۔ اپنی آنکھ اوٹھا کر اوس چیز کو نہ دیکھو جو ہمنے اونکو کچھ جوڑونکو برتنے کو دی اور اونکا کچھ غم نکھاؤ
اور مسلمانونکو اپنی رحمت کے پروں میں لیلو ۔ اور فرماؤ کہ میں ہی ہوں صاف ڈر سنانیوالا ۔ اوس عذاب سے جیسا
۲۴۸
ہمنے بانٹنے والوں پر اوتارا جنھوں نے کلام الٰہی کو تکے بوٹی کر لیا ۔ تو تمھارے رب کی قسم ہم ضرور اون سب سے پوچھینگے
جو کچھ وہ کرتے تھے ۔ تو کھلا کہدو جس بات کا تمھیں حکم ہے اور مشرکوں سے موہنہ پھیر لو ۔ ہم بیشک ان ہنسنے
والوں پر تمھیں کفایت کرتے ہیں ۔ جو اللہ کے ساتھ دوسرا معبود ٹھہراتے ہیں تو اب جان جائینگے ۔ اور بیشک
ہمیں معلوم ہے کہ ان کی باتوں سے تم دل تنگ ہوتے ہو ۔ تو اپنے رب کو سراہتے ہوئے اوسکی پاکی بولو اور سجدہ والونمیں ہو ۔
اور مرتے دم تک اپنے رب کی عبادت میں رہو ۔ ع ۶

## سورة النحل

اللہ کے نام سے شروع جو بہت مہربان رحم والا ۔

اب آتا ہے اللہ کا حکم تو اوسکی جلدی نکرو پاکی اور برتری ہے اوسے اونکے شریکوں سے ۔ ملائکہ کو ایمان کی جان یعنی وحی لیکر اپنے جن بندوں پر
چاہتا ہے اوتارتا ہے کہ ڈر سناؤ کہ میرے سوا کسیکی بندگی نہیں تو مجھسے ڈرو ۔ اوسنے آسمان اور زمین بجا بنائے وہ اونکے شرک سے
برتر ہے ۔ آدمی کو ایک نتھری بوند سے بنایا تو جبھی وہ کھلا جھگڑالو ہے ۔ اور چوپائے پیدا کیے اونمیں تمھارے لیے گرم لباس
اور منفعتیں ہیں اور اونمیں سے کھاتے ہو ۔ اور تمھارا اونمیں تجمل ہے جب اونھیں شام کو واپس لاتے ہو اور جب چرنے
کو چھوڑتے ہو ۔ اور وہ تمھارے بوجھ اوٹھا کر لیجاتے ہیں ایسے شہر کیطرف کہ تم اوس تک نہ پہنچتے مگر ادھ مرے ہو کر
بیشک تمھارا رب نہایت مہربان رحم والا ہے ۔ اور گھوڑے اور خچر اور گدھے کہ اونپر سوار ہو اور زینت کیلیے اور وہ پیدا
کریگا جسکی تمھیں خبر نہیں ۔ اور بیچ کی راہ ٹھیک اللہ تک ہے اور کوئی راہ ٹیڑھی ہے اور چاہتا تو تم سبکو راہ پر لاتا ۔ ع
وہی ہے جسنے آسمان سے پانی اوتارا اوس سے تمھارا پینا ہے اور اوس سے درخت ہیں جن سے چراتے ہو ۔ اوس پانی سے کھیتی
اوگاتا ہے اور زیتون اور کھجور اور انگور اور ہر قسم کے پھل بیشک اسمیں نشانی ہے دھیان کرنیوالونکو ۔ اور اوسنے تمھارے لیے

مسخر کیے رات اور دن اور سورج اور چاند اور ستارے اوسکے حکم کے باندھے ہین بیشک اسمین نشانیان ہین عقلمندونکو ۔ اور وہ
جو تمھارے لیے زمین مین پیدا کیا رنگ برنگ بیشک اسمین نشانی ہے یاد کرنیوالونکو ۔ اور وہی ہے جسنے تمھارے لیے دریا مسخر کیا
کہ اوسمین سے تازہ گوشت کھاتے ہو اور اوسمین سے گہنا نکالتے ہو جسے پہنتے ہو اور تو اوسمین کشتیان دیکھے کہ پانی چیر کر چلتی
ہین اور اسلیے کہ تم اوسکا فضل تلاش کرو اور کہین احسان مانو ۔ اور اوسنے زمین مین لنگر ڈالے کہ کہین تمھین لیکر
نہ کانپے اور نہریان اور رستے کہ کہین تم راہ پاؤ ۔ اور علامتین اور ستارے سے وہ راہ پاتے ہین ۔ تو کیا جو بنائے وہ ایسا
ہو جائیگا جو نہ بنائے تو کیا تم نصیحت نہین مانتے ۔ اور اگر اللہ کی نعمتین گنو تو اونھین شمار نہ کر سکوگے بیشک اللہ بخشنے والا مہربان
ہے ۔ اور اللہ جانتا ہے جو چھپاتے اور جو ظاہر کرتے ہو ۔ اور اللہ کے سوا جنکو پوجتے ہین وہ کچھ بھی نہین بناتے اور خود بنائے ہوئے
ہین ۔ مردے ہین زندہ نہین اور اونھین خبر نہین کہ کب اوٹھائے جائینگے ۔ تمھارا معبود ایک معبود ہے تو وہ جو آخرت پر
ایمان نہین لاتے اونکے دل منکر ہین اور وہ مغرور ۔ فی الحقیقۃ اللہ جانتا ہے جو چھپاتے اور جو ظاہر کرتے ہین بیشک وہ مغرورونکو
پسند نہین فرماتا ۔ اور جب اونسے کہا جائے تمھارے رب نے کیا اوتارا کہین اگلون کی کہانیان ہین ۔ کہ قیامت کے دن اپنے بوجھ پورے
اوٹھائین اور کچھ بوجھ اونکے جنھین اپنی جہالت سے گمراہ کرتے ہین سنلو کیا ہی برا بوجھ اوٹھاتے ہین ۔ بیشک اونسے اگلون
نے فریب کیا تھا تو اللہ نے اونکی چنائی کو نیو سے لیا تو اوپر سے اونپر چھت گر پڑی اور عذاب اونپر وہان سے آیا جہانکی اونھین خبر نتھی
پھر قیامت کے دن اونھین رسوا کریگا اور فرمائیگا کہان ہین میرے وہ شریک جنمین تم جھگڑتے تھے علم والے کہینگے آج ساری
رسوائی اور برائی کافرون پر ہے ۔ وہ کہ فرشتے اونکی جان نکالتے ہین اس حال پر کہ وہ اپنا برا کر رہے تھے اب صلح
ڈالینگے کہ ہم تو کچھ برائی نکرتے تھے ہان کیون نہین بیشک اللہ خوب جانتا ہے جو تمھارے کوتک تھے ۔ اب جہنم کے دروازون مین جاؤ
کہ ہمیشہ اوسمین رہو تو کیا ہی برا ٹھکانا متکبرونکا ۔ اور ڈر والون سے کہا گیا تمھارے رب نے کیا اوتارا بولے خوبی جنھون نے
اس دنیا مین بھلائی کی اونکیلیے بھلائی ہے اور بیشک پچھلا گھر سب سے بہتر اور ضرور کیا ہی اچھا گھر پرہیزگارونکا ۔
بسنے کے باغ جنمین جائینگے اونکے نیچے نہرین رواں اونھین وہان ملیگا جو چاہین اللہ ایسا ہی صلہ دیتا ہے پرہیزگارونکو ۔

وہ جنکی جان نکالتے ہیں فرشتے ستھرے پنے میں یہ کہتے ہوئے کہ تم پر سلامتی ہو جنت میں جاؤ بدلا اپنے کیے کا ۔ کاہیکے
انتظار میں ہیں مگر اسکے کہ فرشتے آئیں یا تمھارے رب کا عذاب آئے اونسے اگلوں نے بھی ایسا ہی کیا اور اللہ نے اونپر
ظلم نکیا ہاں وہ خود ہی اپنی جانوں پر ظلم کرتے تھے ۔ تو اونکی بری کمائیاں اونپر پڑیں اور اونھیں گھیر لیا اوسنے
جسپر ہنستے تھے ۔ اور مشرک بولے اللہ چاہتا تو اوسکے سوا کچھ نہ پوجتے نہ ہم اور نہ ہمارے باپ دادا اور نہ اوسکے
جدا ہوکر ہم کوئی چیز حرام ٹھہراتے ایسا ہی اون سے اگلوں نے کیا تو رسولوں پر کیا ہے مگر صاف پہنچا دینا ۔ اور بیشک
ہر امت میں سے ہم نے ایک رسول بھیجا کہ اللہ کو پوجو اور شیطان سے بچو تو اونمیں کسیکو اللہ نے راہ دکھائی اور کسی پر
گمراہی ٹھیک اوتری تو زمین میں چل پھر کر دیکھو کیسا انجام ہوا جھٹلانیوالونکا ۔ اگر تم اونکی
ہدایت کی حرص کرو تو بیشک اللہ ہدایت نہیں دیتا جسے گمراہ کرے اور اونکا کوئی مددگار نہیں ۔ اور اونھوں نے اللہ
کی قسم کھائی اپنے حلف میں حد کی کوشش سے کہ اللہ مردے نہ اوٹھائیگا ہاں کیوں نہیں سچا وعدہ اوسکے ذمہ پر لیکن اکثر
لوگ نہیں جانتے ۔ اسلیئے کہ اونھیں صاف بتادے جس بات میں جھگڑتے تھے اور اسلیئے کہ کافر جان لیں کہ وہ
جھوٹے تھے ۔ جو چیز ہم چاہیں اوسے ہمارا فرمانا یہی ہوتا ہے کہ ہم کہیں ہوجا وہ فوراً ہوجاتی ہے ۔ اور جنھوں نے اللہ
کی راہ میں اپنے گھربار چھوڑے مظلوم ہوکر ضرور ہم اونھیں دنیا میں اچھی جگہ دینگے اور بیشک آخرت کا ثواب بہت بڑا ہے
کسی طرح لوگ جانتے ۔ وہ جنھوں نے صبر کیا اور اپنے رب ہی پر بھروسہ کرتے ہیں ۔ اور ہم نے تم سے پہلے نہ بھیجے مگر مرد جنکی
طرف ہم وحی کرتے تو اے لوگو علم والوں سے پوچھو اگر تمھیں علم نہیں ۔ روشن دلیلیں اور کتابیں لیکر اور اے محبوب ہم نے تمھاری
طرف یہ یادگار اوتاری کہ تم لوگوں سے بیان کردو جو اونکی طرف اوترا اور کہیں وہ دھیان کریں ۔ تو کیا جو لوگ بری مکر کرتے
ہیں اس سے نہیں ڈرتے کہ اللہ اونھیں زمین میں دھنسادے یا اونھیں وہاں سے عذاب آئے جہاں سے اونھیں خبر نہ ہو
یا اونھیں چلتے پھرتے پکڑلے کہ وہ تھکا نہیں سکتے ۔ یا اونھیں نقصان دیتے دیتے گرفتار کرلے کہ بیشک تمھارا رب
نہایت مہربان رحم والا ہے ۔ اور کیا اونھوں نے نہ دیکھا کہ جو چیز اللہ نے بنائی ہے اوسکی پرچھائیاں داہنے اور بائیں جھکتی ہیں

اللہ کو سجدہ کرتی ہے اور وہ اوسکے حضور ذلیل ہیں — اور اللہ ہی کو سجدہ کرتے ہیں جو کچھ آسمانوں اور جو کچھ زمین میں چلنے والا
ہے اور فرشتے اور وہ غرور نہیں کرتے — اپنے اوپر اپنے رب کا خوف کرتے ہیں اور وہی کرتے ہیں جو اونھیں حکم ہوتا ہے
اور اللہ نے فرمایا دو خدا نہ ٹھہراؤ وہ تو ایک ہی معبود ہے تو مجھی سے ڈرو — اور اوسی کا ہے جو کچھ آسمانوں اور زمین میں ہے اور اوسی
کی فرمانبرداری لازم ہے تو کیا اللہ کے سوا کسی دوسرے سے ڈروگے — اور تمھارے پاس جو نعمت ہے سب اللہ کی طرف سے ہے پھر جب
تمھیں تکلیف پہنچتی ہے تو اوسکی طرف پناہ لیجاتے ہو — پھر جب وہ تمسے برائی ٹال دیتا ہے تو تم میں ایک گروہ اپنے رب کا شریک ٹھہرانے
لگتا ہے — کہ ہماری دی نعمتوں کی ناشکری کریں تو کچھ برت لو تو عنقریب جان جاوگے — اور انجانی چیزوں کیلیے ہماری دی ہوئی روزی
میں سے حصہ مقرر کرتے ہیں خدا کی قسم تمسے ضرور سوال ہونا ہے جو کچھ جھوٹ باندھتے تھے — اور اللہ کیلیے بیٹیاں ٹھہراتے ہیں پاکی
ہے اوسکو اور اپنے لیے جو اپنا جی چاہتا ہے — اور جب اونمیں کسیکو بیٹی ہونیکی خوشخبری دیجاتی ہے تو دن بھر اوسکا مونہہ کالا رہتا ہے
اور وہ غصہ کھاتا ہے — لوگوں سے چھپتا پھرتا ہے اوس بشارت کی برائی کے سبب کیا اوسے ذلت کے ساتھ رکھیگا یا اوسے
مٹی میں دبا دیگا ارے بہت ہی برا حکم لگاتے ہیں — جو آخرت پر ایمان نہیں لاتے اونھیں کا برا حال ہے اور اللہ کی شان
سب سے بلند اور وہی عزت و حکمت والا ہے ۔ اور اگر اللہ لوگوں کو اونکے ظلم پر گرفت کرتا تو زمین پر کوئی چلنے والا نہیں چھوڑتا
لیکن اونھیں ایک ٹھہرائے وعدہ تک مہلت دیتا ہے پھر جب اونکا وعدہ آئیگا نہ ایک گھڑی پیچھے ہٹیں نہ آگے بڑھیں —
اور اللہ کیلیے وہ ٹھہراتے ہیں جو اپنے لیے ناگوار ہے اور اونکی زبانیں جھوٹ کہتی ہیں کہ اونکے لیے بھلائی ہے تو آپ ہی ہوا کہ
اونکے لیے آگ ہے اور وہ حد سے گزارے ہوئے ہیں — خدا کی قسم ہمنے تمسے پہلے کتنی امتوں کی طرف رسول بھیجے تو شیطان نے
اونکے کوتک اونکی آنکھوں میں بھلا کر دکھائے تو آج وہی اونکا رفیق ہے اور اونکے لیے دردناک عذاب ہے — اور ہمنے
تمپر یہ کتاب نہ اوتاری مگر اسلیے کہ تم لوگوں پر روشن کردو جس بات میں اختلاف کریں اور ہدایت اور رحمت
ایمان والوں کیلیے — اور اللہ نے آسمان سے پانی اوتارا تو اوس سے زمین کو زندہ کر دیا اوسکے مرے پیچھے بیشک اسمیں
نشانی ہے اونکو جو کان رکھتے ہیں ۔ اور بیشک تمھارے لیے چوپایوں میں نگاہ حاصل ہونیکی جگہ ہے ہم تمھیں پلاتے اوس چیز میں سے

جو اونکے پیٹ میں ہے گوبر اور خون کے بیچ میں سے خالص دودھ گلے سے سہل اوترتا پینے والونکیلیے - اور کھجور اور انگور
کے پھلوں میں سے کہ اوس سے نبیذ بناتے ہیں اور اچھا رزق بیشک اسمیں نشانی ہے عقل والونکو - اور تمھارے رب نے
شہد کی مکھی کو الہام کیا کہ پہاڑوں میں گھر بنا اور درختوں میں اور چھتوں میں - پھر ہر قسم کے پھل میں سے کھا اور اپنے رب
کی راہیں چل کہ تیرے لیے نرم و آسان ہیں اوسکے پیٹ سے ایک پینے کی چیز رنگ برنگ نکلتی ہے جسمیں لوگونکی
تندرستی ہے بیشک اسمیں نشانی ہے دھیان کرنے والونکو - اور اللہ نے تمھیں پیدا کیا پھر تمھاری جان قبض کریگا اور تم میں
کوئی سب سے ناقص عمر کیطرف پھیرا جاتا ہے کہ جاننے کے بعد کچھ نجانے بیشک اللہ سب کچھ جانتا سب کچھ کرسکتا ہے ع

ع ۱۵ ۱۵ شعبان

اور اللہ نے تم میں ایک کو دوسرے پر رزق میں بڑائی دی تو جنھیں بڑائی دی ہے وہ اپنا رزق اپنے باندی غلاموں کو نہ پھیر دینگے کہ وہ
سب اوسمیں برابر ہوجائیں تو کیا اللہ کی نعمت سے مکرتے ہیں - اور اللہ نے تمھارے لیے تمھاری جنس سے عورتیں بنائیں
اور تمھارے لیے تمھاری عورتوں سے بیٹے اور پوتے نواسے پیدا کیے اور تمھیں ستھری چیزوں سے روزی دی تو کیا جھوٹی بات
پر یقین لاتے ہیں اور اللہ کے فضل سے منکر ہوتے ہیں - اور اللہ کے سوا ایسونکو پوجتے ہیں جو اونھیں آسمان یا زمین سے
کچھ بھی روزی دینے کا اختیار نہیں رکھتے اور نہ کچھ کرسکتے ہیں - تو اللہ کیلیے مانند نہ ٹھہراؤ بیشک اللہ جانتا ہے اور تم
نہیں جانتے - اللہ نے ایک کہاوت بیان فرمائی ایک بندہ ہے دوسرے کی ملک آپ کچھ مقدور نہیں رکھتا اور ایک وہ جسے ہم نے
اپنی طرف سے اچھی روزی عطا فرمائی تو وہ اوسمیں سے خرچ کرتا ہے چھپے اور ظاہر کیا وہ برابر ہوجائینگے سب خوبیاں اللہ کو
ہیں بلکہ اونمیں اکثر کو خبر نہیں - اور اللہ نے کہاوت بیان فرمائی دو مرد ایک گونگا جو کچھ کام نہیں کرسکتا اور وہ اپنے آقا
پر بوجھ ہے جدھر بھیجے کچھ بھلائی نہ لائے کیا برابر ہوجائیگا وہ اور وہ جو انصاف کا حکم کرتا ہے اور وہ سیدھی راہ پر ہے ع اور اللہ
ہی کیلیے ہیں آسمانوں اور زمین کی چھپی چیزیں اور قیامت کا معاملہ نہیں مگر جیسے ایک پلک کا مارنا بلکہ اس سے بھی قریب
بیشک اللہ سب کچھ کرسکتا ہے - اور اللہ نے تمھیں تمھاری ماؤں کے پیٹ سے پیدا کیا کہ کچھ نجانتے تھے اور تمھیں کان

۱۷

اور آنکھیں اور دل دیے کہ تم احسان مانو۔ کیا انہوں نے پرندے نہ دیکھے حکم کے باندھے آسمان کی فضا میں انہیں کوئی نہیں روکتا
سوا اللہ کے بیشک اس میں نشانیاں ہیں ایمان والوں کو۔ اور اللہ نے تمہیں گھر دیے بسنے کو اور تمہارے لیے چوپایوں کی کھالوں سے
کچھ گھر بنائے جو تمہیں ہلکے پڑتے ہیں تمہارے سفر کے دن اور منزلوں پر ٹھہرنے کے دن اور ان کی اون اور ببر اور بالوں سے کچھ
گرستی کا سامان اور برتنے کی چیزیں ایک وقت تک۔ اور اللہ نے تمہیں اپنی بنائی ہوئی چیزوں سے سائے دیے اور تمہارے
لیے پہاڑوں میں چھپنے کی جگہ بنائی اور تمہارے لیے کچھ پہناوے بنائے کہ تمہیں گرمی سے بچائیں اور کچھ پہناوے کہ لڑائی میں تمہاری
حفاظت کریں یونہی اپنی نعمت تم پر پوری کرتا ہے کہ تم فرمان مانو۔ پھر اگر وہ منہ پھیریں تو اے محبوب تم پر نہیں مگر صاف پہنچا دینا۔
اللہ کی نعمت پہچانتے ہیں پھر اس سے منکر ہوتے ہیں اور ان میں اکثر کافر ہیں ع اور جس دن ہم اوٹھائینگے ہر امت
میں سے ایک گواہ پھر کافروں کو نہ اجازت ہو نہ وہ منائے جائیں۔ اور ظلم کرنے والے جب عذاب دیکھینگے اسی وقت سے نہ وہ انہیں
سے ہلکا ہو نہ انہیں مہلت ملے۔ اور شرک کرنے والے جب اپنے شریکوں کو دیکھینگے کہینگے اے ہمارے رب یہ ہیں ہمارے شریک کہ ہم
تیرے سوا پوجتے تھے تو وہ ان پر بات پھینکینگے کہ تم بیشک جھوٹے ہو۔ اور اس دن اللہ کی طرف عاجزی سے گرینگے اور ان سے گم ہو جائینگی
جو بناوٹیں کرتے تھے۔ جنہوں نے کفر کیا اور اللہ کی راہ سے روکا ہم نے عذاب پر عذاب بڑھایا بدلا ان کے فساد کا۔ اور
جس دن ہم ہر گروہ میں ایک گواہ انہیں میں سے اوٹھائینگے کہ ان پر گواہی دے اور اے محبوب تمہیں ان سب پر شاہد بنا کر لائینگے
اور ہم نے تم پر یہ قرآن اتارا کہ ہر چیز کا روشن بیان ہے اور ہدایت اور رحمت اور بشارت مسلمانوں کو ع بیشک اللہ حکم فرماتا
ہے انصاف اور نیکی اور رشتہ داروں کے دینے کا اور منع فرماتا ہے بے حیائی اور بری بات اور سرکشی سے تمہیں نصیحت فرماتا ہے
کہ تم دھیان کرو۔ اور اللہ کا عہد پورا کرو جب قول باندھو اور قسمیں مضبوط کر کے نہ توڑو اور تم اللہ کو اپنے اوپر ضامن کر چکے ہو
بیشک اللہ تمہارے کام جانتا ہے۔ اور اس عورت کی طرح نہ ہو جس نے اپنا سوت مضبوطی کے بعد ریزہ ریزہ کر کے توڑ دیا اپنی قسمیں
آپس میں ایک بے اصل بہانہ بناتے ہو کہ کہیں ایک گروہ دوسرے گروہ سے زیادہ نہ ہو اللہ تو اس سے تمہیں آزماتا ہے اور ضرور
تم پر صاف ظاہر کر دیگا قیامت کے دن جس بات میں جھگڑتے تھے۔ اور اللہ چاہتا تو تم کو ایک ہی امت کرتا لیکن اللہ گمراہ کرتا ہے جسے

چاہے اور راہ دیتا ہے جسے چاہے اور ضرور تم سے تمہارے کام پوچھے جائینگے - اور اپنی قسمیں آپس میں بے اصل بہانہ نہ بناؤ کہ کہیں کوئی
پاؤں جمنے کے بعد نہ پھسل جائے اور تمہیں برائی چکھنی ہو بدلا اسکا کہ اللہ کی راہ سے روکتے تھے اور تمہیں بڑا عذاب ہو
اور اللہ کے عہد پر تھوڑے دام مول نہ لو بیشک وہ جو اللہ کے پاس ہے تمہارے لیے بہتر ہے اگر تم جانتے ہو - جو تمہارے پاس ہے
ہو چکیگا اور جو اللہ کے پاس ہے ہمیشہ رہنے والا ہے اور ضرور ہم صبر کرنیوالوں کو انکا وہ صلہ دینگے جو انکے سب سے اچھے کام
کے قابل ہو - جو اچھا کام کرے مرد ہو یا عورت اور ہو مسلمان تو ضرور ہم اوسے اچھی زندگی جلائینگے اور ضرور اونھیں اونکا نیگ دینگے
جو اونکے سب سے بہتر کام کے لائق ہو - تو جب تم قرآن پڑھو تو اللہ کی پناہ مانگو شیطان مردود سے بیشک اوسکا کوئی
قابو نہیں ان پر جو ایمان لائے اور اپنے رب ہی پر بھروسا رکھتے ہیں - اوسکا قابو تو انھیں پر ہے جو اوس سے دوستی کرتے ہیں
اور اوسے شریک ٹھہراتے ہیں - اور جب ہم ایک آیت کی جگہ دوسری آیت بدلیں اور اللہ خوب جانتا ہے جو اوتارتا ہے
کافر کہیں تم تو یونہی بنالاتے ہو بلکہ اون میں اکثر کو علم نہیں - تم فرماؤ اوسے پاکیزگی کی روح نے اوتارا تمہارے رب کی
طرف سے ٹھیک ٹھیک کہ اوس سے ایمان والوں کو ثابت قدم کرے اور ہدایت اور بشارت مسلمانوں کو - اور بیشک ہم جانتے ہیں
کہ وہ کہتے ہیں یہ تو کوئی آدمی سکھاتا ہے جسکی طرف ڈھالتے ہیں اوسکی زبان عجمی ہے اور یہ روشن عربی زبان - بیشک وہ
جو اللہ کی آیتوں پر ایمان نہیں لاتے اللہ اونھیں راہ نہیں دیتا اور انکے لیے دردناک عذاب ہے - جھوٹ بہتان وہی باندھتے
ہیں جو اللہ کی آیتوں پر ایمان نہیں رکھتے اور وہی جھوٹے ہیں - جو ایمان لاکر اللہ کا منکر ہو سوا اوسکے جو مجبور کیا جائے اور
اوسکا دل ایمان پر جما ہوا ہو ہاں وہ جو دل کھول کر کافر ہو اون پر اللہ کا غضب ہے اور اونکو بڑا عذاب ہے - یہ اسلیے کہ
اونھوں نے دنیا کی زندگی آخرت سے پیاری جانی اور اسلیے کہ اللہ کافروں کو راہ نہیں دیتا - یہ ہیں وہ جنکے دل اور کان
اور آنکھوں پر اللہ نے مہر کر دی ہے اور وہی غفلت میں پڑے ہیں - آپ ہی ہوا کہ آخرت میں وہی خراب ہیں - پھر بیشک
تمہارا رب اونکے لیے جنھوں نے اپنے گھر چھوڑے بعد اسکے کہ ستائے گئے پھر اونھوں نے جہاد کیا اور صابر رہے بیشک تمہارا رب
اسکے بعد ضرور بخشنے والا مہربان ہے - جس دن ہر جان اپنی ہی طرف جھگڑتی آئیگی اور ہر جان کو اوسکا کیا پورا بھر دیا جائیگا

اور اونپر ظلم نہو گا ۔ اور اللہ نے کہاوت بیان فرمائی ایک بستی کہ امان و اطمینان سے تھی ہر طرف سے اوسکی روزی کثرت
سے آتی تو وہ اللہ کی نعمتوں کی ناشکری کرنے لگی تو اللہ نے اوسے یہ سزا چکھائی کہ اوسے بھوک اور
ڈر کا پہناوا پہنایا بدلا اونکے کئے کا ۔ اور بیشک اونکے پاس اونھیں میں سے ایک رسول تشریف لایا تو اونھوں نے اوسے
جھٹلایا تو عذاب نے پکڑا اور وہ بے انصاف تھے ۔ تو اللہ کی دی ہوئی روزی حلال پاکیزہ کھاؤ اور اللہ کی نعمت کا
شکر کرو اگر تم اوسے پوجتے ہو ۔ تمپر تو یہی حرام کیا ہے مردار اور خون اور سوئر کا گوشت اور وہ جسکے ذبح کرتے وقت غیر خدا
کا نام پکارا گیا تو جو لاچار ہو نہ خواہش کرتا اور نہ حد سے بڑھتا تو بیشک اللہ بخشنے والا مہربان ہے ۔ اور نہ کہو
اوسے جو تمھاری زبانیں جھوٹ بیان کرتی ہیں یہ حلال ہے اور یہ حرام ہے کہ اللہ پر جھوٹ باندھو بیشک جو اللہ پر جھوٹ
باندھتے ہیں اونکا بھلا نہیں ہوگا ۔ تھوڑا برتنا ہے اور اونکے لیے دردناک عذاب ۔ اور خاص یہودیوں پر ہمنے حرام فرمائیں
وہ چیزیں جو پہلے تمھیں سنائیں اور ہمنے اونپر ظلم نکیا ہاں وہی اپنی جانوں پر ظلم کرتے تھے ۔ پھر بیشک تمھارا
رب اونکے لیے جو نادانی سے برائی کر بیٹھیں پھر اسکے بعد توبہ کریں اور سنور جائیں بیشک تمھارا رب اسکے بعد ضرور بخشنے والا
مہربان ہے ۔ بیشک ابراہیم ایک امام تھا اللہ کا فرمانبردار اور سب سے جدا اور مشرک نہ تھا ۔ اوسکے احسانوں
پر شکر کرنیوالا اللہ نے اوسے چن لیا اور اوسے سیدھی راہ دکھائی ۔ اور ہمنے اوسے دنیا میں بھلائی دی اور بیشک
وہ آخرت میں شایان قرب ہے ۔ پھر ہمنے تمھیں وحی بھیجی کہ دین ابراہیم کی پیروی کرو جو ہر باطل سے الگ تھا اور مشرک
نتھا ۔ ہفتہ تو اونھیں پر رکھا گیا تھا جو اوسمیں مختلف ہو گئے اور بیشک تمھارا رب قیامت کے دن اونمیں فیصلہ کر دیگا
جس بات میں اختلاف کرتے تھے ۔ اپنے رب کی راہ کیطرف بلاؤ پکی تدبیر اور اچھی نصیحت سے ۔ اور اونسے اوس طریقہ پر
بحث کرو جو سب سے بہتر ہو بیشک تمھارا رب خوب جانتا ہے جو اوسکی راہ سے بہکا اور وہ خوب جانتا ہے راہ والونکو ۔ اور اگر تم
سزا دو تو ویسی ہی سزا دو جیسی تکلیف تمھیں پہنچائی تھی اور اگر تم صبر کرو تو بیشک صبر والونکو صبر سب سے اچھا ۔ اور اے محبوب
تم صبر کرو اور تمھارا صبر اللہ ہی کی توفیق سے ہے اور اونکا غم نکھاؤ اور اونکے فریبوں سے دلتنگ نہو ۔ بیشک اللہ اونکے ساتھ ہے جو
ڈرتے ہیں اور جو نیکیاں کرتے ہیں ۱۲۸

ع ۱۲

ع ۱۳

سورۃ بنی اسرائیل
سبحن الذی

اللہ کے نام سے شروع جو بہت مہربان رحم والا

پاک ہے اوسے جو راتوں رات اپنے بندے کو لے گیا مسجد الحرام سے مسجد اقصیٰ تک جسکے گرداگرد ہمنے
برکت رکھی کہ ہم اوسے اپنی عظیم نشانیاں دکھائیں بیشک وہ سنتا دیکھتا ہے۔ اور ہمنے موسیٰ کو کتاب عطا فرمائی اور اوسے بنی اسرائیل
کیلیے ہدایت کیا کہ میرے سوا کسیکو کارساز نہ ٹھہراؤ۔ اے اونکی اولاد جنکو ہمنے نوح کے ساتھ سوار کیا بیشک وہ بڑا شکرگزار بندہ تھا۔
اور ہمنے بنی اسرائیل کو وحی بھیجی کتاب میں کہ ضرور تم زمین میں دو بار فساد مچاؤگے اور ضرور بڑا غرور کروگے پھر جب اون میں پہلی بار کا وعدہ
آیا ہمنے تم پر اپنے بندے بھیجے سخت لڑائی والے تو وہ شہروں کے اندر تمھاری تلاش کو گھسے اور یہ ایک وعدہ تھا جسے پورا
ہونا۔ پھر ہمنے اون پر اولٹ کر تمھارا حملہ کردیا اور تمکو مالوں اور بیٹوں سے مدد دی اور تمھیں بڑھا دیا اور
تمھارا جتھا بڑھا دیا۔ اگر تم بھلائی کروگے تو اپنا بھلا کروگے اور برا کروگے تو اپنا پھر جب دوسری بار کا وعدہ آیا کہ
دشمن تمھارے مونھ بگاڑ دیں اور مسجد میں داخل ہوں جیسے پہلی بار داخل ہوئے تھے اور جس چیز پر قابو پائیں
تباہ کرکے برباد کردیں۔ قریب ہے کہ تمھارا رب تم پر رحم کرے اور اگر تم پھر شرارت کرو تو ہم پھر عذاب کرینگے اور ہمنے
جہنم کو کافروں کا قیدخانہ بنایا ہے۔ بیشک یہ قرآن وہ راہ دکھاتا ہے جو سب سے سیدھی ہے اور خوشی سناتا ہے ایمان
والوں کو جو اچھے کام کریں کہ اونکے لیے بڑا ثواب ہے۔ اور یہ کہ جو آخرت پر ایمان نہیں لاتے ہمنے اونکے لیے دردناک
عذاب تیار کر رکھا ہے اور آدمی برائی کی دعا کرتا ہے جیسے بھلائی مانگتا ہے اور آدمی بڑا جلدباز ہے۔ اور ہمنے رات
اور دنکو دو نشانیاں بنایا تو رات کی نشانی مٹی ہوئی رکھی اور دنکی نشانی دکھانیوالی کی کہ اپنے رب کا فضل تلاش کرو اور برسوں
کی گنتی اور حساب جانو اور ہمنے ہر چیز خوب جدا جدا ظاہر فرما دی۔ اور ہر انسان کی قسمت ہمنے اوسکے گلے سے لگادی ہے
اور اوسکے لیے قیامت کے دن ایک نوشتہ نکالینگے جسے کھلا ہوا پائیگا۔ فرمایا جائیگا کہ اپنا نامہ پڑھ آج تو خود ہی اپنا
حساب کرنیکو بہت ہے۔ جو راہ پر آیا وہ اپنے ہی بھلے کو راہ پر آیا اور جو بہکا تو اپنے ہی برے کو بہکا اور کوئی بوجھ
اوٹھانیوالی جان دوسرے کا بوجھ نہ اوٹھائیگی اور ہم عذاب کرنیوالے نہیں جبتک رسول نہ بھیج لیں۔ اور جب ہم کسی
بستی کو ہلاک کرنا چاہتے ہیں اوسکے خوشحالوں پر احکام بھیجتے ہیں پھر وہ اوسمیں نافرمانی کرتے ہیں تو اوسپر بات پوری ہوجاتی ہے

تو ہم اوسے تباہ کر کے برباد کر دیتے ہیں - اور ہمنے کتنی ہی سنگتیں نوح کے بعد ہلاک کر دیں اور تمھارا رب کافی ہے اپنے بندوں کے گناہوں کو
سے خبردار دیکھنے والا - جو یہ جلدی والی چاہے ہم اوسمیں جلد دیدیں جو چاہیں جسے چاہیں پھر اوسکے لیے جہنم کر دیں کہ اوسمیں
جائے مذمت کیا ہوا دھکے کھاتا - اور جو آخرت چاہے اور اوسکی سی کوشش کرے اور ہو ایمان والا تو اونھیں کی کوشش ٹھکانے لگی
ہم سبکو مدد دیتے ہیں انکو بھی اور انکو بھی تمھارے رب کی عطا سے اور تمھارے رب کی عطا پر روک نہیں - دیکھو ہمنے اونمیں ایک کو
ایک پر کیسی بڑائی دی اور بیشک آخرت درجوں میں سب سے بڑی اور فضل میں سب سے اعلی - اے سننے والے اللہ کے ساتھ دوسرا
خدا نہ ٹھہرا کہ تو بیٹھ رہیگا مذمت کیا جاتا بیکس - اور تمھارے رب نے حکم فرمایا کہ اوسکے سوا کسیکو نہ پوجو اور ماں باپ کے ساتھ اچھا سلوک کرو ع ۲
اگر تیرے سامنے اونمیں ایک یا دونوں بڑھاپے کو پہنچ جائیں تو اونسے ہوں نہ کہنا اور اونھیں نہ جھڑکنا اور اونسے تعظیم کی بات کہنا -
اور اونکے لیے عاجزی کا بازو بچھا نرم دلی سے اور عرض کر کہ اے میرے رب تو ان دونوں پر رحم کر جیسا کہ ان دونوں نے مجھے چھٹپن میں
پالا - تمھارا رب خوب جانتا ہے جو تمھارے دلوں میں ہے اگر تم لائق ہوئے تو بیشک وہ توبہ کرنیوالوں کو بخشنے والا ہے - اور رشتہ داروں
کو اونکا حق دے اور مسکین اور مسافر کو اور فضول نہ اوڑا - بیشک اوڑانے والے شیطانوں کے بھائی ہیں اور شیطان اپنے رب
کا بڑا ناشکرا ہے - اور اگر تو اونسے موںھ پھیرے اپنے رب کی رحمت کے انتظار میں جسکی تجھے امید ہے تو اونسے آسان بات کہہ
اور اپنا ہاتھ اپنی گردن سے بندھا ہوا نہ رکھ اور نہ پورا کھولدے کہ تو بیٹھ رہے ملامت کیا ہوا تھکا ہوا - بیشک تمھارا
رب جسے چاہے رزق کشادہ دیتا اور کستا ہے بیشک وہ اپنے بندوں کو خوب جانتا دیکھتا ہے - اور اپنی اولاد قتل نہ کرو ع ۳
مفلسی کے ڈر سے ہم تمھیں بھی روزی دینگے اور اونھیں بھی بیشک اونکا قتل بڑی خطا ہے - اور بدکاری کے پاس
نہ جاؤ بیشک وہ بےحیائی ہے اور بہت ہی بری راہ - اور کوئی جان جسکی حرمت اللہ نے رکھی ہے ناحق نہ مارو اور جو ناحق مارا جائے
تو بیشک ہمنے اوسکے وارث کو قابو دیا ہے تو وہ قتل میں حد سے نہ بڑھے ضرور اوسکی مدد ہونی ہے - اور یتیم کے مال کے
پاس نہ جاؤ مگر اوس راہ سے جو سب سے بھلی ہے یہانتک کہ وہ اپنی جوانی کو پہنچے اور عہد پورا کرو بیشک عہد سے سوال ہونا ہے
اور ماپو تو پورا ماپو اور برابر ترازو سے تولو یہ بہتر ہے اور اسکا انجام اچھا - اور اوس بات کے پیچھے نہ پڑ جسکا تجھے علم نہیں
بیشک کان اور آنکھ اور دل ان سب سے سوال ہونا ہے - اور زمین میں اتراتا نہ چل بیشک تو ہرگز زمین نہ چیر ڈالیگا اور بلندی

ملے پہاڑوں کو ہرگز نہ پہنچیگا — یہ جو کچھ گزرا ان میں کی بری بات تیرے رب کو ناپسند ہے — یہ ان وحیوں میں سے ہے جو تمہارے رب نے
تمہاری طرف بھیجی حکمت کی باتیں اور اے سننے والے اللہ کے ساتھ دوسرا خدا نہ ٹھہرا کہ تو جہنم میں پھینکا جائیگا طعنہ پاتا
دھکے کھاتا — کیا تمہارے رب نے تمکو بیٹے چن دیے اور اپنے لیے فرشتوں سے بیٹیاں بنائیں بیشک تم بڑا بول بولتے ہو ۴ع
اور بیشک ہم نے اس قرآن میں طرح طرح سے بیان فرمایا کہ وہ سمجھیں اور اس سے انھیں نہیں بڑھتی مگر نفرت — تم فرماؤ
اگر اوسکے ساتھ اور خدا ہوتے جیسا یہ بکتے ہیں جب تو وہ عرش کے مالک کی طرف کوئی راہ ڈھونڈ نکالتے — اوسے پاکی اور
برتری ان کی باتوں سے بڑی برتری — اوسکی پاکی بولتے ہیں ساتوں آسمان اور زمین اور جو کوئی ان میں ہیں
اور کوئی چیز نہیں جو اوسے سراہتی ہوئی اوسکی پاکی نہ بولے ہاں تم انکی تسبیح نہیں سمجھتے بیشک وہ حلم والا بخشنے والا ہے اور
اے محبوب جب تم نے قرآن پڑھا ہم نے تم میں اور ان میں کہ آخرت پر ایمان نہیں لاتے ایک چھپا ہوا پردہ کردیا — اور ہم نے انکے
دلوں پر غلاف ڈال دیے ہیں کہ اوسے نہ سمجھیں اور انکے کانوں میں ٹینٹ اور جب تم قرآن میں اپنے اکیلے رب کی یاد
کرتے ہو وہ پیٹھ پھیر کر بھاگتے ہیں نفرت کرتے — ہم خوب جانتے ہیں جس لیے وہ سنتے ہیں جب تمہاری طرف کان لگاتے ہیں
اور جب آپس میں مشورہ کرتے ہیں جبکہ ظالم کہتے ہیں تم پیچھے نہیں چلتے مگر ایسے مرد کے جس پر جادو ہوا — دیکھو انھوں
نے تمہیں کیسی تشبیہیں دیں تو گمراہ ہوئے کہ راہ نہیں پا سکتے — اور بولے کیا جب ہم ہڈیاں اور ریزہ ریزہ ہو جائینگے کیا
سچ مچ نئے بنکر اوٹھینگے — تم فرماؤ کہ پتھر یا لوہا ہو جاؤ یا اور کوئی مخلوق جو تمہارے خیال میں بڑی ہو تو اب کہینگے ہمیں کون
پھر پیدا کریگا تم فرماؤ وہی جس نے تمہیں پہلی بار پیدا کیا تھا تو اب تمہاری طرف مسخرگی سے سر ہلا کر کہینگے یہ کب ہے تم فرماؤ ۵
شاید نزدیک ہی ہو — جس دن وہ تمہیں بلائیگا تو تم اوسکی حمد کرتے چلے آؤگے اور سمجھوگے کہ نہ رہے تھے مگر تھوڑا — اور میرے بندوں ع
سے فرماؤ وہ بات کہیں جو سب سے اچھی ہو بیشک شیطان انکے آپس میں فساد ڈال دیتا ہے بیشک شیطان آدمی کا
کھلا دشمن ہے — تمہارا رب تمہیں خوب جانتا ہے — وہ چاہے تو تم پر رحم کرے یا چاہے تو تمہیں عذاب کرے اور ہم نے تمکو ان پر
کروڑا بنا کر نہ بھیجا — اور تمہارا رب خوب جانتا ہے جو کوئی آسمانوں اور زمین میں ہیں اور بیشک ہم نے نبیوں میں ایک
کو ایک پر بڑائی دی اور داؤد کو زبور عطا فرمائی — تم فرماؤ پکارو انھیں جنکو اللہ کے سوا گمان کرتے ہو تو وہ اختیار نہیں رکھتے

تم سے تکلیف دور کرنے کا نہ پھیر دینے کا ۔ وہ مقبول بندے جنھیں یہ کافر پوجتے ہیں وہ آپ ہی اپنے رب کیطرف وسیلہ ڈھونڈھتے
ہیں کہ اونمیں کون زیادہ نزدیک ہے اور اوسکی رحمت کی امید رکھتے اور اوسکے عذاب سے ڈرتے ہیں بیشک تمھارے رب کا عذاب
ڈر کی چیز ہے ۔ اور کوئی بستی نہیں مگر یہ کہ ہم اوسے روز قیامت سے پہلے نیست کردینگے یا اوسے سخت عذاب
دینگے یہ کتاب میں لکھا ہوا ہے ۔ اور ہم ایسی نشانیاں بھیجنے سے یونہی باز رہے کہ اونھیں اگلوں نے جھٹلایا اور ہمنے
ثمود کو ناقہ دیا آنکھیں کھولنے کو تو اونھوں نے اوس پر ظلم کیا اور ہم ایسی نشانیاں نہیں بھیجتے مگر ڈرانیکو ۔ اور جب ہمنے تم سے
فرمایا کہ سب لوگ تمھارے رب کے قابو میں ہیں اور ہمنے نکیا وہ دکھاوا جو تمھیں دکھایا تھا مگر لوگوں کی آزمائش کو اور وہ پیڑ جسپر
قرآن میں لعنت ہے اور ہم انھیں ڈراتے ہیں تو اونھیں نہیں بڑھتی مگر بڑی سرکشی ۔ اور یاد کرو جب ہمنے فرشتوں کو حکم دیا کہ
آدم کو سجدہ کرو تو اون سب نے سجدہ کیا سوا ابلیس کے بولا کیا میں اوسے سجدہ کروں جسے تونے مٹی سے بنایا ۔ بولا دیکھتو
جو یہ تونے مجھسے معزز رکھا اگر تو نے مجھے قیامت تک مہلت دی تو ضرور میں اوسکی اولاد کو پیس ڈالونگا مگر تھوڑا ۔ فرمایا دور ہو
تو اونمیں جو تیری پیروی کریگا تو بیشک تم سب کا بدلا جہنم ہے بھرپور سزا ۔ اور ڈگادے اونمیں سے جسپر قدرت پائے اپنی آواز سے
اور اونپر لام باندھ لا اپنے سواروں اور پیادوں کا اور اونکا ساجھی ہو مالوں اور بچوں میں اور اونھیں وعدہ دے اور شیطان اونھیں
وعدہ نہیں دیتا مگر فریب سے ۔ بیشک جو میرے بندے ہیں اونپر تیرا کچھ قابو نہیں اور تیرا رب کافی ہے کام بنانیکو ۔ تمھارا
رب وہ ہے کہ تمھارے لئے دریا میں کشتی رواں کرتا ہے کہ تم اوسکا فضل تلاش کرو بیشک وہ تمپر مہربان ہے ۔ اور جب تمھیں دریا
میں مصیبت پہنچتی ہے تو اوسکے سوا جنھیں پوجتے ہیں سب گم ہوجاتے ہیں پھر جب وہ تمھیں خشکی کیطرف نجات دیتا ہے
تو منہ پھیر لیتے ہو اور آدمی بڑا ناشکرا ہے ۔ کیا تم اس سے نڈر ہوئے کہ وہ خشکی ہی کا کوئی کنارہ تمھارے ساتھ دھنسادے
یا تمپر پتھراو بھیجے پھر اپنا کوئی حمایتی نپاؤ ۔ یا اس سے نڈر ہوئے کہ تمھیں دوبارہ دریا میں لیجائے پھر تمپر جہاز توڑنے
والی آندھی بھیجے تو تمکو تمھارے کفر کے سبب ڈبودے پھر اپنے لئے کوئی ایسا نپاؤ کہ اوس پر ہمارا پیچھا کرے ۔ اور بیشک ہمنے
اولاد آدم کو عزت دی اور اونکو خشکی اور تری میں سوار کیا اور اونکو ستھری چیزیں روزی دیں اور اونکو اپنی بہت مخلوق سے

افضل کیا ۷ جسدن ہم ہر جماعت کو اونکے امام کے ساتھ بلاوینگے تو جو اپنا نامہ داہنی ہاتھ مین دیا گیا یہ لوگ اپنا نامہ پڑھینگے
اور تاگے بھر انکا حق نہ دبایا جاویگا ۔ اور جو اس زندگی مین اندھا ہو وہ آخرت مین اندھا ہے اور اور بھی زیادہ گمراہ ۔
اور وہ تو قریب تھا کہ تمھین لغزش دیتے ہماری وحی سے جو ہمنے تمکو بھیجی اور ایسا ہوتا تو تمکو اپنا گہرا دوست بنا لیتے ۔ اور
اگر ہم تمھین ثابت قدم نرکھتے تو قریب تھا کہ تم اونکی طرف کچہ تھوڑا سا جھکتے ۔ اور ایسا ہوتا تو ہم تمکو دونی عمر
اور دو چند موت کا مزہ دیتے پھر تم ہمارے مقابل اپنا کوئی مددگار نپاتے ۔ اور بیشک قریب تھا کہ وہ تمھین اس زمین سے
ڈگا دین کہ تمھین اوس سے باہر کر دین اور ایسا ہوتا تو وہ تمھارے پیچھے نہ ٹھہرتے مگر تھوڑا ۔ دستور اونکا جو ہمنے تمسے پہلے
رسول بھیجے اور تم ہمارا قانون بدلتا نپاؤگے نماز قائم رکھو سورج ڈھلنے سے رات کی اندھیری تک اور صبح کا قرآن بیشک
صبح کے قرآن مین فرشتے حاضر ہوتے ہین ۔ اور رات کے کچہ حصہ مین تہجد کرو یہ خاص تمھارے لیے زیادہ ہے قریب ہے کہ تمھین
تمھارا رب ایسی جگہ کھڑا کرے جہان سب تمھاری حمد کرین ۔ اور یون عرض کرو کہ اے میرے رب مجھے سچی طرح داخل کر اور سچی طرح
باہر لیجا اور مجھے اپنی طرف سے مددگار غلبہ دے ۔ اور فرماؤ کہ حق آیا اور باطل مٹ گیا بیشک باطل کو مٹنا ہی تھا ۔
اور ہم قرآن مین اوتارتے ہین وہ چیز جو ایمان والونکے لیے شفا اور رحمت ہے اور اوس سے ظالمونکو نقصان ہی بڑھتا ہے ۔
اور جب ہم آدمی پر احسان کرتے ہین مونہ پھیر لیتا ہے اور اپنی طرف دور ہٹ جاتا ہے اور جب اوسے برائی پہنچے تو ناامید ہو جاتا ہے ۔
تم فرماؤ سب اپنے کینڈے پر کام کرتے ہین تو تمھارا رب خوب جانتا ہے کون زیادہ راہ پر ہے ۔ اور تمسے روح کو پوچھتے ہین
تم فرماؤ روح میرے رب کے حکم سے ایک چیز ہے اور تمھین علم نہ ملا مگر تھوڑا ۔ اور اگر ہم چاہتے تو یہ وحی جو ہمنے تمھاری
طرف کی اسے لیجاتے پھر تم کوئی نپاتے کہ تمھارے لیے ہمارے حضور اس پر وکالت کرتا ۔ مگر تمھارے رب کی رحمت بیشک
تمپر اوسکا بڑا فضل ہے ۔ تم فرماؤ اگر آدمی اور جن سب اس بات پر متفق ہو جاتے کہ اس قرآن کی مانند لے آئیں
تو اوس کا مثل نہ لاسکینگے اگرچہ اون مین ایک دوسرے کا مددگار ہو ۔ اور بیشک ہمنے اس قرآن مین ہر قسم کی
مثل طرح طرح بیان فرمائی تو اکثر آدمیون نے نہ مانا مگر ناشکر کرنا ۔ اور بولے کہ ہم ہرگز تم پر ایمان نہ لائینگے یہانتک کہ

(حاشیہ: کہ تم ہماری طرف کچہ اور نسبت کردو)

تم ہمارے لیے زمین سے کوئی چشمہ بہا دو۔ یا تمہارے لیے کھجوروں اور انگوروں کا کوئی باغ ہو پھر تم اوسکے اندر بہتی نہریں
روان کرو۔ یا تم ہمپر آسمان گرادو جیسیا تمنے کہا ہی ٹکڑے ٹکڑے یا اللہ اور فرشتونکو ہمارے سامنے لے آؤ۔ یا تمہارے
لیے کوئی سنہرا (طلائی) گھر ہو یا تم آسمان میں چڑھ جاؤ اور ہم تمہارے چڑھنے پر بھی ہرگز ایمان نہ لاوینگے جبتک ہمپر ایک کتاب
نہ اتارو جو ہم پڑھیں تم فرماؤ پاکی ہے میرے رب کو میں کون ہوں مگر آدمی اللہ کا بھیجا ہوا۔ اور کس بات
نے لوگونکو ایمان لانے سے روکا جب اونکے پاس ہدایت آئی مگر اسی نے کہ بولے کیا اللہ نے آدمی کو رسول بنا کر بھیجا۔
تم فرماؤ اگر زمین میں فرشتے ہوتے چین سے چلتے تو اونپر ہم آسمان سے فرشتہ ہی رسول اتارتے۔ تم فرماؤ اللہ بس ہے
گواہ میرے تمہارے درمیان بیشک وہ اپنے بندونکو جانتا دیکھتا ہے۔ اور جسے اللہ راہ دے وہی راہ پر ہے اور
جسے گمراہ کرے تو اونکے لیے اوسکے سوا کوئی ~~حمایتی نہ پاؤ گے~~ حمایت والے نہ پاؤ گے اور ہم اونھیں قیامت کے دن اونکے
مونہہ کے بل اوٹھائینگے اندھے اور گونگے اور بہرے اونکا ٹھکانا جہنم ہے جب کبھی بجھنے پر آئیگی ہم اوسے اور بھڑکا
دینگے۔ یہ اونکی سزا ہے اس پر کہ اونھوں نے ہماری آیتوں سے انکار کیا اور بولے کیا جب ہم ہڈیاں اور ریزہ
ریزہ ہو جائینگے تو کیا سچ مچ ہم نئے بنکر اوٹھائے جائینگے۔ اور کیا وہ نہیں دیکھتے کہ وہ اللہ جسنے آسمان و زمین
بنائے ان لوگونکی مثل بنا سکتا ہے اور اوسنے انکے لیے ایک میعاد ٹھہرا رکھی ہے جسمیں کچھ شبہہ نہیں تو ظالم نہیں مانتے
بے ناشکری کیے۔ تم فرماؤ اگر تم لوگ میرے رب کی رحمت کے خزانونکے مالک ہوتے تو اونھیں بھی روک رکھتے اس ڈر سے
کہ خرچ نہ ہو جائیں اور آدمی بڑا کنجوس ہے۔ اور بیشک ہمنے موسی کو نو روشن نشانیاں دیں تو بنی اسرائیل
سے پوچھو جب وہ اونکے پاس آیا تو اوس سے فرعون نے کہا اے موسی میرے خیال میں تو تم پر جادو ہوا۔ کہا یقیناً تو خوب
جانتا ہے کہ انھیں نہ اوتارا مگر آسمانوں اور زمین کے مالک نے دلوں کی آنکھیں کھولنے والیاں اور میرے گمان میں
تو اے فرعون تو ضرور ہلاک ہونیوالا ہے۔ تو اوسنے چاہا کہ انکو زمین سے نکالدے تو ہمنے اوسے اور اوسکے ساتھیوں سبکو

ع

ع

ڈبو دیا — اور اوسکے بعد ہمنے بنی اسرائیل سے فرمایا اس زمین میں بسو پھر جب آخرت کا وعدہ آئیگا ہم تم سبکو
گھال میل کر لے آئینگے — اور ہمنے قرآن حق ہی کے ساتھ اوتارا اور حق ہی کے ساتھ اوترا اور ہمنے تمھیں نہ بھیجا
مگر خوشی اور ڈر سناتا — اور قرآن ہمنے جدا جدا کر کے اوتارا کہ تم اوسے لوگوں پر ٹھہر ٹھہر کر پڑھو اور ہمنے اوسے بتدریج رہ رہ کر
اوتارا — تم فرماؤ کہ تم لوگ اسپر ایمان لاؤ یا نہ لاؤ بیشک وہ جنھیں اوسکے اوترنے سے پہلے علم ملا جب اون پر
پڑھا جاتا ہے ٹھوڑی کے بل سجدہ میں گر پڑتے ہیں — اور کہتے ہیں پاکی ہے ہمارے رب کو بیشک ہمارے رب کا وعدہ پورا ہونا ٹھوڑی کے بل
تھا — اور ٹھوڑی کے بل گرتے ہیں روتے ہوئے اور یہ قرآن اونکے دل کا جھکنا بڑھاتا ہے — تم فرماؤ اللہ کہکر پکارو یا
رحمن کہکر جو کہکر پکارو سب اوسی کے اچھے نام ہیں اور اپنی نماز نہ بہت آواز سے پڑھو نہ بالکل آہستہ اور ان دونوں
کے بیچ میں راستہ چاہو — اور فرماؤ سب خوبیاں اللہ کو جسنے اپنے لیے بچہ اختیار نہ فرمایا اور ~~[crossed out]~~ بادشاہی میں
کوئی اوسکا شریک نہیں اور کمزوری سے کوئی اوسکا حمایتی نہیں اور اوسکی بڑائی بولنے کو تکبیر کہو ع ۱۲ ۱۹ شنبہ

## سورۃ الکھف

اللہ کے نام سے شروع جو بہت مہربان نہایت رحم والا

سب خوبیاں اللہ کو جسنے اپنے بندہ پر کتاب اوتاری اور اوسمیں اصلا کجی نہ رکھی — عدل والی کتاب کہ اللہ کے سخت عذاب
سے ڈرائے اور ایمان والوں کو جو اچھے عمل کریں بشارت دے کہ اونکے لیے اچھا ثواب ہے جسمیں ہمیشہ رہینگے —
اور اونکو ڈرائے جو کہتے ہیں کہ اللہ نے اپنے لیے بچہ بنایا — اس بات میں نہ وہ کچھ علم رکھتے ہیں نہ اونکے باپ دادا
کتنا بڑا بول ہے کہ اونکے مونہہ سے نکلتا ہے نرا جھوٹ کہہ رہے ہیں — تو کہیں تم اپنی جان پر کھیل جاؤگے اونکے پیچھے اگر وہ
اس بات پر ایمان نہ لائیں غم سے — بیشک ہمنے زمین کا سنگار کیا جو کچھ اوسپر ہے کہ اونھیں آزمائیں اونمیں
کسکے کام بہتر ہیں — اور بیشک جو کچھ اوسپر ہے ایک دن ہم اوسے پٹپر میدان کر چھوڑینگے — کیا تمھیں معلوم ہوا کہ
پہاڑ کی کھوہ اور جنگل کے کنارے والے ہماری ایک عجیب نشانی تھے — جب اون جوانوں نے غار میں پناہ لی پھر بولے اے ہمارے
رب ہمیں اپنے پاس سے رحمت دے اور ہمارے کام میں ہمارے لیے راہ یابی کے سامان کر — تو ہمنے اوس غار میں اونکے کانوں پر

غالب ہوے تھے قسم ہے کہ ہم ضرور انپر مسجد بنا ئینگے — اب کہینگے کہ وہ تین ہیں چوتھا اونکا کتا اور کچھ کہینگے پانچ ہیں
چھٹا اونکا کتا بے دیکھے اٹکل کی بات اور کچھ کہینگے سات ہیں آٹھواں اونکا کتا تم فرماؤ میرا رب اونکی گنتی
خوب جانتا ہے اونھیں نہیں جانتے مگر تھوڑے تو اونکے بارہ میں بحث نکرو مگر اوتنی ہی بحث جو ظاہر ہو چکی
اور اونکے بارہ میں کسی کتابی سے کچھ نہ پوچھو ۔ اور ہرگز کسی بات کو نہ کہنا کہ میں کل یہ کر دونگا مگر یہ کہ اللہ چاہے

۱۵ ع

اور اپنے رب کی یاد کر جب تو بھول جائے اور یوں کہو کہ قریب ہے کہ میرا رب مجھے اس سے نزدیک تر راستی کی
راہ دکھائے ۔ اور وہ اپنے غار میں تین سو برس ٹھہرے نو اوپر ۔ تم فرماؤ اللہ خوب جانتا ہے وہ جتنا ٹھہرے
اوسی کیلیے ہیں آسمانوں اور زمین کے سب غیب وہ کیا ہی دیکھتا اور کیا ہی سنتا ہے اوسکے سوا اونکا کوئی والی
نہیں اور وہ اپنے حکم میں کسی کو شریک نہیں کرتا ۔ اور تلاوت کرو جو تمہارے رب کی کتاب تمھیں وحی ہوئی
اوسکی باتونکا کوئی بدلنے والا نہیں اور ہرگز تم اوسکے سوا پناہ نہ پاؤگے ۔ اور اپنی جان اون سے مانوس رکھو جو صبح
شام اپنے رب کو پکارتے ہیں اوسکی رضا چاہتے اور تمہاری آنکھیں اونھیں چھوڑ کر اور پر نہ پڑیں کیا تم دنیا کی
زندگی کا سنگار چاہوگے اور اوسکا کہا نہ مانو جسکا دل ہمنے اپنی یاد سے غافل کر دیا اور وہ اپنی خواہش کے پیچھے چلا
اور اوسکا کام حد سے گزر گیا ۔ اور فرما دو کہ حق تمہارے رب کی طرف سے ہے تو جو چاہے ایمان لائے اور جو چاہے کفر کرے
بیشک ہمنے ظالموں کیلیے وہ آگ تیار کر رکھی ہے جسکی دیواریں اونھیں گھیر لینگی اور اگر پانی کیلیے فریاد کریں تو اونکی فریادرسی
ہوگی اوس پانی سے کہ چرخ دیے ہوے دھات کی طرح ہے کہ اونکے منھ بھون دیگا کیا ہی برا پینا ہے اور دوزخ کیا ہی بری
ٹھہرنے کی جگہ ۔ بیشک جو ایمان لائے اور نیک کام کیے ہم اونکے نیگ ضائع نہیں کرتے جنکے کام اچھے ہوں ۔ یہ ہیں
اونکے لیے بسنے کے باغ ہیں اونکے نیچے ندیاں بہیں وہ اوسمیں سونے کے کنگن پہنائے جاینگے اور سبز کپڑے کریب
اور قناویز کے پہنینگے اوسمیں تختوں پر تکیہ لگائے کیا ہی اچھا ثواب اور جنت کیا ہی اچھی آرام کی جگہ ۔ اور اونکے

۱۶ ع ۲۰ رکوع

سامنے دو مردوں کی کہاوت بیان کرو کہ ان میں ایک کو ہمنے انگوروں کے دو باغ دیے اور ان کو کھجوروں سے ڈھانپ لیا ۔

اور اونکے بیچ بیچ مین کھیتی رکھی - دونون باغ اپنے پھل لائے اور اوسمین کچھ کمی نکری اور دونون کے بیچ مین
ایک نہر بہائی - اور وہ پھل رکھتا تھا تو اپنے ساتھی سے بولا اور وہ اوس سے رد و بدل کرتا تھا مین تجھسے مال مین زیادہ
ہون اور آدمیون کا زیادہ آبرو رکھتا ہون - اور اپنے باغ مین گیا اپنی جان پر ظلم کرتا ہوا بولا مجھے گمان نہین کہ
یہ کبھی فنا ہو - اور مین گمان نہین کرتا کہ قیامت قائم ہو اور اگر مین اپنے رب کیطرف پھر گیا بھی تو ضرور اوس
باغ سے بہتر پلٹنے کی جگہ پاؤنگا - اوسکے ساتھی نے اوس سے اولٹ پھیر کرتے ہوئے جواب دیا کیا تو اوسکے ساتھ
کفر کرتا ہے جسنے تجھے مٹی سے بنایا پھر ستھرے پانی کی بوند سے پھر تجھے ٹھیک مرد کیا - لیکن مین تو یہی کہتا ہون کہ وہ اللہ
ہی میرا رب ہے اور مین کسیکو بھی اپنے رب کا شریک نہین کرتا ہون - اور کیون نہوا کہ جب تو اپنے باغ مین گیا تو کہا ہوتا
جو چاہے اللہ ہے نہین کچھ زور ہے مگر اللہ کی مدد کا اگر تو مجھے اپنے سے مال و اولاد مین کم دیکھتا تھا - تو قریب ہے
کہ میرا رب مجھے تیرے باغ سے اچھا دے اور تیرے باغ پر آسمان سے بجلیان اوتارے تو وہ چٹیل میدان ہو کر رہیگا -
یا اوسکا پانی زمین مین دھنس جائے پھر تو اوسے ہرگز تلاش نکر سکے - اور اوسکے پھل گھیر لیے گئے تو اپنے ہاتھ ملتا
رہگیا اوس لاگت پر جو اوس باغ مین خرچ کی تھی اور وہ اپنی ٹٹیون پر گرا ہوا تھا اور کہہ رہا ہے ای کاش
مین اپنے رب کا کسیکو شریک نکیا ہوتا - اور اوسکے پاس کوئی جماعت نتھی کہ اللہ کے سامنے اوسکی مدد کرتی
نہ وہ بدلا لینے قابل تھا - یہان کھلتا ہے کہ اختیار سچے اللہ کا ہے اوسکا ثواب سب سے بہتر اور اوسکے ہان کا
انجام سب سے بھلا - اور اونکے سامنے زندگانی دنیا کی کہاوت بیان کرو جیسے ایک پانی ہے کہ آسمان سے اوتارا
تو اوسکے سبب زمین کا سبزہ گھنا ہو کر نکلا کہ سوکھی گھاس ہو گیا جسے ہوائین اوڑائین اور اللہ ہر چیز
پر قابو والا ہے - مال اور بیٹے یہ جیتی دنیا کا سنگار ہے اور باقی رہنے والی اچھی باتین اونکا ثواب تمھارے رب
کے ہان بہتر اور وہ امید مین بہت بھلی - اور جس دن ہم پہاڑون کو چلائینگے اور تم زمین کو صاف کھلی ہوئی دیکھوگے

۱۴
ع

اور ہم اونکو اوٹھائینگے تو اون میں سے کسیکو چھوڑ نہ دینگے - اور سب تمھارے رب کے حضور پرا باندھے پیش ہونگے
بیشک تم ہمارے پاس ویسے ہی آئے جیسا ہمنے تمھیں پہلی بار بنایا تھا بلکہ تمھارا گمان تھا کہ ہم ہرگز
تمھارے لئے کوئی وعدہ کا وقت نہ رکھینگے - اور نامۂ اعمال رکھا جائیگا تو تم مجرموں کو دیکھوگے کہ اوسکے لکھے سے ڈرتے
ہونگے اور کہینگے ہائے خرابی ہماری اس نوشتہ کو کیا ہوا اسنے کوئی چھوٹا گناہ چھوڑا نہ بڑا جسے گھیر نہ لیا ہو اور اپنا
سب کیا اونھوں نے سامنے پایا اور تمھارا رب کسی پر ظلم نہیں کرتا ۔ اور یاد کرو جب ہمنے فرشتوں کو فرمایا
کہ آدم کو سجدہ کرو تو سب نے سجدہ کیا سوا ابلیس کے قوم جن سے تھا تو اپنے رب کے حکم سے نکل گیا بھلا
کیا اوسے اور اوسکی اولاد کو میرے سوا دوست بناتے ہو اور وہ تمھارے دشمن ہیں ظالموں کو کیا ہی برا بدل ملا -
نہ میں نے آسمانوں اور زمین کے بناتے وقت اونھیں سامنے بٹھا لیا تھا نہ خود اونکے بناتے وقت اور نہ میری شان
کہ گمراہ کرنیوالونکو بازو بناؤں - اور جس دن فرمائیگا کہ پکارو میرے شریکوں کو جو تم گمان کرتے تھے تو اونھیں
پکارینگے وہ اونھیں جواب نہ دینگے اور ہم اونکے درمیان ایک ہلاکت کا میدان کردینگے - اور مجرم دوزخ
کو دیکھینگے تو یقین کرینگے کہ اونھیں اسمیں گرنا ہے اور اوس سے پھرنے کی جگہ نہ پائینگے ۔ اور بیشک ہمنے لوگوں
کیلئے اس قرآن میں ہر قسم کی مثل طرح طرح بیان فرمائی اور آدمی ہر چیز سے بڑھکر جھگڑالو ہے - اور
آدمیونکو کس چیز نے اس سے روکا کہ ایمان لاتے جب ہدایت اونکے پاس آئی اور اپنے رب سے معافی مانگتے مگر یہ
کہ اون پر اگلوں کا دستور آئے یا اون پر قسم قسم کا عذاب آئے - اور ہم رسولونکو نہیں بھیجتے مگر خوشی اور ڈر
سنانے والے اور جو کافر ہیں وہ باطل کے ساتھ جھگڑتے ہیں کہ اوس سے حق کو ہٹا دیں اور اونھوں نے میری
آیتوں کی اور جو ڈر اونھیں سنائے گئے تھے اونکی ہنسی بنالی - اور اوس سے بڑھکر ظالم کون جسے اوسکے رب کی
آیتیں یاد دلائی جائیں تو وہ اوس سے منہ پھیرے اور اوسکے ہاتھ جو آگے بھیج چکے اوسے بھول جائے ہم نے اونکے دلوں پر

۱۸
۴

۱۹
۴

خلاف کرتے ہیں کہ قرآن نہ سمجھیں اور ان کے کانوں میں گرانی اور اگر تم انھیں ہدایت کی طرف بلاؤ تو جب بھی ہرگز
کبھی راہ نہ پائینگے۔ اور تمھارا رب بخشنے والا مہر والا ہے اگر وہ انھیں انکے کیے پر پکڑتا تو جلد ان پر عذاب بھیجتا بلکہ
ان کے لیے ایک وعدہ کا وقت ہے جس کے سامنے کوئی پناہ نہ پائینگے۔ اور یہ بستیاں ہم نے تباہ کر دیں جب انھوں نے ظلم کیا
اور ہم نے انکی بربادی کا ایک وعدہ رکھا تھا۔ اور یاد کرو جب موسی نے اپنے خادم سے کہا میں باز نہ رہونگا جب تک
نہ پہنچوں جہاں دو سمندر ملے ہیں یا قرنوں تک چلا جاؤں۔ پھر جب وہ دونوں ان دریاؤں کے ملنے کی جگہ پہنچے اپنی مچھلی
بھول گئے اور اس نے سمندر میں اپنی راہ لی سرنگ بناتی۔ پھر جب وہاں سے گزر گئے موسی نے خادم سے کہا ہمارا صبح کا
کھانا لاؤ بیشک ہمیں اپنے اس سفر میں بڑی مشقت کا سامنا ہوا۔ بولا بھلا دیکھیے تو جب ہم نے اس
چٹان کے پاس جگہ لی تھی تو بیشک میں مچھلی کو بھول گیا اور مجھے شیطان ہی نے بھلا دیا کہ میں اس کا مذکور کروں
اور اس نے تو سمندر میں اپنی راہ لی اچنبھا ہے۔ موسی نے کہا یہی تو ہم چاہتے تھے تو پیچھے پلٹے اپنے قدموں کے نشان دیکھتے
تو ہمارے بندوں میں سے ایک بندہ پایا جسے ہم نے اپنے پاس سے رحمت دی اور اسے اپنا علم لدنی عطا کیا۔ اس سے
موسی نے کہا کیا میں تمھارے ساتھ رہوں اس شرط پر کہ تم مجھے سکھا دو گے نیک بات جو تمھیں تعلیم ہوئی۔ کہا آپ میرے
ساتھ ہرگز نہ ٹھہر سکینگے۔ اور اس بات پر کیونکر صبر کرینگے جسے آپکا علم محیط نہیں۔ کہا عنقریب اللہ چاہے تو تم مجھے
صابر پاؤ گے اور میں تمھارے کسی حکم کے خلاف نہ کرونگا۔ کہا تو اگر آپ میرے ساتھ رہتے ہیں تو مجھ سے کسی بات کو
نہ پوچھنا جب تک میں خود اس کا ذکر نہ کروں۔ اب دونوں چلے یہاں تک کہ جب کشتی میں سوار ہوئے اس بندہ نے
اسے چیر ڈالا موسی نے کہا کیا تم نے اسے اس لیے چیرا کہ اس کے سواروں کو ڈبا دو بیشک تم نے یہ بری بات کی۔ کہا میں
نہ کہتا تھا کہ آپ میرے ساتھ ہرگز نہ ٹھہر سکینگے۔ کہا مجھ سے میری بھول پر گرفت نہ کرو اور مجھ پر میرے کام میں مشکل نہ ڈالو۔
پھر دونوں چلے یہاں تک کہ جب ایک لڑکا ملا اس بندہ نے اسے قتل کر دیا موسی نے کہا کیا تم نے ایک ستھری جان بے کسی جان کے
بدلے قتل کر دی بیشک تم نے بہت بری بات کی۔

قال الم اقل

کہا میں نے آپسے نہ کہا تھا کہ آپ ہرگز میرے ساتھ نہ ٹھہر سکینگا۔ کہا اسکے بعد میں تمسے کچھ پوچھوں تو پھر میرے ساتھ نہ رہنا
بیشک میری طرف سے تمہارا عذر پورا ہو چکا۔ پھر دونوں چلے یہانتک کہ جب ایک گاؤں والونکے پاس آئے اور ان دیہاتیوں
سے کھانا مانگا تو انہوں نے انہیں دعوت دینا قبول نہ کی پھر دونوں نے اوس گاؤں میں ایک دیوار پائی کہ گرا چاہتی
ہے تو اوس بندہ نے اوسے سیدھا کر دیا موسی نے کہا تم چاہتے تو اسپر کچھ مزدوری لے لیتے۔ کہا یہ میری اور آپکی
جدائی ہے میں آپکو ان باتوں کا پھیر بتاؤنگا جنپر آپسے صبر نہ ہو سکا۔ وہ جو کشتی تھی وہ کچھ محتاجوں کی تھی
کہ دریا میں کام کرتے تو میں نے چاہا کہ اوسے عیبدار کر دوں اور انکے پیچھے ایک بادشاہ تھا کہ ہر ثابت کشتی زبردستی چھین لیتا۔
اور وہ جو لڑکا تھا اوسکے ماں باپ مسلمان تھے تو ہمیں ڈر ہوا کہ وہ انکو سرکشی اور کفر پر چڑھا دے۔ تو ہمنے چاہا
کہ انکا رب انکو اوس سے بہتر ستھرا اور اوس سے زیادہ مہربانی میں قریب عطا کرے۔ رہی وہ دیوار
وہ شہر کے دو یتیم لڑکوں کی تھی اور اوسکے نیچے انکا خزانہ تھا اور انکا باپ نیک آدمی تھا تو آپکے رب نے چاہا کہ
وہ دونوں اپنی جوانی کو پہنچیں اور اپنا خزانہ نکالیں آپکے رب کی رحمت سے اور یہ کچھ میں نے اپنے حکم سے نہ کیا یہ پھیر

ع ۲۱

ہے ان باتوں کا جسپر آپسے صبر نہ ہو سکا۔ اور تمسے ذوالقرنین کو پوچھتے ہیں تم فرماؤ میں تمہیں اوسکا مذکور
پڑھکر سناتا ہوں۔ بیشک ہمنے اوسے زمین میں قابو دیا اور ہر چیز کا ایک سامان عطا فرمایا۔ تو وہ ایک سامان کے
پیچھے چلا۔ یہانتک کہ جب سورج ڈوبنے کی جگہ پہنچا اوسے ایک سیاہ کیچڑ کے چشمہ میں ڈوبتا پایا اور وہاں ایک قوم
ملی۔ ہمنے فرمایا اے ذوالقرنین یا تو تو انہیں عذاب دے یا انکے ساتھ بھلائی اختیار کرے۔ عرض کی کہ وہ جسنے ظلم کیا
اوسے تو ہم عنقریب سزا دینگے پھر اپنے رب کی طرف پھیرا جائیگا وہ اوسے بری مار دیگا۔ اور وہ جو ایمان لایا اور نیک
کام کیا تو اوسکا بدلہ بھلائی ہے اور عنقریب ہم اوسے آسان کام کہینگے۔ پھر ایک سامان کے پیچھے چلا۔ یہانتک
کہ جب سورج نکلنے کی جگہ پہنچا اوسے ایسی قوم پر نکلتا پایا جنکے لیے ہمنے سورج سے کوئی آڑ نہیں رکھی۔ بات یہی ہے
اور جو کچھ اوسکے پاس تھا سب کو ہمارا علم محیط ہے۔ پھر ایک سامان کے پیچھے چلا۔ یہانتک کہ جب دو پہاڑوں کے بیچ

پہنچا تو ان کے ادھر کچھ ایسے لوگ پائے کہ کوئی بات سمجھتے معلوم نہ ہوتے تھے۔ انہوں نے کہا اے ذوالقرنین! بے شک یاجوج و ماجوج زمین میں فساد مچاتے ہیں تو کیا ہم آپ کیلئے کچھ مال مقرر کر دیں اس پر کہ آپ ہم میں اور ان میں ایک دیوار بنا دیں۔ کہا وہ جو مجھے میرے رب نے قابو دیا ہے بہتر ہے تو میری مدد طاقت سے کرو میں تم میں اور ان میں ایک مضبوط آڑ بنا دوں۔ میرے پاس لوہے کے تختے لاؤ یہاں تک کہ جب وہ دیوار دونوں پہاڑوں کے کناروں سے برابر کر دی کہا دھونکو یہاں تک کہ جب اسے آگ کر دیا کہا لاؤ میں اس پر گلا ہوا تانبا انڈیل دوں۔ تو یاجوج و ماجوج اس پر نہ چڑھ سکے اور نہ اس میں سوراخ کر سکے۔ کہا یہ میرے رب کی رحمت ہے پھر جب میرے رب کا وعدہ آئیگا اسے پاش پاش کر دیگا اور میرے رب کا وعدہ سچا ہے۔ اور اس دن ہم انہیں چھوڑ دینگے کہ ان کا ایک گروہ دوسرے پر ریلا آئیگا اور صور پھونکا جائیگا تو ہم سب کو اکٹھا کر لائینگے۔ اور ہم اس دن جہنم کافروں کے سامنے لائینگے۔ وہ جن کی آنکھوں پر میری یاد سے پردہ پڑا تھا اور حق بات سن نہ سکتے تھے۔ تو کیا کافر یہ سمجھتے ہیں کہ میرے بندوں کو میرے سوا حمایتی بنا لینگے۔ بے شک ہم نے کافروں کی مہمانی کو جہنم تیار کر رکھی ہے۔ تم فرماؤ کیا ہم تمہیں بتا دیں کہ سب سے بڑھکر ناقص عمل کن کے ہیں۔ ان کی جن کی ساری کوشش دنیا کی زندگی میں گم گئی اور وہ اس خیال میں ہیں کہ ہم اچھا کام کر رہے ہیں۔ یہ لوگ ہیں جنہوں نے اپنے رب کی آیتیں اور اس کا ملنا نہ مانا تو ان کا کیا دھرا سب اکارت گیا تو ہم ان کیلئے قیامت کے دن کوئی تول نہ قائم کرینگے۔ یہ ان کا بدلا ہے جہنم اس پر کہ انہوں نے کفر کیا اور میری آیتوں اور میرے رسولوں کی ہنسی بنائی۔ بے شک جو ایمان لائے اور اچھے کام کیے فردوس کے باغ ان کی مہمانی ہے۔ وہ ہمیشہ ان میں رہینگے ان سے جگہ بدلنا نہ چاہینگے۔ تم فرما دو اگر سمندر میرے رب کی باتوں کیلئے سیاہی ہو تو ضرور سمندر ختم ہو جائیگا اور میرے رب کی باتیں ختم نہ ہونگی اگرچہ ہم ویسا ہی اور اس کی مدد کو لے آئیں۔ تم فرماؤ ظاہر صورت بشری میں تو میں تم جیسا ہوں مجھے وحی آتی ہے کہ تمہارا معبود ایک ہی معبود ہے۔ تو جسے اپنے رب سے ملنے کی امید ہو اسے چاہیے کہ نیک کام کرے اور اپنے رب کی بندگی میں کسی کو شریک نہ کرے۔

# سورۃ مریم

اللہ کے نام سے شروع جو بہت مہربان نہایت رحم والا -

یہ [illegible] تیرے رب کی اوس رحمت کا [illegible] جو اوس نے اپنے بندہ زکریا پر کی - جب اوس نے اپنے رب کو آہستہ پکارا - عرض کی
ای میرے رب میری ہڈی کمزور ہوگئی اور سر سے بڑھاپے کا بھبھوکا بھڑکا اور ای میرے رب میں تجھے پکار کر کبھی
نامراد نہیں رہا - اور مجھے اپنے بعد اپنے قرابت داروں کا ڈر ہے اور میری عورت بانجھ ہے تو مجھے اپنے پاس سے کوئی ایسا
وارث دے جو میرے کام اوٹھائے - وہ میرا جانشین ہو اور اولاد یعقوب کا وارث ہو اور ای میرے رب اوسے پسندیدہ کر
ای زکریا ہم تجھے خوشی سناتے ہیں ایک لڑکے کی جسکا نام یحیی ہے اوسکے پہلے ہمنے اس نام کا کوئی نہ کیا - عرض کی ای میرے
رب میرے لڑکا کہاں سے ہوگا میری عورت تو بانجھ ہے اور میں بڑھاپے سے سوکھ جانیکی حالت کو پہنچ گیا - فرمایا
ویسا ہی ہے تیرے رب نے فرمایا وہ مجھ پر آسان ہے اور بیشک تو اس سے پہلے تھا سو تجھ کو بنایا جب تو کچھ بھی نہ تھا -
عرض کی ای میرے رب میرے لیے کوئی نشانی دیدے فرمایا تیری نشانی یہ ہے کہ تو تین رات دن لوگوں سے کلام نکرے بھلا
چنگا ہو کر - تو اپنی قوم پر مسجد سے باہر آیا تو اونکو اشارہ سے کہا کہ صبح و شام تسبیح کرتے رہو - ای یحیی کتاب
مضبوط تھام اور ہمنے اوسے بچپن ہی میں نبوت دی اور اپنی طرف سے مہربانی اور ستھرائی اور کمال ڈر والا تھا -
اور [illegible] ماں باپ سے اچھا سلوک کرنیوالا تھا اور زبردست و نافرمان نہ تھا - اور سلامتی ہے اوس پر جسدن
پیدا ہوا اور جسدن مریگا اور جسدن زندہ اوٹھا جائیگا - اور کتاب میں مریم کو یاد کرو جب اپنے گھر والوں سے
پورب کی طرف ایک جگہ الگ گئی - تو اونسے ادھر ایک پردہ کر لیا تو اوسکی طرف ہمنے اپنا روحانی بھیجا وہ اوسکے
سامنے ایک تندرست آدمی کے روپ میں ظاہر ہوا - بولی میں تجھ سے رحمن کی پناہ مانگتی ہوں اگر تو ~~[illegible]~~
تجھے خدا کا ڈر ہے - بولا میں تو تیرے رب کا بھیجا ہوا ہوں کہ میں تجھے ایک ستھرا بیٹا دوں - بولی میرے لڑکا کہاں سے
ہوگا مجھے تو نہ کسی آدمی نے ہاتھ لگایا نہ میں بدکار ہوں - کہا یونہی ہے تیرے رب نے فرمایا ہے کہ یہ مجھے آسان ہے
اور اسلیے کہ ہم اوسے لوگوں کے واسطے نشانی کریں اور اپنی طرف سے ایک رحمت اور یہ کام ٹھہر چکا ہے - اب مریم [illegible]

دسے اس کو پیٹ میں لیا پھر اوسے لیے ہوئے ایک دور جگہ چلی گئی۔ پھر اوسے جننے کا درد ایک کھجور کی جڑ میں لے آیا
بولی ہائے کسی طرح میں اس سے پہلے مر گئی ہوتی اور بھولی بسری ہو جاتی۔ تو اوسے اوسکے تلے سے پکارا کہ غم نہ کھا بیشک تیرے رب نے
تیرے نیچے ایک نہر بہا دی ہے۔ اور کھجور کی جڑ پکڑ کر اپنی طرف ہلا تجھپر تازی پکی کھجوریں گر پڑینگی۔ تو کھا اور پی اور
آنکھ ٹھنڈی رکھ پھر اگر تو کسی آدمی کو دیکھے تو کہہ دینا میں نے آج رحمن کا روزہ مانا ہے تو آج ہرگز کسی آدمی سے بات
نہ کرونگی۔ تو اوسے گود میں لیے اپنی قوم کے پاس آئی بولے اے مریم بیشک تو نے بہت بری بات کی۔ اے ہارون کی بہن
تیرا باپ برا آدمی نہ تھا اور نہ تیری ماں بدکار۔ اسپر مریم نے بچہ کی طرف اشارہ کیا وہ بولے ہم کیسے بات کریں
اوس سے جو پالنے میں بچہ ہے۔ بچہ نے فرمایا میں ہوں اللہ کا بندہ اوسنے مجھے کتاب دی اور مجھے غیب کی خبریں بتانے والا
کیا۔ اور اوسنے مجھے مبارک بنایا میں کہیں ہوں اور مجھے نماز و زکوۃ کی تاکید فرمائی جب تک جیوں۔ اور اپنی ماں سے
اچھا سلوک کرنے والا اور مجھے زبردست بدبخت نہ کیا۔ اور وہی سلامتی مجھپر جس دن میں پیدا ہوا اور جس دن مرونگا
اور جس دن زندہ اوٹھایا جاؤنگا۔ یہ ہے عیسی مریم کا بیٹا سچی بات جسمیں شک کرتے ہیں۔ اللہ کو لائق نہیں
کہ کسیکو بچہ ٹھہرائے پاکی ہے اوسکو جب کسی کام کا حکم فرماتا ہے تو یونہی کہ اوس سے فرماتا ہے ہو جا وہ فوراً ہو جاتا ہے
اور عیسی نے کہا بیشک اللہ رب ہے میرا اور تمھارا تو اوسکی بندگی کرو یہ راہ سیدھی ہے۔ پھر جماعتیں آپسمیں
مختلف ہو گئیں تو خرابی ہے کافروں کیلیے ایک بڑے دن کی حاضری سے۔ ~~کیا خوب سنیگے~~ کتنا سنینگے اور کتنا دیکھینگے جس دن
ہمارے پاس حاضر ہونگے مگر آج ظالم کھلی گمراہی میں ہیں۔ اور اونھیں ڈر سناؤ پچھتاوے کے دن کا جب کام ہو چکیگا
اور وہ غفلت میں ہیں اور وہ نہیں مانتے۔ بیشک زمین اور جو کچھ اوسپر ہے سب کے وارث ہم ہونگے اور وہ ہماری
ہی طرف پھرینگے۔ اور کتاب میں ابراہیم کو یاد کرو بیشک وہ صدیق تھا غیب کی خبریں بتاتا۔ جب اپنے باپ سے
بولا اے میرے باپ کیوں ایسے کو پوجتا ہے جو نہ سنے نہ دیکھے اور نہ کچھ تیرے کام آئے۔ اے میرے باپ بیشک میرے پاس

۵۴۲ ۵۶

طرف ایک عزت والا خط ڈالا گیا۔ بیشک وہ سلیمن کیطرف سے ہے اور بیشک وہ اللہ کے نام سے ہے جو نہایت مہربان
رحم والا۔ یہ کہ مجھپر بلندی نہ چاہو اور گردن رکھتے میرے حضور حاضر ہو۔ بولی ای سردارو میرے اس معاملہ میں مجھے رای دو
میں کسی معاملہ میں کوئی قطعی فیصلہ نہیں کرتی جبتک تم میرے پاس حاضر نہو۔ وہ بولے ہم زور والے اور بڑی سخت
لڑائی والے ہیں اور اختیار تیرا ہے تو نظر کر کہ کیا حکم دیتی ہے۔ بولی بیشک جب بادشاہ کسی بستی میں داخل ہوتے ہیں
اوسے تباہ کر دیتے ہیں اور اوسکے عزت والوں کو ذلیل اور ایسا ہی کرتے ہیں۔ اور میں اونکی طرف ایک تحفہ بھیجنے والی
ہوں پھر دیکھونگی کہ ایلچی کیا جواب لیکر پلٹے۔ پھر جب وہ سلیمن کے پاس آیا سلیمن نے فرمایا کیا مال سے میری مدد کرتے ہو
جو مجھے اللہ نے دیا وہ بہتر ہے اوس سے جو تمھیں دیا بلکہ تمھیں اپنے تحفہ پر خوش ہوتے ہو۔ پلٹ جا اونکی طرف
تو ضرور ہم اونپر وہ لشکر لائینگے جنکی اونکیں طاقت نہوگی اور ضرور ہم اونکو اوس شہر سے ذلیل کرکے نکالینگے
ہوئے۔ سلیمن نے فرمایا ای درباریو تم میں کون ہے کہ وہ اوسکا تخت میرے پاس لے آئے قبل اسکے کہ وہ میرے حضور مطیع ہوکر
حاضر ہوں۔ ایک بڑا خبیث جن بولا میں وہ تخت حضور میں حاضر کر دونگا قبل اسکے کہ حضور اجلاس برخاست کریں
اور میں بیشک اسپر قوت والا امانت والا ہوں۔ اوسنے عرض کی جسکے پاس کتاب کا علم تھا کہ میں اوسے حضور میں
حاضر کر دونگا ایک پل مارنے سے پہلے پھر جب سلیمن نے اوس تخت کو اپنے پاس رکھا دیکھا کہا یہ میرے رب کے فضل سے ہے
تاکہ مجھے آزمائے کہ میں شکر کرتا ہوں یا ناشکری اور جو شکر کرے وہ اپنے بھلے کو شکر کرتا ہے اور جو ناشکری کرے تو میرا رب بے پرواہ
ہے سب خوبیوں والا۔ سلیمن نے حکم دیا عورت کا تخت اوسکے سامنے وضع بدل کر بیگانہ کر دو کہ ہم دیکھیں وہ راہ پاتی ہے یا اونمیں
ہوتی ہے جو ناواقف رہے۔ پھر جب وہ آئی اوس سے کہا گیا کیا تیرا تخت ایسا ہی ہے بولی گویا یہ وہی ہے اور ہمکو اس واقعہ سے پہلے
خبر ملچکی اور ہم فرمانبردار ہوئے۔ اور اوسے روکا اوس چیز نے جسے وہ اللہ کے سوا پوجتی تھی وہ بیشک کافر لوگوں میں سے تھی۔
اوس سے کہا گیا کہ صحن میں آ پھر جب اوسنے اوسے دیکھا اوسے گہرا پانی سمجھی اور اپنی ساقیں کھولیں سلیمن نے فرمایا
یہ تو ایک چکنا صحن ہے شیشوں جڑا عورت نے عرض کی ای میرے رب میں نے اپنی جان پر ظلم کیا اور اب سلیمن کے ساتھ اللہ کے حضور گردن رکھتی
ہوں جو رب سارے جہان کا۔ اور بیشک ہمنے ثمود کیطرف اونکے ہمقوم صالح کو بھیجا کہ اللہ کو پوجو تو جبھی وہ دو گروہ ہوگئے
جھگڑا کرتے۔ صالح نے فرمایا ای میری قوم کیوں برائی کی جلدی کرتے ہو بھلائی سے پہلے اللہ سے بخشش کیوں نہیں مانگتے شاید
تمپر رحم ہو۔ بولے ہمنے برا شگون لیا تم سے اور تمھارے ساتھیوں سے فرمایا تمھاری بد شگونی اللہ کے پاس ہے بلکہ تم لوگ فتنے میں

۳۔ ایک چکنا صحن

کل

بیسواں پارہ
امن خلق

بڑے ہو - اور شہر میں نو شخص تھے کہ زمین میں فساد کرتے اور سنوار نہ چاہتے - آپس میں اللہ کی قسمیں کھا کر بولے
ہم ضرور راتوں کو چھاپا مارینگے صالح اور اوسکے گھر والوں پر پھر اوسکے وارث سے کہینگے اس گھر کے قتل والوں کے وقت
ہم حاضر نہ تھے اور بیشک ہم سچے ہیں - اور اونھوں نے اپنا سا مکر کیا اور ہمنے اپنی خفیہ تدبیر فرمائی اور وہ غافل رہے -
تو دیکھو کیسا انجام ہوا اونکے مکر کا ہمنے ہلاک کر دیا اونھیں اور اونکی ساری قوم کو - تو یہ ہیں اونکے گھر ڈھے پڑے بدلا
اونکے ظلم کا بیشک اسمیں نشانی ہے جاننے والوں کیلیے - اور ہمنے اونکو بچا لیا جو ایمان لائے اور ڈرتے تھے - اور لوط کو
جب اوسنے اپنی قوم سے کہا کیا بے حیائی پر آتے ہو اور تم سوجھ رہے ہو - کیا تم مردوں کے پاس مستی کیلیے جاتے ہو عورتیں
چھوڑ کر بلکہ تم جاہل لوگ ہو -- تو اوسکی قوم کا کچھ جواب نہ تھا مگر یہ کہ بولے لوط کے گھرانے کو اپنی بستی سے نکال دو یہ لوگ
تو ستھرا پن چاہتے ہیں - تو ہمنے اوسے اور اوسکے گھر والوں کو نجات دی مگر اوسکی عورت کو ہمنے ٹھہرا دیا تھا کہ وہ رہجانے
والوں میں ہے - اور ہمنے اون پر ایک برساؤ برسایا تو کیا ہی برا برساؤ تھا ڈرائے ہوؤں کا - تم کہو سب خوبیاں اللہ کو
اور سلام اوسکے چنے ہوئے بندوں پر کیا اللہ بہتر یا اونکے ساختہ شریک - یا وہ جسنے آسمان اور زمین بنائے اور
تمھارے لیے آسمان سے پانی اوتارا تو ہمنے اوس سے باغ اوگائے رونق والے تمھاری طاقت نہ تھی کہ اونکے پیڑ اوگاتے
کیا اللہ کے ساتھ کوئی اور خدا ہے بلکہ وہ لوگ راہ سے کترائے ہیں - یا وہ جسنے زمین بسنے کو بنائی اور اوسکے بیچ میں
نہریں نکالیں اور اوسکے لیے لنگر بنائے اور دونوں سمندروں میں آڑ رکھی کیا اللہ کے ساتھ کوئی اور خدا ہے بلکہ اونمیں
اکثر جاہل ہیں - یا وہ جو لاچار کی سنتا ہے جب اوسے پکارے اور دور کردیتا ہے برائی اور تمھیں زمین کا وارث کرتا ہے کیا
اللہ کے ساتھ کوئی اور خدا ہے بہت ہی کم دھیان کرتے ہو - یا وہ جو تمھیں راہ دکھاتا ہے خشکی اور تری کی اندھیریوں میں
اور وہ کہ ہوائیں بھیجتا ہے اپنی رحمت کے آگے خوشخبری سناتی کیا اللہ کے ساتھ کوئی اور خدا ہے برتر ہے اللہ اونکے شرک سے -
یا وہ جو خلق کی ابتدا فرماتا ہے پھر اوسے دوبارہ بنائیگا اور وہ جو تمھیں آسمانوں اور زمین سے روزی دیتا ہے کیا اللہ کے
ساتھ کوئی اور خدا ہے تم فرماؤ کہ اپنی دلیل لاؤ اگر تم سچے ہو - تم فرماؤ خود غیب نہیں جانتے جو کوئی آسمانوں اور زمین میں
ہیں مگر اللہ اور انھیں خبر نہیں کہ کب اوٹھائے جائینگے - بلکہ کیا اونکے علم کا سلسلہ آخرت کے جاننے تک پہنچ گیا کوئی نہیں وہ
اوسکی طرف سے شک میں ہیں بلکہ وہ اوس سے اندھے ہیں - اور کافر بولے کیا جب ہم اور ہمارے باپ دادا
مٹی ہوجائینگے کیا ہم پھر نکالے جائینگے - بیشک اسکا وعدہ دیا گیا ہمکو اور ہم سے پہلے ہمارے باپ دادوں کو یہ تو نہیں

مگر اگلوں کی کہانیاں - تم فرماؤ زمین میں چلکر دیکھو کیسا ہوا انجام مجرموں کا - اور تم اونپر غم نہ کھاؤ اور اونکے مکر سے دلتنگ
نہو - اور کہتے ہیں کب آئیگا یہ وعدہ اگر تم سچے ہو - تم فرماؤ قریب ہے کہ تمہارے پیچھے آلگا ہو بعض وہ چیز جسکی تم جلدی
مچا رہے ہو - اور بیشک تیرا رب فضل والا ہے آدمیوں پر لیکن اکثر آدمی حق نہیں مانتے - اور بیشک تمہارا رب
جانتا ہے جو اونکے سینوں میں چھپی ہے اور جو وہ ظاہر کرتے ہیں - اور کوئی جتنے غیب ہیں آسمان اور زمین کے سب ایک بتانے
والی کتاب میں ہیں - بیشک یہ قرآن ذکر فرماتا ہے بنی اسرائیل سے اکثر وہ باتیں جسمیں وہ اختلاف کرتے ہیں -
اور بیشک وہ ہدایت اور رحمت ہے مسلمانوں کیلیے - بیشک تمہارا رب اونکے آپسمیں فیصلہ فرماتا ہے اپنے حکم سے
اور وہی ہے عزت والا علم والا - تو تم الله پر بھروسا کرو بیشک تم روشن حق پر ہو - بیشک تمہارے سنائے نہیں
سنتے مردے اور نہ تمہارے سنائے بہرے پکار سنیں جب پھریں پیٹھ دیکر - اور اندھوں کو اونکی گمراہی سے تم ہدایت کرنیوالے
نہیں تمہارے سنائے تو وہی سنتے ہیں جو ہماری آیتوں پر ایمان لاتے ہیں اور وہ مسلمان ہیں - اور جب بات اونپر
آپڑیگی ہم زمین سے اونکے لیے ایک چوپایہ نکالینگے جو لوگوں سے کلام کریگا اسلیے کہ لوگ ہماری آیتوں پر ایمان نہ لاتے تھے
اور جسدن اوٹھائینگے ہم ہر گروہ میں سے ایک فوج جو ہماری آیتوں کو جھٹلاتی ہے تو اونکے اگلے روکے جائینگے کہ پچھلے اونسے
آملیں - یہانتک کہ جب سب حاضر ہولینگے فرمائیگا کیا تمنے میری آیتیں جھٹلائیں حالانکہ تمہارا علم اونتک نہ
پہنچتا تھا یا کیا کام کرتے تھے - اور بات پڑچکی اونپر اونکے ظلم کے سبب تو وہ اب کچھ نہیں بولتے - کیا اونھوں نے نہ دیکھا
کہ ہمنے رات بنائی کہ اوسمیں آرام کریں اور دنکو بنایا سوجھانے والا بیشک اسمیں ضرور نشانیاں ہیں اون
لوگونکے لیے جو ایمان رکھتے ہیں - اور جسدن پھونکا جائیگا صور تو گھبرا جائینگے جتنے آسمانوں میں ہیں اور جتنے
زمین میں ہیں مگر جسے خدا چاہے اور سب اوسکے حضور حاضر ہوئے عاجزی کرتے - اور تو دیکھیگا پہاڑ اونکو خیال
کریگا کہ وہ جمے ہوئے ہیں اور وہ چلتے ہونگے بادل کی چال یہ کام ہے الله کا جسنے حکمت سے بنائی ہر چیز بیشک
اوسے خبر ہے تمہارے کاموں کی - جو نیکی لائے اوسکے لیے اوس سے بہتر صلہ ہے اور اونکو اوسدن کی گھبراہٹ سے
امان ہے - اور جو بدی لائے تو اونکے منہ اوندھائے گئے آگ میں تمہیں کیا بدلا ملیگا مگر اوسی کا جو کرتے
تھے - مجھے تو یہی حکم ہوا ہے کہ پوجوں اس شہر کے رب کو جسنے اوسے حرمت والا کیا ہے اور سب کچھ اوسیکا ہے
اور مجھے حکم ہوا ہے کہ فرمانبرداروں میں ہوں - اور یہ کہ قرآن کی تلاوت کروں تو جسنے راہ پائی اونے اپنے

ع نصف ۲ حادار

بھلے کو راہ پائی اور جو بہکے تو فرما دو کہ میں تو یہی ڈر سنانے والا ہوں ۔ اور فرماؤ کہ سب خوبیاں اللہ کیلیے ہیں عنقریب وہ
تمھیں اپنی نشانیاں دکھائیگا تو انھیں پہچان لوگے اور اے محبوب تمھارا رب غافل نہیں اے لوگو تمھارے
اعمال سے ۔

## سورۃ القصص

اللہ کے نام سے شروع جو نہایت مہربان رحم والا ۔

یہ آیتیں ہیں روشن کتاب کی ۔ ہم تم پر پڑھیں موسی اور فرعون کی سچی خبر اون لوگوں کیلیے جو ایمان رکھتے
ہیں ۔ بیشک فرعون نے زمین میں غلبہ پایا تھا اور اوسکے لوگوں کو اپنا تابع بنا لیا اونمیں ایک گروہ کو کمزور دیکھتا
اونکے بیٹوں کو ذبح کرتا اور اونکی عورتوں کو زندہ رکھتا بیشک وہ فسادی تھا ۔ اور ہم چاہتے تھے کہ اون کمزوروں
پر احسان فرمائیں اور اونکو پیشوا بنائیں اور انکی ملک و مال کا اونھیں کو وارث بنائیں ۔ اور اونھیں زمین
میں قبضہ دیں اور فرعون اور ہامان اور اونکے لشکر کو وہی دکھا دیں جسکا اونھیں اونکی طرف سے خطرہ ہے ۔
اور ہمنے موسی کی ماں کو الہام فرمایا کہ اسے دودھ پلا پھر جب تجھے اس سے اندیشہ ہو تو اسے دریا میں ڈالدے اور
نہ ڈر اور نہ غم کر بیشک ہم اوسے تیری طرف پھیر لائینگے اور اوسے رسول بنائینگے ۔ تو اوسے اوٹھا لیا فرعون کے
گھر والوں نے کہ وہ اونکا دشمن اور اونپر غم ہو بیشک فرعون اور ہامان اور اونکے لشکر خطا کار تھے ۔ اور فرعون کی
بی بی نے کہا یہ بچہ میری اور تیری آنکھوں کی ٹھنڈک ہے اسے قتل نکرو شاید یہ ہمیں نفع دے یا ہم اسے بیٹا بنالیں
اور وہ بیخبر تھے ۔ اور صبح کو موسی کی ماں کا دل بے صبر ہو گیا ضرور قریب تھا کہ وہ اوسکا حال کھولدیتی اگر ہم نہ
ڈھارس بندھاتے اوسکے دل پر کہ اوسے ہمارے وعدہ پر یقین رہے ۔ اور اوسکی ماں نے اوسکی بہن سے کہا اسکے پیچھے چلی جا
تو وہ اوسے دور سے دیکھتی رہی اور اونکو خبر نتھی ۔ اور ہمنے پہلے ہی سب دائیاں اوسپر حرام کردی تھیں تو بولی
کیا میں تمھیں بتا دوں ایسے گھر والے کہ تمھارے اس بچہ کو پال دیں اور وہ اوسکے خیر خواہ ہیں ۔ تو ہمنے اوسے
اوسکی ماں کیطرف پھیرا کہ ماں کی آنکھ ٹھنڈی ہو اور غم نکھائے اور جان لے کہ اللہ کا وعدہ سچا ہے لیکن اکثر لوگ
نہیں جانتے ۔ اور جب اپنی جوانی کو پہنچا اور پورے زور پر آیا ہمنے اوسے حکم اور علم عطا فرمایا اور ہم ایسا ہی صلہ

دیتے ہین نیکون کو — اور اوس شہر مین داخل ہوا جس وقت شہر والے دوپہر کے خواب مین بیخبر تھے تو اوسمین دو مرد
لڑتے پائے ایک موسی کے گروہ سے تھا اور دوسرا اوسکے دشمنون سے تو وہ جو اوسکے گروہ سے تھا اوسنے موسی سے
مدد مانگی اوسپر جو اسکے دشمنون سے تھا تو موسی نے اوسکے گھونسا مارا تو اوسکا کام تمام کر دیا کہا یہ کام شیطان
کیطرف سے ہوا بیشک وہ دشمن ہی صریح کھلا گمراہ کرنیوالا — عرض کی ای میرے رب مینے اپنی جان پر زیادتی کی تو مجھے بخشدے
تو رب نے اوسے بخشدیا بیشک وہی بخشنے والا مہربان ہی — عرض کی ای میرے رب جیسا تو نے مجھپر احسان کیا تو اب
ہرگز مین مجرمونکا مددگار نہونگا — تو صبح کی اوس شہر مین ڈرتے ہوے اس انتظار مین کہ کیا ہوتا ہی جبھی دیکھا کہ وہ
جسنے کل انسے مدد چاہی تھی فریاد کر رہا ہی موسی نے اوس سے فرمایا بیشک تو کھلا گمراہ ہی — تو جب موسی نے چاہا
کہ اوسپر گرفت کرے جو اون دونونکا دشمن ہی وہ بولا ای موسی کیا تم مجھے ویسا ہی قتل کرنا چاہتے ہو جیسا تمنے کل
ایک شخص کو قتل کر دیا تم تو یہی چاہتے ہو کہ زمین مین سخت گیر بنو اور اصلاح کرنا نہین چاہتے — اور شہر کے پرلے کنارے
سے ایک شخص دوڑتا آیا کہا ای موسی بیشک دربار والے آپکے قتل کا مشورہ کر رہے ہین تو نکل جائیے مین آپکا
خیرخواہ ہون — تو اوس شہر سے نکلا ڈرتا ہوا اس انتظار مین کہ اب کیا ہوتا ہی عرض کی ای میرے رب مجھے ستمگارون
سے بچا لے — اور جب مدین کیطرف متوجہ ہوا کہا قریب ہی کہ میرا رب مجھے سیدھی راہ بتائے — اور جب مدین کے پانی
پر آیا وہان لوگونکے ایک گروہ کو دیکھا کہ اپنے جانورون کو پانی پلا رہے ہین اور اون سے اس طرف دو عورتین دیکھین
کہ اپنے جانورونکو روک رہی ہین موسی نے فرمایا تم دونون کا کیا حال ہی وہ بولین ہم پانی نہین پلاتے جبتک سب
چرواہے پانی پلاکر پھیر نہ لیجائین اور ہمارے باپ بہت بوڑھے ہین — تو موسی نے اون دونونکے جانورونکو پانی پلادیا
پھر سایہ کیطرف پھرا عرض کی ای میرے رب مین اوس کھانیکا جو تو میرے لیے اوتارے محتاج ہون — تو اون دونون مین
سے ایک اوسکے پاس آئی شرم سے چلتی ہوئی بولی میرا باپ تمھین بلاتا ہی کہ تمھین مزدوری دے اوسکی جو تمنے ہمارے جانورون
کو پانی پلایا ہی جب موسی اوسکے پاس آیا اور اوسے باتین کہہ سنائین اوسنے کہا ڈریے نہین آپ بچگئے ظالمون
سے اونمین کی ایک بولی ای میرے باپ انکو نوکر رکھلو بیشک بہتر نوکر وہ جو طاقتور امانتدار ہو — کہا مین چاہتا ہون
کہ اپنی ان دو بیٹیون مین سے ایک تمھین بیاہ دون اس مہر پر کہ تم آٹھ برس میری ملازمت کرو پھر اگر پورے دس برس

کرو تو تمھاری طرف سے ہی اور مین تمھین مشقت مین ڈالنا نہین چاہتا قریب ہے کہ انشاء اللہ تعالی تم مجھ نیکون مین پاؤگے ۔
موسی نے کہا یہ میرے اور آپکے درمیان اقرار ہوچکا مین ان دونون مین جو میعاد پوری کردون تو مجھپر کوئی مطالبہ نہین اور ہماری
اس بات پر اللہ کارساز ہی ۔ پھر جب موسی نے اپنی میعاد پوری کردی اور اپنی بی بی کو لیکر چلا طور کیطرف سے ایک آگ دیکھی
اپنی گھر والون سے کہا تم ٹھہرو مجھکو طور کیطرف سے ایک آگ نظر پڑی ہی شاید مین وہان سے کچھ خبر لاؤن یا تمھارے لیے
کوئی آگ کی چنگاری لاؤن کہ تم تاپو ۔ پھر جب آگ کے پاس حاضر ہوا ندا کی گئی میدان کے دہنی کنارے سے برکت والے مقام
مین پیڑ سے کہ اے موسی بیشک مین ہی ہون اللہ رب سارے جہان کا ۔ اور یہ کہ ڈالدی اپنا عصا پھر جب موسی نے اوسے
دیکھا لہراتا ہوا گویا سانپ ہے پیٹھ پھیر کر چلا اور مڑکر نہ دیکھا اے موسی سامنے آ اور ڈر نہین بیشک تجھکو امان ہے
اپنا ہاتھ گریبان مین ڈال نکلیگا سفید چمکتا بے عیب اور اپنا ہاتھ اپنی سینہ پر رکھلے خوف دور کرنیکو تو یہ دو حجتین ہین
تیرے رب کی فرعون اور اوسکے درباریون کیطرف بیشک وہ بے حکم لوگ ہین ۔ عرض کی اے میرے رب مینے اونمین ایک
جان مار ڈالی ہے تو ڈرتا ہون کہ مجھکو قتل کردین ۔ اور میرا بھائی ہارون اوسکی مجھسے زیادہ صاف ہی زبان تو اوسے میری مدد کیلیے
رسول بنا کہ میری تصدیق کرے مجھے ڈر ہی کہ وہ مجھے جھٹلائینگے ۔ فرمایا کہ قریب ہی کہ ہم تیری بازو کو تیرے بھائی سے قوت دینگے
تو وہ تم دونون کا کچھ نقصان نکر سکینگے ہماری نشانیون کے سبب تم دونون اور جو تمھاری پیروی کرینگے غالب رہوگے ۔ پھر
جب موسی اونکے پاس ہماری روشن نشانیان لایا بولے یہ تو کچھ نہین مگر بناوٹ کا جادو اور ہمنے اپنے اگلے باپ دادون مین ایسا نہ سنا ۔
اور موسی نے فرمایا میرا رب خوب جانتا ہی جو اوسکے پاس سے ہدایت لایا اور جسکا ہے آخرت کا گھر ہوگا بیشک ظالم مراد کو نہین پہنچتے ۔
اور فرعون بولا اے درباریو مین تمھارے لیے اپنے سوا کوئی خدا نہین جانتا تو اے ہامان میرے لیے گارا پکا کر ایک محل بنا
کہ شاید مین موسی کے خدا کو جھانک آؤن اور بیشک میرے گمان مین تو وہ جھوٹا ہی ۔ اور اوسنے اور اوسکے لشکریون
نے زمین مین بیجا بڑائی چاہی اور سمجھے کہ اونھین ہماری طرف پھرنا نہین ۔ تو ہمنے اوسے اور اوسکے لشکر کو پکڑ کر دریا
مین پھینکدیا تو دیکھو کیسا انجام ہوا ستمگارونکا ۔ اور اونھین ہمنے دوزخیونکا پیشوا بنایا کہ آگ کیطرف بلاتے ہین

اور قیامت کے دن اونکی مدد نہوگی ۔ اور اس دنیا میں ہمنے اونکے پیچھے لعنت لگائی اور قیامت کے دن اونکا برا حال ہے
اور بیشک ہمنے موسے کو کتاب عطا فرمائی بعد اسکے کہ اگلی سنگتیں ہلاک فرمادیں جسمیں لوگوں کے دلکی آنکھیں کھولنے والی
باتیں اور ہدایت اور رحمت تاکہ وہ نصیحت مانیں ۔ اور تم طور کے جانب مغرب میں نہ تھے جبکہ ہمنے موسے کو رسالت
کا حکم بھیجا اور اوسوقت تم حاضر نہ تھے ۔ مگر ہوا یہ کہ ہمنے سنگتیں پیدا کیں کہ اونپر زمانہ دراز گزرا اور نہ تم اہل مدین
میں مقیم تھے اونپر ہماری آیتیں پڑھتے ہوئے ہاں ہم رسول بنانیوالے ہوئے ۔ اور نہ تم طور کے کنارے تھے جب ہمنے ندا فرمائی
ہاں تمہارے رب کی مہر ہے کہ تمھیں غیب کا علم دیا کہ تم ایسی قوم کو ڈر سناؤ جسکے پاس تمسے پہلے کوئی ڈر سنانیوالا
نہ آیا یہ امید کرتے ہوئے کہ اونکو نصیحت ہو ۔ اور اگر نہ ہوتا کہ کبھی پہنچتی اونھیں کوئی مصیبت اسکے سبب جو اونکے ہاتھوں نے
آگے بھیجا تو کہتے اے ہمارے رب تو نے کیوں نہ بھیجا ہماری طرف کوئی رسول کہ ہم تیری آیتوں کی پیروی کرتے اور ایمان لاتے
پھر جب اونکے پاس حق آیا ہماری طرف سے بولے انھیں کیوں نہ دیا گیا جیسا موسے کو دیا گیا کیا اوسکے منکر نہوئے تھے
جو پہلے موسے کو دیا گیا بولے دو جادو ہیں ایک دوسرے کی پشتی پر اور بولے ہم ان دونوں کے منکر ہیں ۔ تم فرماؤ تو اللہ
کے پاس سے کوئی کتاب لے آؤ جو اون دونوں کتابوں سے زیادہ ہدایت کی ہو میں اوسکی پیروی کرونگا اگر تم سچے ہو
پھر اگر وہ یہ تمہارا فرمانا قبول نکریں تو جان لو کہ بس وہ اپنی خواہشوں ہی کے پیچھے ہیں اور اوس سے بڑھکر
گمراہ کون جو اپنی خواہش کی پیروی کرے اللہ کی ہدایت سے جدا بیشک اللہ ہدایت نہیں فرماتا ظالم لوگوں کو
اور بیشک ہمنے اونکے لیے بات مسلسل اتاری کہ وہ دھیان کریں ۔ جنکو ہمنے اس سے پہلے کتاب دی وہ اسپر ایمان لاتے ہیں
اور جب اونپر یہ آیتیں پڑھی جاتی ہیں کہتے ہیں ہم اسپر ایمان لائے بیشک یہی حق ہے ہمارے رب کے پاس سے ہم
اس سے پہلے ہی گردن رکھ چکے تھے ۔ انکو انکا اجر دو بالا دیا جائیگا ~~[illegible]~~ بدلا اونکے صبر کا
اور وہ بھلائی سے برائی کو ٹالتے ہیں اور ہمارے دیئے سے کچھ ہماری راہ میں خرچ کرتے ہیں ۔ اور جب بیہودہ
بات سنتے ہیں اوس سے تغافل کرتے ہیں اور کہتے ہیں ہمارے لیے ہمارے عمل تمہارے لیے تمہارے عمل بس تم پر سلام
ہم جاہلوں کے غرضی نہیں ۔ بیشک یہ نہیں کہ تم جسے اپنی طرف سے ہدایت کردو ہاں اللہ ہدایت فرماتا ہے
جسے چاہے اور وہ خوب جانتا ہے ہدایت والوں کو ۔ اور کہتے ہیں اگر ہم تمہارے ساتھ ہدایت کی پیروی کریں تو لوگ

ہمارے ملک سے ہمیں اوچک لیا جائیگا کیا ہمنے اونھیں جگہ نہ دی امان والی حرم میں جسکی طرف ہر چیز کے پھل لائے جاتے ہیں ہمارے
پاس کی روزی لیکن اونمیں اکثر کو علم نہیں — اور کتنے شہر ہمنے ہلاک کردیے جو اپنی عیش پر اترا گئے تھے تو یہ ہیں
اونکے مکان کہ اونکے بعد اونمیں سکونت نہوئی مگر کم اور ہمہیں وارث ہیں — اور تمھارا رب شہروں کو ہلاک نہیں کرتا جبتک
اونکے اصل مرجع میں رسول نہ بھیجے جو اونپر ہماری آیتیں پڑھے اور ہم شہروں کو ہلاک نہیں کرتے مگر جبکہ اونکے ساکن
ستمگار ہوں — اور جو کچھ چیز تمھیں دیگئی ہے وہ دنیوی زندگی کا برتاوا اور اوسکا سنگار ہے اور جو اللہ کے پاس
ہے وہ بہتر اور زیادہ باقی رہنے والا تو کیا تمھیں عقل نہیں ہے تو کیا وہ جسے ہمنے اچھا وعدہ دیا تو وہ اوس سے
ملیگا اوس جیسا ہے جسے ہمنے دنیوی زندگی کا برتاو برتنے دیا پھر وہ قیامت کے دن گرفتار کرکے حاضر لایا جائیگا — اور
جسدن اونھیں ندا کریگا تو فرمائیگا کہاں ہیں میرے وہ شریک جنھیں تم گمان کرتے تھے — کہینگے وہ جنپر بات ثابت ہوچکی
اے ہمارے رب یہ ہیں وہ جنھوں نے ہمیں گمراہ کیا ہمنے اونھیں گمراہ کیا جیسے خود گمراہ ہوئے تھے
ہم اون سے بیزار ہوکر تیری طرف رجوع لاتے ہیں وہ ہمکو نہ پوجتے تھے — اور اون سے فرمایا جائیگا اپنے شریکوں کو
پکارو تو وہ پکارینگے تو وہ اونکی نہ سنینگے اور دیکھینگے عذاب کیا اچھا ہوتا اگر وہ راہ پاتے — اور جسدن اونھیں
ندا کریگا تو فرمائیگا تمنے رسولونکو کیا جواب دیا — تو اوسدن اونپر خبریں اندھی ہوجائینگی تو وہ کچھ پوچھ گچھ نکرینگے — تو وہ
جسنے توبہ کی اور ایمان لایا اور اچھا کام کیا قریب ہے کہ وہ راہ یاب ہو — اور تمھارا رب پیدا کرتا ہے جو چاہے اور پسند
فرماتا ہے اونکا کچھ اختیار نہیں پاکی اور برتری ہے اللہ کو اونکے شرک سے — اور تمھارا رب جانتا ہے جو اونکے سینوں میں
چھپا ہے اور جو ظاہر کرتے ہیں — اور وہی ہے اللہ کہ کوئی خدا نہیں اوسکے سوا اوسیکی تعریف ہے دنیا اور آخرت میں
اور اوسیکا حکم ہے اور اوسیکی طرف پھر جاؤگے — تم فرماؤ بھلا دیکھو تو اگر اللہ ہمیشہ تمپر قیامت تک رات رکھے
تو اللہ کے سوا کون خدا ہے جو تمھیں روشنی لادے تو کیا تم سنتے نہیں — تم فرماؤ اگر اللہ قیامت تک ہمیشہ دن رکھے
تو اللہ کے سوا کون خدا ہے جو تمھیں رات لادے جسمیں آرام کرو تو کیا تمھیں سوجھتا نہیں — اور اوسنے اپنی مہر سے
تمھارے لیے رات اور دن بنائے کہ رات میں آرام کرو اور دن میں اوسکا فضل ڈھونڈو اور اسلیے کہ تم حق مانو —

القصص

اوس دن نہ کوئی حمایتی پائینگے نہ مددگار۔ جس دن انکے منہ اولٹ اولٹ کر آگ میں تلے جائینگے کہتے ہونگے ہای کیسا ہم نے اللہ
کا حکم مانا ہوتا اور رسول کا حکم مانا ہوتا۔ اور کہینگے ای ہمارے رب ہم اپنے سرداروں اور اپنے بڑوں کے کہنے پر چلے تو
انہوں نے ہمیں راہ سے بہکا دیا۔ ای ہمارے رب انہیں آگ کا دونا عذاب دے اور انپر بڑی لعنت کر۔ ای ایمان
والو ان جیسے نہو جنہوں نے موسی کو ستایا تو اللہ نے اوسے بری فرمایا اوس بات سے جو انہوں نے کہی اور موسی اللہ کے
یہاں آبرو والا ہے۔ ای ایمان والو اللہ سے ڈرو اور سیدھی بات کہو۔ تمہارے اعمال تمہارے لیے سنوار دیگا اور تمہارے گناہ
بخشدیگا اور جو اللہ اور اوسکے رسول کی فرمانبرداری کرے اوسنے بڑی کامیابی پائی۔ بیشک ہمنے امانت پیش فرمائی آسمانوں
اور زمین اور پہاڑوں پر تو انہوں نے اوسکے اوٹھانے سے انکار کیا اور اوس سے ڈر گئے اور آدمی نے اوٹھالی بیشک
وہ اپنی جان کو مشقت میں ڈالنے والا بڑا نادان ہے۔ تا کہ اللہ عذاب دے منافق مردوں اور منافق عورتوں اور مشرک مردوں
اور مشرک عورتوں کو اور اللہ توبہ قبول فرمائے مسلمان مردوں اور مسلمان عورتوں کی اور اللہ بخشنے والا مہربان ہے۔ ۱۹

ع ۵

ع ۶

الاحزاب

سورۃ السبا

## سورۃ السبا

اللہ کے نام سے شروع جو نہایت مہربان رحم والا۔

سب خوبیاں اللہ کو کہ اوسی کا مال ہے جو کچھ آسمانوں میں ہے اور جو کچھ زمین میں اور آخرت میں اوسیکی تعریف ہے اور وہی ہے
حکمت والا خبردار۔ جانتا ہے جو کچھ زمین میں جاتا ہے اور جو زمین سے نکلتا ہے اور جو آسمان سے اوترتا ہے اور جو اوس میں
چڑھتا ہے اور وہی ہے مہربان بخشش والا۔ اور کافر بولے ہمپر قیامت نہ آئیگی تم فرماؤ کیوں نہیں میرے رب کی قسم بیشک
ضرور تمپر آئیگی غیب جاننے والا اوس سے غائب نہیں ذرہ بھر کوئی چیز آسمانوں میں اور نہ زمین میں اور نہ اوس سے چھوٹی
نہ بڑی مگر ایک صاف بتانے والی کتاب میں ہے۔ تا کہ صلہ دے اونھیں جو ایمان لائے اور اچھے کام کیے یہ ہیں جنکے لیے بخشش
ہے اور عزت کی روزی۔ اور جنہوں نے ہماری آیتوں میں ہرانے کی کوشش کی اونکے لیے سخت عذاب دردناک میں سے عذاب ہے۔
اور جنہیں علم ملا وہ جانتے ہیں کہ جو کچھ تمہاری طرف تمہارے رب کے پاس سے اوترا وہی حق ہے اور
عزت والے سب خوبیوں سراہے کی راہ بتاتا ہے۔ اور کافر بولے کیا ہم تمہیں ایسا مرد بتادیں جو تمہیں خبر دے کہ جب تم پرزے
پرزے ہوکر بالکل ریزہ ریزہ ہوجاؤ تو پھر تمہیں نیا بننا ہے۔ کیا اللہ پر اوسنے جھوٹ باندھا یا اوسے سودا ہے بلکہ وہ جو آخرت پر ایمان

نہیں لاتے عذاب اور دور کی گمراہی میں ہیں۔ تو کیا اونھوں نے نہ دیکھا جو اونکے آگے اور پیچھے ہے آسمان اور زمین سے ہم چاہیں تو
اونکو زمین میں دھنسا دیں یا اون پر آسمان کا ٹکڑا گرا دیں بیشک اسمیں نشانی ہے ہر رجوع لانیوالے بندے کیلیے
اور بیشک ہمنے داؤد کو اپنا بڑا فضل دیا اے پہاڑو اوسکے ساتھ اللہ کیطرف رجوع کرو اور اے پرندو اور ہمنے اوسکیلیے
لوہا نرم کیا۔ کہ وسیع زرہیں بنا اور بنانے میں اندازے کا لحاظ رکھ اور تم سب ~~نیک کام~~ نیکی کرو بیشک میں تمہارے
کام دیکھ رہا ہوں۔ اور سلیمن کے بسمیں ہوا کردی اوسکی صبح کی منزل ایک مہینہ کی راہ اور شام کی منزل ایک مہینہ کی راہ
اور ہمنے اوسکے لیے پگھلے ہوے تانبے کا چشمہ بہایا اور جنوں میں سے وہ جو اوسکے آگے کام کرتے اوسکے رب کے حکم سے
اور جو اونمیں ہمارے حکم سے پھرے ہم اوسے بھڑکتی آگ کا عذاب چکھائینگے۔ اوسکے لیے بناتے جو وہ چاہتا اونچے اونچے محل
اور تصویریں اور بڑے حوضوں کے برابر لگن اور لنگردار دیگیں اے داؤد والو شکر کرو اور میرے بندوں میں کم ہیں شکر والے۔ پھر جب ہمنے اوس پر
موت کا حکم بھیجا جنوں کو اوسکی موت نہ بتائی مگر زمین کی دیمک نے کہ اوسکا عصا کھاتی تھی پھر جب سلیمن زمین پر آیا جنوں کی حقیقت
کھل گئی اگر غیب جانتے ہوتے تو اس خواری کے عذاب میں نہ ہوتے۔ بیشک سبا کیلیے اونکی آبادی میں نشانی تھی دو باغ دہنے اور
بائیں اپنے رب کا رزق کھاؤ اور اوسکا شکر ادا کرو پاکیزہ شہر اور بخشنے والا رب۔ تو اونھوں نے منہ پھیرا تو ہمنے اون پر زور کا اہلا
بھیجا اور اونکے باغوں کے عوض دو باغ اونھیں بدل دیے جنمیں بکٹا میوہ اور جھاؤ اور کچھ تھوڑی سی بیریاں۔ ہمنے اونھیں یہ بدلا
دیا اونکی ناشکری کی سزا اور ہم کسے سزا دیتے ہیں اوسیکو جو ناشکرا ہے۔ اور ہمنے کیے تھے اونمیں اور اون شہروں میں جنمیں ہمنے
برکت رکھی سر راہ کتنے شہر اور اونھیں منزل کے اندازے پر رکھا اونمیں چلو راتوں اور دنوں امن وامان سے۔ تو بولے اے
ہمارے رب ہمارے سفر میں دوری ڈال اور اونھوں نے خود اپنا ہی نقصان کیا تو ہمنے اونھیں کہانیاں کردیا اور اونھیں پوری پریشانی
سے پراگندہ کردیا بیشک اسمیں ضرور نشانیاں ہیں ہر بڑے صبر والے ہر بڑے شکر والے کیلیے۔ اور بیشک ابلیس نے اونمیں اپنا
گمان سچ کر دکھایا تو وہ اوسکے پیچھے ہو لیے مگر ایک گروہ کہ مسلمان تھا۔ اور شیطان کا اون پر کچھ قابو نہ تھا مگر اسلیے کہ ہم دکھا دیں
کہ کون آخرت پر ایمان لاتا ہے اور کون اوس سے شک میں ہے اور تمہارا رب ہر چیز پر نگہبان ہے۔ تم فرماؤ پکارو اونھیں جنھیں
اللہ کے سوا سمجھ بیٹھے ہو وہ ذرہ بھر کے مالک نہیں آسمانوں میں اور نہ زمین میں اور نہ اونکا اون دونوں میں کچھ حصہ اور نہ اللہ کا اونمیں
سے کوئی مددگار۔ اور اوسکے پاس شفاعت کام نہیں دیتی مگر جسکیلیے وہ اذن فرمائے یہاں تک کہ جب اذن دیکر اونکے دلوں کی گھبراہٹ دور

فرما دی جاتی ہے ایک دوسرے سے کہتے ہیں تمھارے رب نے کیا ہی بات فرمائی وہ کہتے ہیں جو فرمایا حق فرمایا اور وہی ہے بلند بڑائی والا ۔
تم فرماؤ کون جو تمھیں روزی دیتا ہے آسمانوں اور زمین سے تم خود ہی فرماؤ اللہ اور بیشک ہم یا تم یا تو ضرور ہدایت پر ہیں
یا کھلی گمراہی میں ہیں ۔ تم فرماؤ ہم نے تمھارے گمان میں اگر کوئی جرم کیا تو اوس کی تم سے پوچھ نہیں نہ تمھارے کوتکوں کا ہم سے
سوال ۔ تم فرماؤ ہمارا رب ہم سب کو جمع کریگا پھر ہم میں سچا فیصلہ فرما دیگا اور وہی ہے بڑا نیاو چکانیوالا سب کچھ جانتا ۔ تم فرماؤ
مجھے دکھاؤ تو وہ شریک جو تم نے اوس سے ملا رکھے ہیں ہشت بلکہ وہی ہے اللہ عزت والا حکمت والا ۔ اور اے محبوب ہم نے تمکو
نہ بھیجا مگر ایسی رسالت سے جو تمام آدمیوں کو گھیر نیوالی ہے خوشخبری دیتا اور ڈر سناتا لیکن بہت لوگ نہیں جانتے ۔ اور کہتے ہیں
یہ وعدہ کب آئیگا اگر تم سچے ہو ۔ تم فرماؤ تمھارے لیے ایک ایسے دن کا وعدہ جس سے تم نہ ایک گھڑی نہ [illegible] پیچھے ہٹ سکو نہ آگے
بڑھ سکو ۔ اور کافر بولے ہم ہرگز نہ ایمان لائینگے اس قرآن پر نہ اون کتابوں پر جو اس سے آگے تھیں اور کسی طرح تو دیکھے جب ظالم اپنے
رب کے پاس کھڑے کیے جائینگے اون میں ایک دوسرے پر بات ڈالیگا وہ جو دبے تھے اون سے کہینگے جو اونچے کھینچے تھے اگر تم نہ ہوتے تو ہم ضرور
ایمان لے آتے ۔ پھر وہ جو اونچے کھینچے تھے اون سے کہینگے جو دبے ہوئے تھے کیا ہم نے تمھیں روک دیا ہدایت سے بعد اسکے کہ تمھارے پاس آئی
بلکہ تم خود مجرم تھے ۔ اور کہینگے وہ جو دبے ہوئے تھے اون سے جو اونچے کھینچے تھے بلکہ رات دن کا داؤں تھا جبکہ تم ہمیں حکم دیتے تھے کہ اللہ
کا انکار کریں اور اوس کے برابر والے ٹھہرائیں اور دل ہی دل میں پچھتانے لگے جب عذاب دیکھا اور ہم نے طوق ڈالے اونکی گردنوں میں
جو منکر تھے وہ کیا بدلا پائینگے مگر وہی جو کچھ کرتے تھے ۔ اور ہم نے جب کبھی کسی شہر میں کوئی ڈر سنانے والا بھیجا وہاں کے آسودوں نے یہی
کہا کہ تم جو لیکر بھیجے گئے ہم اوس کے منکر ہیں ۔ اور بولے ہم مال اور اولاد میں بڑھکر ہیں اور ہم پر عذاب ہونا نہیں ۔ تم فرماؤ بیشک
میرا رب رزق وسیع کرتا ہے جس کے لیے چاہے اور تنگی فرماتا ہے لیکن بہت لوگ نہیں جانتے ۔ اور تمھارے مال اور تمھاری اولاد
اس قابل نہیں کہ تمھیں ہمارے قریب تک پہنچائیں مگر وہ جو ایمان لائے اور نیکی کی اونکے لیے دونا دوں صلہ اونکے عمل کا بدلا
اور وہ بالاخانوں میں امن و امان سے ہیں ۔ اور وہ جو ہماری آیتوں میں ہرانے کی کوشش کرتے ہیں وہ عذاب میں لا دھرے جائینگے ۔
تم فرماؤ بیشک میرا رب رزق وسیع فرماتا ہے اپنے بندوں میں جس کے لیے چاہے اور تنگی فرماتا ہے جس کے لیے چاہے اور جو چیز تم اللہ کی راہ
میں خرچ کرو وہ اوس کے بدلے اور دیگا اور وہ سب سے بہتر رزق دینے والا ۔ اور جس دن اون سب کو اوٹھائیگا پھر فرشتوں سے فرمائیگا
کیا یہ تمھیں پوجتے تھے ۔ وہ عرض کرینگے پاکی ہے تجھکو تو ہمارا دوست ہے نہ وہ بلکہ وہ جنوں کو پوجتے تھے اون میں اکثر اونھیں پر

۹ ع

۱۰ ع

یقین لاتے تھے — تو آج تم میں ایک دوسرے کے بھلے برے کا کچھ اختیار نہ رکھیگا اور ہم فرمائینگے ظالموں سے اوس آگ کا عذاب چکھو
جسے جھٹلاتے تھے — اور جب اون پر ہماری روشن آیتیں پڑھی جاتی ہیں تو کہتے ہیں یہ تو نہیں مگر ایک مرد کہ تمھیں روکنا چاہتے ہیں تمھارے
باپ دادا کے معبودوں سے اور کہتے ہیں یہ تو نہیں مگر بہتان جوڑا ہوا اور کافروں نے حق کو کہا جب اونکے پاس آیا یہ تو نہیں
مگر کھلا جادو — اور ہمنے اونکو کچھ کتابیں نہ دیں جنھیں پڑھتے ہوں نہ تم سے پہلے اونکے پاس کوئی ڈر سنانیوالا آیا — اور اون سے
اگلوں نے جھٹلایا اور یہ اوسکے دسویں حصے کو بھی نہ پہنچے جو ہمنے اونھیں دیا تھا پھر اونھوں نے میرے رسولوں کو جھٹلایا تو کیسا ہوا میرا انکار
تم فرماؤ میں تمھیں ایک ہی نصیحت کرتا ہوں کہ اللہ کیلئے کھڑے رہو دو دو اور اکیلے اکیلے پھر سوچو کہ تمھارے ان صاحب میں
جنون کی کوئی بات نہیں وہ تو نہیں مگر تمھیں ڈر سنانیوالے ایک سخت عذاب کے آگے — تم فرماؤ میں نے تم سے کچھ اجر مانگا ہو
تو وہ تمھیں کو میرا اجر تو اللہ ہی پر ہے اور وہ ہر چیز پر گواہ ہے — تم فرماؤ بیشک میرا رب حق کا القا فرماتا ہے بہت جاننے والا سب
غیبوں کا — تم فرماؤ حق آیا اور باطل نہ پہل کرے اور نہ پھر کر آئے — تم فرماؤ اگر میں بہکا تو اپنے ہی برے کو بہکا اور اگر میں نے راہ پائی
تو اوس سے جو میرا رب میری طرف وحی فرماتا ہے بیشک وہ سننے والا نزدیک ہے — اور کسی طرح تو دیکھے جب وہ گھبراہٹ میں
ڈالے جائینگے پھر بچکر نہ نکل سکینگے اور ایک قریب جگہ سے پکڑ لیے جائینگے اور کہینگے ہم اوس پر ایمان لائے اور اب وہ اوسے
کیونکر پائیں اتنی دور جگہ سے — کہ پہلے تو اوس سے کفر کر چکے تھے اور بے دیکھے پھینک مارتے ہیں دور مکان سے اور روک کردی
گئی اون میں اور اونکی آرزوؤں میں جیسے اونکے پہلے گروہوں سے کیا گیا تھا بیشک وہ دھوکا ڈالنے والے شک میں تھے

سورۃ فاطر

## سورۃ فاطر

اللہ کے نام سے شروع جو نہایت مہربان رحم والا —

سب خوبیاں اللہ کو جو آسمانوں اور زمین کا بنانے والا فرشتوں کو رسول کرنے والا جنکے دو دو تین تین چار چار پر ہیں بڑھاتا ہے آفرینش
میں جو چاہے بیشک اللہ ہر چیز پر قادر ہے — اللہ جو رحمت لوگوں کیلئے کھولے اوسکا کوئی روکنے والا نہیں اور جو کچھ روک لے تو اوسکی روک کے
بعد اوسکا کوئی چھوڑنے والا نہیں اور وہی عزت و حکمت والا ہے — اے لوگو اپنے اوپر اللہ کا احسان یاد کرو کیا اللہ کے سوا کوئی
اور بھی خالق ہے کہ آسمان اور زمین سے تمھیں روزی دے اوسکے سوا کوئی معبود نہیں تو تم کہاں اوندھے جاتے ہو — اور اگر یہ تمھیں
جھٹلاتے ہیں تو بیشک تم سے پہلے کتنے ہی رسول جھٹلائے گئے اور سب کام اللہ ہی کیطرف پھرتے ہیں — اے لوگو بیشک اللہ کا وعدہ سچ ہے تو ہرگز

تمھیں دھوکا نہ دے دنیا کی زندگی اور ہرگز تمھیں اللہ کے حلم پر فریب نہ دے وہ بڑا فریبی۔ بیشک شیطان تمھارا دشمن ہے تو تم بھی اوسکو
دشمن سمجھو وہ تو اپنے گروہ کو اسی لیے بلاتا ہے کہ دوزخیوں میں ہوں۔ اور کافروں کیلیے سخت عذاب ہے اور جو ایمان لائے اور اچھے کام
کیے اونکے لیے بخشش اور بڑا ثواب ہے تو کیا وہ جسکی نگاہ میں اوسکا برا کام آراستہ کیا گیا کہ اوسنے اوسے بھلا سمجھا ہدایت والے
کیطرح ہوجائیگا اسلیے کہ اللہ گمراہ کرتا ہے جسے چاہے اور راہ دیتا ہے جسے چاہے تو تمھاری جان اونپر حسرتوں میں نہ جائے اللہ خوب جانتا ہے جو کچھ وہ
کرتے ہیں۔ اور اللہ ہے جسنے بھیجیں ہوائیں کہ بادل اوبھارتی ہیں پھر ہم اوسے کسی مردہ شہر کیطرف رواں کرتے ہیں تو اوسکے
سبب ہم زمین کو زندہ فرماتے ہیں اوسکے مرے پیچھے یونہیں حشر میں اوٹھنا ہے۔ جسے عزت کی چاہ ہو تو عزت تو سب اللہ کے ہاتھ ہے
اوسی کیطرف چڑھتا ہے پاکیزہ کلام اور جو نیک کام ہے وہ اوسے بلند کرتا ہے اور وہ جو برے داؤں کرتے ہیں اونکیلیے سخت عذاب ہے اور انھیں
کا مکر برباد ہوگا۔ اور اللہ نے تمھیں بنایا مٹی سے پھر پانی کی بوند سے پھر تمھیں کیا جوڑے جوڑے اور کسی مادہ کو پیٹ نہیں رہتا اور نہ وہ
جنتی ہے مگر اوسکے علم سے اور جس بڑی عمر والیکو عمر دیجائے یا جسکی کسی کی عمر کم رکھی جائے یہ سب ایک کتاب میں ہے بیشک یہ اللہ کو
آسان ہے۔ اور دونوں سمندر ایک سے نہیں یہ میٹھا ہے خوب میٹھا جسکا پانی خوشگوار اور یہ کھاری ہے تلخ اور ہر ایک میں سے تم
کھاتے ہو تازہ گوشت اور نکالتے ہو پہننے کا ایک گہنا اور تو کشتیوں کو اوسمیں دیکھے کہ پانی چیرتی ہیں تاکہ تم اوسکا فضل تلاش کرو
اور کسیطرح حق مانو۔ رات لاتا ہے دن کے حصہ میں اور دن لاتا ہے رات کے حصہ میں اور اوسنے کام میں لگائے سورج اور چاند ہر ایک
ایک مقرر میعاد تک چلتا ہے یہ ہے اللہ تمھارا رب اوسیکی بادشاہی ہے اور اوسکے سوا جنھیں تم پوجتے ہو دانہ خرما کے چھلکے تک کے مالک نہیں۔
تم اونھیں پکارو تو وہ تمھاری پکار نہ سنیں اور بالفرض سن بھی لیں تو تمھاری حاجت روا نہ کر سکیں اور قیامت کے دن وہ تمھارے شرک
سے منکر ہونگے اور تجھے کوئی نہ بتائیگا اوس بتانے والے کی طرح۔ اے لوگو تم سب اللہ کے محتاج اور اللہ ہی بے نیاز ہے سب خوبیوں سراہا۔ وہ چاہے
تو تمھیں لیجائے اور ایک نئی خلقت لے آئے اور یہ اللہ پر کچھ دشوار نہیں۔ اور کوئی بوجھ اوٹھانیوالی جان دوسری کا بوجھ نہ اوٹھائیگی
اور اگر کوئی بوجھ والی اپنا بوجھ بٹانے کو کسیکو بلائے تو اوسکے بوجھ میں سے کوئی کچھ نہ اوٹھائیگا اگرچہ قریب رشتہ دار ہو اے محبوب تمھارا
ڈر سنانا تو اونھیں کو کام دیتا ہے جو بے دیکھے اپنے رب سے ڈرتے اور نماز قائم رکھتے ہیں اور جو ستھرا ہوا تو اپنے ہی بھلے کو ستھرا
ہوا اور اللہ ہی کیطرف پھرنا ہے۔ اور برابر نہیں اندھا اور انکھیارا۔ اور نہ اندھیریاں اور اوجالا۔ اور نہ سایہ اور تیز
دھوپ۔ اور برابر نہیں زندے اور مردے بیشک اللہ سناتا ہے جسے چاہے اور تم نہیں سنانیوالے اونھیں جو قبروں میں
پڑے ہیں۔ تم تو یہی ڈر سنانیوالے ہو۔ اے محبوب بیشک ہمنے تمھیں حق کے ساتھ بھیجا خوشخبری دیتا اور ڈر سناتا اور جو کوئی
گروہ تھا سب میں ایک ڈر سنانیوالا گزر چکا۔ اور اگر یہ تمھیں جھٹلائیں تو ان سے اگلے بھی جھٹلا چکے ہیں اونکے پاس اونکے رسول

۱۳ ع

۱۴ ع

آئے روشن دلیلیں اور صحیفے اور چمکتی کتاب لیکر۔ پھر میں نے کافروں کو پکڑا تو کیسا ہوا میرا انکار۔ کیا تو نے نہ دیکھا کہ اللہ نے آسمان
سے پانی اوتارا تو ہم نے اوس سے پھل نکالے رنگ برنگ کے اور پہاڑوں میں راستے ہیں سفید اور سرخ رنگ رنگ کے اور کچھ کالے
بھجنگ۔ اور آدمیوں اور جانوروں اور چارپایوں کے رنگ یونہی طرح طرح کے ہیں اللہ سے اوسکے بندوں میں وہی ڈرتے ہیں جو علم
والے ہیں بیشک اللہ عزت والا بخشنے والا ہے۔ بیشک وہ جو اللہ کی کتاب پڑھتے ہیں اور نماز قائم رکھتے اور ہمارے دیئے
سے کچھ ہماری راہ میں خرچ کرتے ہیں پوشیدہ اور ظاہر وہ ایسی تجارت کے امیدوار ہیں جس میں ہرگز ٹوٹا نہیں۔ تاکہ اونکے
ثواب اونھیں بھرپور دے اور اپنے فضل سے اور زیادہ عطا کرے بیشک وہ بخشنے والا قدر فرمانیوالا ہے۔ اور وہ کتاب جو ہم نے تمھاری
طرف وحی بھیجی وہی حق ہے اپنے سے اگلی کتابوں کی تصدیق فرماتی ہوئی بیشک اللہ اپنے بندوں سے خبردار دیکھنے والا ہے۔ پھر ہم نے کتاب کا
وارث کیا اپنے چنے ہوئے بندوں کو تو اون میں کوئی اپنی جان پر ظلم کرتا ہے اور اون میں کوئی میانہ چال پر ہے اور اون میں کوئی وہ ہے جو اللہ
کے حکم سے بھلائیوں میں سبقت لیگیا یہی بڑا فضل ہے۔ بسنے کے باغوں میں داخل ہونگے وہ اون میں سونے کے کنگن اور موتی پہنائے جائینگے
اور وہاں اونکی پوشاک ریشمی ہے۔ اور کہینگے سب خوبیاں اللہ کو جسنے ہمارا غم دور کیا بیشک ہمارا رب بخشنے والا قدر فرمانیوالا ہے۔ وہ
جسنے ہمیں آرام کی جگہ اوتارا اپنے فضل سے ہمیں اوس میں نہ کوئی تکلیف پہنچے نہ ہمیں اوس میں کوئی تکان لاحق ہو۔ اور جنہوں نے کفر
کیا اونکے لیے جہنم کی آگ ہے نہ اونکی قضا آئے کہ مرجائیں اور نہ اون پر اسکا عذاب کچھ ہلکا کیا جائے ہم ایسی ہی سزا دیتے ہیں ہر بڑے
ناشکرے کو۔ اور وہ اوس میں چلاتے ہونگے اے ہمارے رب ہمیں نکال کہ ہم اچھا کام کریں اوس کے خلاف جو پہلے کرتے تھے
اور کیا ہم نے تمھیں وہ عمر نہ دی تھی جس میں سمجھ لیتا جسے سمجھنا ہوتا اور ڈر سنانیوالا تمھارے پاس تشریف لایا تھا تو اب چکھو
کہ ظالموں کا کوئی مددگار نہیں۔ بیشک اللہ جاننے والا ہے آسمانوں اور زمین کی ہر چھپی بات کا بیشک وہ دلوں کی بات جانتا ہے۔



وہی ہے جسنے تمھیں زمین میں اگلوں کا جانشین کیا تو جو کفر کرے اوسکا کفر اوسی پر پڑے اور کافروں کو اونکا کفر اونکے رب کے یہاں نہیں
بڑھائیگا مگر بیزاری اور کافروں کو اونکا کفر نہ بڑھائیگا مگر نقصان۔ تم فرماؤ کیا بھلا بتاؤ تو اپنے وہ شریک جنہیں اللہ کے سوا پوجتے ہو
مجھے دکھاؤ اونھوں نے زمین میں سے کونسا حصہ بنایا یا آسمانوں میں کچھ اونکا ساجھا ہے یا ہم نے اونھیں کوئی کتاب دی ہے کہ وہ
اوسکی روشن دلیلوں پر ہیں بلکہ ظالم آپس میں ایک دوسرے کو وعدہ نہیں دیتے مگر فریب کا۔ بیشک اللہ روکے ہوئے ہے آسمانوں اور زمین
کو کہ جنبش نہ کریں اور اگر وہ ہٹ جائیں تو اونھیں کون روکے اللہ کے سوا بیشک وہ حلم والا بخشنے والا ہے۔ اور اونھوں نے اللہ کی قسم

کھائی اپنی قسموں میں جدی کوشش سے کہ اگر اونکے پاس کوئی ڈر سنانیوالا آیا تو وہ ضرور کسی نہ کسی گروہ سے زیادہ راہ پر ہونگے پھر جب اونکے پاس ڈر سنانیوالا تشریف لایا تو اسنے اونھیں نہ بڑھایا مگر نفرت کرنا اپنی جانکو زمین میں اونچا کھینچنا اور برا داؤں اور برا داؤں اپنی جگہ والے ہی پر پڑتا ہے تو کاہے کے انتظار میں ہیں مگر اوسی کے جو اگلوں کا دستور ہوا تو تم ہرگز اللہ کا دستور بدلتا نہ پاؤگے اور ہرگز اللہ کے قانون کو ٹلتا نہ پاؤگے ۔ اور کیا اونھوں نے زمین میں سفر نہ کیا کہ دیکھتے اون سے اگلوں کا کیسا انجام ہوا اور وہ انسے زور میں سخت تھے اور اللہ وہ نہیں جسکے قابو سے نکل سکے کوئی شے آسمانوں اور زمین میں بیشک وہ علم و قدرت والا ہے ۔ اور اگر اللہ لوگوں کو اونکے کیے پر پکڑتا تو زمین کی پیٹھ پر کوئی چلنے والا نہ چھوڑتا لیکن ایک مقرر میعاد تک اونھیں ڈھیل دیتا ہے پھر جب اونکا وعدہ آئیگا تو بیشک اللہ کے سب بندے اوسکی نگاہ میں ہیں ۔

سورۃ یس

## سورۃ یس

### اللہ کے نام سے شروع جو نہایت مہربان رحم والا

حکمت والے قرآن کی قسم ۔ بیشک تم سیدھی راہ پر بھیجے گئے ہو ۔ عزت والے مہربان کا اوتارا ہوا تاکہ تم اوس قوم کو ڈر سناؤ جسکے باپ دادا نہ ڈرائے گئے تو وہ بیخبر ہیں ۔ بیشک اون میں اکثر پر بات ثابت ہو چکی ہے تو وہ نہ لائینگے ۔ ہمنے اونکی گردنوں میں طوق کر دیے ہیں کہ وہ ٹھوڑیوں تک ہیں تو یہ اب اوپر کو منہ اوٹھائے رہگئے ۔ اور ہمنے اونکے آگے دیوار بنادی اور اونکے پیچھے ایک دیوار اور اونھیں اوپر سے ڈھانک دیا تو اونھیں کچھ نہیں سوجھتا ۔ اور اونھیں ایک سا ہے تم اونھیں ڈراؤ یا نہ ڈراؤ وہ ایمان لانیکے نہیں ۔ تم تو اوسی کو ڈر سناتے ہو جو نصیحت پر چلے اور رحمن سے بے دیکھے ڈرے تو اوسے بخشش اور عزت کے ثواب کی بشارت دو ۔ بیشک ہم مردوں کو جلائینگے اور ہم لکھ رہے ہیں جو اونھوں نے آگے بھیجا اور جو نشانیاں پیچھے چھوڑ گئے اور ہر چیز ہمنے گن رکھی ہے ایک بتانیوالی کتاب میں ۔ اور انسے مثال بیان کرو اوس شہر والوں کی جب اونکے پاس فرستادے آئے ۔ جب ہمنے اونکی طرف دو بھیجے پھر اونھوں نے اونکو جھٹلایا تو ہمنے تیسرے سے زور دیا اب ان سبنے کہا کہ بیشک ہم تمھاری طرف بھیجے گئے ہیں ۔ بولے تم تو نہیں مگر ہم جیسے آدمی اور رحمن نے کچھ نہیں اوتارا تم نری جھوٹ ہو ۔ وہ بولے ہمارا رب جانتا ہے کہ بیشک ضرور ہم تمھاری طرف بھیجے گئے ہیں ۔ اور ہمارے ذمہ نہیں مگر صاف پہنچا دینا ۔ بولے ہم تمھیں منحوس سمجھتے ہیں بیشک تم اگر باز نہ آئے تو ضرور ہم تمھیں سنگسار کرینگے اور بیشک ہمارے ہاتھوں تمپر دکھ کی مار پڑیگی ۔ اونھوں نے فرمایا تمھاری نحوست تمھارے

سمجھانے پر کیا اسپر یہ کہ ہمکو تم سمجھاؤگے بلکہ تم حد سے بڑھنے والے لوگ ہو ۔ اور شہر کے پرلے کنارے سے ایک مرد دوڑتا آیا
بولا اے میری قوم بھیجے ہوؤں کی پیروی کرو ۔ ایسوں کی پیروی کرو جو تم سے کچھ نیگ نہیں مانگتے اور وہ راہ پر ہیں ۔
اور مجھکو کیا ہے کہ اوسکی بندگی نکروں جسنے مجھکو پیدا کیا اور اوسی کیطرف تمہیں پلٹنا ہے ۔ کیا اللہ کے سوا اور خدا ٹھیراؤں کہ اگر رحمن
میرا کچھ برا چاہے تو اونکی سفارش میرے کچھ کام نہ آئے اور نہ وہ مجھکو بچا سکیں ۔ بیشک جب تو میں کھلی گمراہی میں ہوں ۔ مقرر
میں تمہارے رب پر ایمان لایا تو میری سنو ۔ اوس سے فرمایا گیا کہ جنت میں داخل ہو ۔ کہا کسیطرح میری قوم جانتی ۔ جیسی مہر کر
رب نے میری مغفرت کی اور مجھکو عزت والوں میں کیا ۔ اور ہمنے اوسکے بعد اوسکی قوم پر آسمان سے کوئی لشکر نہ اوتارا اور نہ ہمیں
وہاں کوئی لشکر اوتارنا تھا ۔ وہ تو بس ایک ہی چیخ تھی جبھی وہ بجھکر رہگئے ۔ اور کہا گیا کہ ہائے افسوس ان بندوں پر جب کوئی رسول
آتا ہے تو اوس سے ٹھٹھا ہی کرتے ہیں ۔ کیا اونہوں نے نہ دیکھا ہمنے اون سے پہلے کتنی سنگتیں ہلاک فرمائیں کہ وہ اب انکی طرف پلٹنے والے
نہیں ۔ اور جتنی بھی ہیں سبکے سب ہمارے حضور حاضر لائے جائینگے ۔ اور اونکے لیے ایک نشانی مردہ زمین ہے ہمنے اوسے زندہ کیا پھر اوس سے
اناج نکالا تو اوسمیں سے کھاتے ہیں ۔ اور ہمنے اوسمیں باغ بنائے کھجوروں اور انگوروں کے اور ہمنے اوسمیں کچھ چشمے بہائے ۔ کہ اوسکے
پھلوں میں سے کھائیں اور یہ اونکے ہاتھوں کے بنائے نہیں تو کیا حق نہ مانینگے ۔ پاکی ہے اوسے جسنے سب جوڑے بنائے اون چیزوں سے
جنہیں زمین اوگاتی ہے اور خود اونسے اور اون چیزوں سے جنکی اونہیں خبر نہیں ۔ اور اونکے لیے ایک نشانی رات ہے ہم اوس پر
سے دن کھینچ لیتے ہیں جبھی وہ اندھیرے میں ہیں ۔ اور سورج چلتا ہے اپنے ایک ٹھہراؤ کیلیے یہ حکم ہے زبردست علم والے کا ۔ اور
چاند کیلیے ہمنے منزلیں مقرر کیں یہانتک کہ پھر ہوگیا جیسے کھجور کی پرانی ڈال ۔ سورج کو نہیں پہنچتا کہ چاند کو پکڑلے اور نہ رات دن
پر سبقت لیجائے اور ہر ایک ایک گھیرے میں پیر رہا ہے ۔ اور اونکے لیے ایک نشانی یہ ہے کہ اونہیں اونکے بزرگوں کی پیٹھ میں بھری
کشتی میں سوار کیا ۔ اور اونکے لیے ویسی ہی کشتیاں بنادیں جنپر سوار ہوتے ہیں ۔ اور ہم چاہیں تو اونہیں ڈبو دیں تو نہ کوئی اونکی
فریاد کو پہنچنے والا ہو اور نہ وہ بچائے جائیں ۔ مگر ہماری طرف کی رحمت اور ایک وقت تک برتنے دینا ۔ اور جب اون سے فرمایا جاتا ہے کہ
ڈرو تم اوس سے جو تمہارے سامنے ہے اور جو تمہارے پیچھے آنیوالا ہے اس امید پر کہ تم پر مہر ہو تو منہ پھیر لیتے ہیں ۔ اور جب کبھی اونکے
رب کی نشانیوں سے کوئی نشانی اونکے پاس آتی ہے تو منہ ہی پھیر لیتے ہیں ۔ اور جب اونسے فرمایا جائے اللہ کے دیئے میں سے کچھ اوسکی راہ
میں خرچ کرو تو کافر مسلمانوں کو کہتے ہیں کیا ہم اوسے کھلائیں جسے اللہ چاہتا تو کھلا دیتا تم تو نہیں مگر کھلی گمراہی میں ۔ اور کہتے ہیں

وما لی

ع

کب ہوگا یہ وعدہ اگر تم سچے ہو۔ راہ نہیں دیکھتے مگر ایک چیخ کی جو اونھیں آ لیگی جب وہ دنیا کے جھگڑوں میں پھنسے ہونگے۔ تو
نہ وصیت کر سکینگے اور نہ اپنے گھر کو پلٹ کر جائینگے۔ اور پھونکا جائیگا صور جبھی وہ قبروں سے اپنے رب کیطرف دوڑتے چلینگے۔
کہینگے ہائے ہماری خرابی کسنے ہمیں سوتے سے جگا دیا یہ ہے وہ جسکا رحمن نے وعدہ دیا تھا اور رسولوں نے حق فرمایا۔ وہ تو ہوگی مگر
ایک چنگھاڑ جبھی وہ سب کے سب ہمارے حضور حاضر ہو جائینگے۔ تو آج کسی جان پر کچھ ظلم نہوگا اور تمھیں بدلا نہ ملیگا مگر اپنے کیے کا۔
بیشک جنت والے آج دل کے بہلاووں میں چین کرتے ہیں۔ وہ اور اونکی بیبیاں سایوں میں ہیں تختوں پر تکیہ لگائے۔ اونکے
لیے اوسمیں میوہ ہے اور اونکے لیے ہے اوسمیں جو مانگیں۔ اون پر سلام ہوگا مہربان رب کا فرمایا ہوا۔ اور آج الگ پھٹ جاؤ
اے مجرمو۔ اے اولاد آدم کیا میں نے تم سے عہد نہ لیا تھا کہ شیطان کو نہ پوجنا بیشک وہ تمھارا کھلا دشمن ہے۔ اور میری بندگی
کرنا یہ سیدھی راہ ہے۔ اور بیشک اوسنے تم میں سے بہت سی خلقت کو بہکا دیا تو کیا تمھیں عقل نہ تھی۔ یہ ہے وہ جہنم جسکا
تم سے وعدہ تھا۔ آج اوسمیں جاؤ بدلا اپنے کفر کا۔ آج ہم اونکے مونھوں پر مہر کر دینگے اور اونکے ہاتھ ہمسے بات کرینگے اور اونکے
پاؤں اونکے کیے کی گواہی دینگے۔ اور اگر ہم چاہتے تو اونکی آنکھیں مٹا دیتے پھر لپک کر رستے کیطرف جاتے تو اونھیں کچھ نہ سوجھتا۔
اور اگر ہم چاہتے تو اونکے گھر بیٹھے اونکی صورتیں بدل دیتے کہ نہ آگے بڑھ سکتے نہ پیچھے لوٹتے۔ اور جسے ہم بڑی عمر کا کریں اوسے پیدائش
میں اولٹا پھیریں تو کیا وہ سمجھتے نہیں۔ اور ہمنے اونکو شعر کہنا نہ سکھایا اور نہ وہ اونکی شان کے لائق ہے وہ تو نہیں مگر نصیحت
اور روشن قرآن۔ کہ اوسے ڈرائے جو زندہ ہو اور کافروں پر بات ثابت ہو جائے۔ اور کیا اونھوں نے نہ دیکھا کہ ہمنے اپنے ہاتھ کے
بنائے ہوئے چوپائے اونکے لیے پیدا کیے تو یہ اونکے مالک ہیں۔ اور اونھیں اونکے لیے نرم کر دیا تو کسی پر سوار ہوتے اور کسیکو کھاتے ہیں۔
اور اونکے لیے اونمیں کئی طرح کے نفعے اور پینے کی چیزیں ہیں تو کیا شکر نہ کرینگے۔ اور اونھوں نے اللہ کے سوا اور خدا ٹھہرا لیے کہ شاید
اونکی مدد ہو۔ وہ اونکی مدد نہیں کر سکتے اور وہ اونکے لشکر سب گرفتار حاضر آئینگے۔ تو تم اونکی بات کا غم نہ کرو بیشک ہم
جانتے ہیں جو وہ چھپاتے اور ظاہر کرتے ہیں۔ اور کیا آدمی نے نہ دیکھا کہ ہمنے اوسے پانی کی بوند سے بنایا جبھی وہ صریح جھگڑالو
ہے۔ اور ہمارے لیے کہاوت کہتا ہے اور اپنی پیدائش بھول گیا بولا ایسا کون ہے کہ ہڈیوں کو زندہ کرے جب وہ بالکل گل گئیں۔ تم فرماؤ
اونھیں وہ زندہ کریگا جسنے پہلی بار اونھیں بنایا اور اوسے ہر پیدائش کا علم ہے۔ جسنے تمھارے لیے ہرے پیڑ میں سے آگ
پیدا کی جبھی تم اوس سے سلگاتے ہو۔ اور کیا وہ جسنے آسمان اور زمین بنائے اون جیسے اور نہیں بنا سکتا کیوں نہیں

آنکھوں والیاں - گویا وہ انڈے ہیں پوشیدہ رکھے ہوئے - تو اونمیں ایک نے دوسرے کیطرف منہ کیا پوچھتے ہوئے - اونمیں
سے کہنے والا بولا میرا ایک ہمنشین تھا - مجھسے کہا کرتا کیا تم اسے سچ مانتے ہو - کیا جب ہم مر کر مٹی اور ہڈیاں ہو جائینگے
تو کیا ہمیں جزا سزا دیجائیگی - کہا کیا تم جھانک کر دیکھوگے - پھر جھانکا تو اوسے بیچ بھڑکتی آگ میں دیکھا - کہا خدا
کی قسم قریب تھا کہ تو مجھے ہلاک کردے - اور میرا رب فضل نکرے تو ضرور میں بھی پکڑ کر حاضر کیا جاتا - تو کیا ہمیں مرنا نہیں -
مگر ہماری پہلی موت اور ہمپر عذاب نہوگا - بیشک یہی بڑی کامیابی ہے - ایسی ہی بات کیلیے کامیونکو کام کرنا چاہیے -
تو یہ مہمانی بھلی یا تھوہڑ کا پیڑ - بیشک ہمنے اوسے ظالموں کی جانچ کیا ہے - بیشک وہ ایک پیڑ ہے کہ جہنم کی جڑ میں نکلتا ہے
اوسکا شگوفہ جیسے دیوؤں کا سر - پھر بیشک وہ اوسمیں سے کھائینگے پھر اوس سے پیٹ بھرینگے - پھر بیشک اونکے لیے
اوسپر کھولتے پانی کی ملونی ہے - پھر اونکی بازگشت ضرور بھڑکتی آگ کیطرف ہے - بیشک اونھوں نے اپنے باپ دادا کو گمراہ پایا -
تو وہ اونھیں کے نشان قدم پر دوڑے جاتے ہیں - اور بیشک انسے پہلے اگلے گمراہ ہوئے - اور بیشک ہمنے اونمیں ڈر سنانے
ع ۶
والے بھیجے - تو دیکھو ڈرائے گیوں کا کیسا انجام ہوا - مگر اللہ کے چنے ہوئے بندے - اور بیشک ہمیں نوح نے پکارا تو ہم کیا ہی
اچھے قبول فرمانیوالے - اور ہمنے اوسے اور اوسکے گھر والونکو بڑی تکلیف سے نجات دی - اور ہمنے اوسیکی اولاد باقی رکھی -
اور ہمنے پچھلوں میں اوسکی تعریف باقی رکھی - نوح پر سلام ہو جہان والوں میں - بیشک ہم ایسا ہی صلہ دیتے نیکونکو - بیشک وہ
ہمارے اعلی درجہ کے کامل الایمان بندوں میں ہے - پھر ہمنے دوسرونکو ڈبو دیا - اور بیشک اوسیکے گروہ سے ابراہیم ہے - جبکہ اپنے
رب کے پاس حاضر ہوا غیر سے سلامت دل لیکر - جب اوسنے اپنے باپ اور اپنی قوم سے فرمایا تم کیا پوجتے ہو - کیا بہتان سے اللہ
کے سوا اور خدا چاہتے ہو - تو تمھارا کیا گمان ہے رب العلمین پر - پھر اوسنے ایک نگاہ ستارونکو دیکھا - پھر کہا میں بیمار
ہونیوالا ہوں - تو وہ اوس سے پیٹھ دیکر پھر گئے - پھر اونکے خداؤں کیطرف چھپکر چلا تو کہا کیا تم نہیں کھاتے - تمھیں
کیا ہوا کہ نہیں بولتے - تو لوگوں کی نظر بچاکر اونھیں دہنے ہاتھ سے مارنے لگا - تو کافر اوسکی طرف جلدی کرتے آئے - فرمایا کیا اپنے
ہاتھ کے تراشوں کو پوجتے ہو - اور اللہ نے تمھیں پیدا کیا اور تمھارے اعمال کو - بولے اسکے لیے ایک عمارت چنو پھر اسے
بھڑکتی آگ میں ڈالدو - تو اونھوں نے اوسپر داؤں چلنا چاہا ہمنے اونھیں نیچا دکھایا - اور کہا میں اپنے رب کیطرف جانیوالا
ہوں اب وہ مجھے راہ دیگا - الہی مجھے لائق اولاد دے - تو ہمنے اوسے خوشخبری سنائی ایک عقلمند لڑکے کی - پھر جب وہ اوسکے
ساتھ کام کے قابل ہوگیا کہا اے میرے بیٹے میں نے خواب دیکھا کہ میں تجھے ذبح کرتا ہوں اب تو دیکھ تیری کیا رائے ہے کہا اے میرے

باپ کیجیے جسبات کا آپکو حکم ہوتا ہی خدا نے چاہا تو قریب ہی کہ آپ مجھکو صابر پاوینگے - تو جب اون دونون نے ہمارا حکم بر گردن رکھی
اور باپ نے بیٹے کو ماتھے کے بل لٹایا اوس وقت کا حال نہ پوچھو - اور ہم نے ندا فرمائی کہ اے ابراہیم - بیشک تو نے خواب سچ کر دکھائی
ہم ایسا ہی صلہ دیتے ہین نیکون کو - بیشک یہ روشن جانچ تھی - اور ہم نے ایک بڑا ذبیحہ اوسکے صدقہ مین دیکر اوسے بچا لیا -
اور ہم نے پچھلون مین اوسکی تعریف باقی رکھی - سلام ہو ابراہیم پر - ہم ایسا ہی صلہ دیتے ہین نیکون کو - بیشک وہ ہمارے اعلی درجہ
کے کامل الایمان بندون مین ہی - اور ہم نے اوسے خوشخبری دی اسحق کی کہ غیب کی خبرین بتانیوالا ہمارے قرب خاص بکمال سزاوارون مین -
اور ہم نے برکت اوتاری اوس پر اور اسحق پر اور اونکی اولاد مین کوئی اچھا کام کرنیوالا اور کوئی اپنی جان پر صریح ظلم کرنیوالا ہے
اور بیشک ہم نے موسی اور ہارون پر احسان فرمایا - اور اونھین اور اونکی قوم کو بڑی سختی سے نجات بخشی - اور اونکی ہم نے مدد فرمائی تو وہی غالب ہوئے -
اور ہم نے اون دونو کو روشن کتاب عطا فرمائی - اور اونکو سیدھی راہ دکھائی - اور پچھلون مین اونکی تعریف باقی رکھی - سلام ہو موسی اور ہارون پر -
بیشک ہم ایسا ہی صلہ دیتے ہین نیکون کو - بیشک وہ دونون ہمارے اعلی درجہ کے کامل الایمان بندون مین ہین - اور بیشک الیاس پیغمبرون سے
ہی - جب اوس نے اپنی قوم سے فرمایا کیا تم ڈرتے نہین - کیا بعل کو پوجتے ہو اور چھوڑتے ہو سب سے اچھا پیدا کرنیوالا - الله کو جو رب ہی تمہارا
اور تمہارے اگلے باپ دادا کا - پھر اونھون نے اوسے جھٹلایا تو وہ ضرور پکڑے آئینگے - مگر الله کے چنے ہوئے بندے - اور ہم نے پچھلون مین
اوسکی ثنا باقی رکھی - سلام ہو الیاس پر - بیشک ہم ایسا ہی صلہ دیتے ہین نیکون کو - بیشک وہ ہمارے اعلی درجہ کے کامل الایمان
بندون مین ہی - اور بیشک لوط پیغمبرون مین ہی - جبکہ ہم نے اوسے اور اوسکے سب گھر والونکو نجات بخشی - مگر ایک بڑھیا کہ رہجانیوالون
مین ہوئی - پھر دوسرون کو ہم نے ہلاک فرمادیا - اور بیشک تم اون پر گزرتے ہو صبح کو - اور رات مین تو کیا تمھین عقل نہین - اور
بیشک یونس پیغمبرون سے ہی - جبکہ بھری کشتی کیطرف نکل گیا - تو قرعہ ڈالا تو دھکیلے ہوؤن مین ہوا - پھر اوسے مچھلی نے نگل لیا اور وہ اپنے
آپکو ملامت کرتا تھا - تو اگر وہ تسبیح کرنیوالا نہوتا - ضرور اوسکے پیٹ مین رہتا جس دن تک لوگ اوٹھائے جاوینگے - پھر ہم نے اوسے میدان مین
ڈال دیا اور وہ بیمار تھا - اور ہم نے اوسپر کدو کا پیڑ اوگایا - اور ہم نے اوسے لاکھ آدمیونکی طرف بھیجا بلکہ زیادہ - تو وہ ایمان
لے آئے تو ہم نے اونھین ایک وقت تک برتنے دیا - تو اون سے پوچھو کیا تمھارے رب کیلیے بیٹیان ہین اور اونکے بیٹے - یا ہم نے ملائکہ کو
عورتین پیدا کیا اور وہ حاضر تھے - سنتے ہو بیشک وہ اپنے بہتان سے کہتے ہین - کہ الله کی اولاد ہی اور بیشک ضرور وہ جھوٹے ہین - کیا
اوس نے بیٹیان پسند کین بیٹے چھوڑکر - تمھین کیا ہی کیسا حکم لگاتے ہو - تو کیا دھیان نہین کرتے - یا تمہارے لیے کوئی کھلی سند ہی -

تو اپنی کتاب لاؤ اگر سچے ہو - اور ٹھہرایا اونہوں نے اوسمیں اور جنوں میں رشتہ ناتا - اور بیشک جنوں کو معلوم ہے کہ وہ گرفتار ہو کر لائے جاوینگے - پاکی ہے اللہ کو اون باتوں سے کہ یہ بتاتے ہیں - مگر اللہ کے چنے ہوئے بندے - تو تم اور جو کچھ تم اللہ کے سوا پوجتے ہو - تم اوسکے خلاف کسیکو بہکانے والے نہیں - مگر اوسکو جو بھڑکتی آگ میں جانیوالا ہے - اور فرشتے کہتے ہیں ہم میں ہر ایک کا ایک مقام معلوم ہے - اور بیشک ہم پر بچھائے حکم کے منتظر ہیں - اور بیشک ہم اوسکی تسبیح کرنیوالے ہیں - اور بیشک وہ کہتے تھے - اگر ہمارے پاس اگلوں کی کوئی نصیحت ہوتا - تو ضرور ہم اللہ کے چنے بندے ہوتے - تو اوسکے منکر ہوئے تو عنقریب جانلینگے - اور بیشک ہمارا کلام گزر چکا ہے ہمارے بھیجے ہوئے بندوں کیلئے - کہ بیشک اونہیں کی مدد ہوگی - اور بیشک ہمارا ہی لشکر غالب آئیگا - تو ایک وقت تک تم اون سے منہ پھیر لو - اور اونہیں دیکھتے رہو کہ عنقریب وہ دیکھینگے - تو کیا ہمارے عذاب کی جلدی کرتے ہیں - پھر جب اوتریگا اونکے آنگن میں تو ڈرائے گئوں کی کیا ہی بری صبح ہوگی - اور ایک وقت تک اون سے منہ پھیر لو - اور انتظار کرو کہ وہ عنقریب دیکھینگے - پاکی ہے تمہارے رب کو عزت والے رب کو اونکی باتوں سے - اور سلام ہے پیغمبروں پر - اور سب خوبیاں اللہ کو جو سارے جہان کا رب ہے

## سورة ص

الله کے نام سے شروع جو بہت مہربان رحم والا -

اس نامور قرآن کی قسم - بلکہ کافر تکبر اور خلاف میں ہیں - ہمنے اون سے پہلے کتنی سنگتیں کھپائیں تو اب وہ پکاریں اور چھوٹنے کا وقت نہ تھا - اور اونہیں اسکا اچنبھا ہوا کہ اونکے پاس اونہیں میں کا ایک ڈر سنانیوالا تشریف لایا اور کافر بولے یہ جادوگر ہے بڑا جھوٹا - کیا اسنے بہت خداؤں کا ایک خدا کر دیا بیشک یہ عجیب بات ہے - اور اونمیں کے سردار چلے کہ اس کے پاس سے چلدو اور اپنے خداؤں پر صابر رہو بیشک اسمیں اسکا کوئی مطلب ہے - یہ تو ہمنے سب سے پچھلے دین نصرانیت میں بھی نہ سنی یہ تو نری نئی گڑھت ہے - کیا ان پر قرآن اوتارا گیا ہم سب میں سے - بلکہ وہ شک میں ہیں میری کتاب سے بلکہ ابھی میری مار نہیں چکھی ہے - کیا وہ تمہارے رب کی رحمت کے خزانچی ہیں وہ عزت والا بہت عطا فرمانیوالا - کیا اونکے لیے ہے سلطنت آسمانوں اور زمین کی اور جو کچھ اونکے درمیان ہے تو رسیاں لٹکا کر چڑھ نہ جائیں - یہ ایک ذلیل لشکر ہے اونہیں لشکروں میں سے جو وہیں بھگا دیا جائیگا - اونسے پہلے جھٹلا چکے ہیں نوح کی قوم اور عاد اور چومیخا کرنیوالا فرعون - اور ثمود اور لوط کی قوم اور بن والے یہ ہیں وہ گروہ - ان میں کوئی ایسا نہیں

جیسے رسولوں کو انہوں نے جھٹلایا ہو تو میرا عذاب لازم ہوا۔ اور یہ راہ نہیں دیکھتے مگر ایک چیخ کی جسکے بیچ پھیر نہیں رکتا۔ اور بولے اے
ہمارے رب ہمارا حصہ ہمیں جلد دیدے حساب کے دن سے پہلے۔ تم انکی باتوں پر صبر کرو اور ہمارے بندے داود نعمتوں والے کو یاد کرو
بیشک وہ بڑا رجوع رہنے والا ہے۔ بیشک ہم نے اوسکے ساتھ پہاڑ مسخر فرما دیئے کہ تسبیح کرتے شام کو اور سورج چمکتے۔ اور پرندے
جمع کیے ہوئے سب اوسکے فرمانبردار تھے۔ اور ہم نے اوسکی سلطنت کو مضبوط کیا اور اوسے حکمت اور قول فیصل دیا۔ اور کیا تمھیں
اوس دعوی والوں کی بھی خبر آئی جب وہ دیوار کود کر داود کی مسجد میں آئے۔ جب وہ داود پر داخل ہوئے تو وہ ان سے گھبرا گیا اونھوں
نے عرض کی ڈریے نہیں ہم دو فریق ہیں کہ ایک نے دوسرے پر زیادتی کی ہے تو ہم میں سچا فیصلہ فرما دیجیے اور خلاف حق نہ کیجیے اور ہمیں
سیدھی راہ بتائیے۔ بیشک یہ میرا بھائی ہے اسکے پاس ننانوے دنبیاں ہیں اور میرے پاس ایک دنبی اب یہ کہتا ہے وہ
بھی مجھے حوالے کر دے اور بات میں مجھ پر زور ڈالتا ہے۔ داود نے فرمایا بیشک یہ تجھ پر زیادتی کرتا ہے کہ تیری دنبی اپنی دنبیوں میں
ملانے کو مانگتا ہے اور بیشک اکثر ساجھے والے ایک دوسرے پر زیادتی کرتے ہیں مگر جو ایمان لائے اور اچھے کام کیے اور وہ بہت تھوڑے ہیں
اب داود سمجھا کہ ہم نے یہ اوسکی جانچ کی تھی تو اپنے رب سے معافی مانگی اور سجدے میں گر پڑا اور رجوع لایا۔ تو ہم نے اوسے یہ معاف فرما دیا
اور بیشک اوسکے لیے ہماری بارگاہ میں ضرور قرب اور اچھا ٹھکانا ہے۔ اے داود بیشک ہم نے تجھے زمین میں نائب کیا تو لوگوں میں سچا
حکم کر اور خواہش کے پیچھے نہ جانا کہ تجھے اللہ کی راہ سے بہکا دیگی۔ بیشک وہ جو اللہ کی راہ سے بہکتے ہیں انکے لیے سخت عذاب ہے اس پر
کہ وہ حساب کے دن کو بھول بیٹھے۔ اور ہم نے آسمان اور زمین اور جو کچھ انکے درمیان ہے بیکار نہ بنائے یہ کافروں کا گمان ہے تو کافروں کی
خرابی ہے آگ سے۔ کیا ہم انھیں جو ایمان لائے اور اچھے کام کیے اون جیسا کر دیں جو زمین میں فساد پھیلاتے ہیں یا ہم پرہیزگاروں
کو بیحکموں کے برابر ٹھہرا دیں۔ یہ ایک کتاب ہے کہ ہم نے تمھاری طرف اوتاری برکت والی تاکہ اوسکی آیتوں کو سوچیں اور عقلمند نصیحت مانیں۔
اور ہم نے داود کو سلیمن عطا فرمایا کیا اچھا بندہ بیشک وہ بہت رجوع لانے والا۔ جبکہ اوس پر پیش کیے گئے تیسرے پہر کو کہ روکیے تو
تین پاؤں پر کھڑے رہیں اور چوتھے سم کا کنارہ زمین پر لگائے ہوئے اور چلائیے تو ہوا ہو جائیں۔ تو سلیمن نے کہا مجھے ان گھوڑوں
کی محبت پسند آئی ہے اپنے رب کی یاد کیلیے پھر انھیں چلانے کا حکم دیا یہاں تک کہ نگاہ سے پردے میں چھپ گئے۔ پھر حکم دیا کہ انھیں
میرے پاس واپس لاو تو انکی پنڈلیوں اور گردنوں پر ہاتھ پھیرنے لگا۔ اور بیشک ہم نے سلیمن کو جانچا اور اوسکے تخت پر ایک بیجان
بدن ڈالدیا پھر رجوع لایا۔ عرض کی اے میرے رب مجھے بخشدے اور مجھے ایسی سلطنت عطا کر کہ میرے بعد کسی کو لائق نہ ہو بیشک تو ہی ہے

بعد کا دینا را لہ — تو ہمنے ہوا اوسکے بس میں کردی کہ اوسکے حکم سے نرم نرم چلتی جہاں وہ جاتا تھا — اور دیو بس میں کردیے
ہر عمارت بنانیوالے اور غوطہ خور — اور دوسرے اور بھی زنجیرونمیں جکڑے ہوئے — یہ ہماری عطا ہے اب تو چاہے تو احسان کر یا روک رکھ
ع ۱۲
تجھپر کچھ حساب نہیں — اور بیشک اوسکے لیے ہمارے ہان مرتبہ میں قرب اور اچھا ٹھکانا ہے — اور یاد کر
ہمارے بندہ ایوب کو جب اوسنے اپنے رب کو پکارا کہ مجھے شیطان نے تکلیف اور ایذا لگا دی — ہمنے فرمایا زمین پر اپنا
پاؤن مار — یہ ہے ٹھنڈا چشمہ نہانے اور پینے کو — اور ہمنے اوسے اوسکے گھر والے اور اونکے برابر اور عطا فرما دیے اپنی
رحمت کرنے اور عقلمندونکی نصیحت کو — اور فرمایا کہ اپنے ہاتھ میں ایک جھاڑو لیکر اوس سے مار دے اور قسم نہ توڑ بیشک ہمنے اوسے
صابر پایا کیا اچھا بندہ بیشک وہ بہت رجوع لانیوالا ہے — اور یاد کر ہمارے بندون ابراہیم اور اسحق اور یعقوب
قدرت اور علم والونکو بیشک ہمنے اونھیں ایک کھری بات سے امتیاز بخشا کہ وہ اوس گھر کی یاد ہے — اور بیشک
وہ ہمارے نزدیک چنے ہوئے پسندیدہ ہیں — اور یاد کر اسمعیل اور یسع اور ذوالکفل کو اور سب اچھے ہیں — یہ نصیحت
ہے اور بیشک پرہیزگارونکا ٹھکانا بھلا — بسنے کے باغ اونکے لیے سب دروازے کھلے ہوئے — اونمیں تکیہ لگائے اونمیں
بہت سے میوے اور شراب مانگتے ہیں — اور اونکے پاس وہ بیبیان ہیں کہ اپنے شوہر کے سوا اور کیطرف آنکھ نہیں اوٹھاتیں
ایک عمر کی — یہ ہے وہ جسکا تمھیں وعدہ دیا جاتا ہے حساب کے دن — بیشک یہ ہمارا رزق ہے کہ کبھی ختم نہ ہوگا — اونکو تو یہ ہے
اور بیشک سرکشونکا برا ٹھکانا — جہنم کہ اوسمین جائینگے تو کیا ہی برا بچھونا — اونکو یہ ہے تو اسے چکھیں کھولتا پانی اور پیپ
اور اسی شکل کے اور جوڑے — اونسے کہا جائیگا یہ ایک اور فوج تمھارے ساتھ دھنسی پڑتی ہے جو تمھارے تھے وہ کہینگے اونکو
کھلی جگہ نہ ملیو آگ میں تو اونکو جانا ہی ہے وہ تابعی کہینگے بلکہ تمھیں کھلی جگہ نہ ملیو یہ مصیبت تم
ہمارے آگے لائے تو کیا ہی برا ٹھکانا — وہ بولے اے ہمارے رب جو یہ مصیبت ہمارے آگے لایا اوسے آگ میں دونا عذاب
بڑھا — اور بولے ہمین کیا ہوا ہم اون مردونکو نہیں دیکھتے جنھیں برا سمجھتے تھے — کیا ہمنے اونھیں ہنسی بنا لیا
ع ۱۳
یا آنکھیں اونکی طرف سے پھر گئیں — بیشک یہ ضرور حق ہے دوزخیون کا باہم جھگڑا — تم فرماؤ میں تو ڈر سنانیوالا ہی ہون
اور معبود کوئی نہیں مگر ایک اللہ سب پر غالب — مالک آسمانون اور زمین کا اور جو کچھ اونکے درمیان ہے صاحب
عزت بڑا بخشنے والا — تم فرماؤ وہ بڑی خبر ہے — تم اوس سے غفلت میں ہو — مجھے عالم بالا کی کیا خبر تھی جب وہ
جھگڑتے تھے — مجھے تو یہی وحی ہوتی ہے کہ میں نہیں مگر روشن ڈر سنانیوالا — جب تمھارے رب نے فرشتون سے فرمایا کہ میں

مٹی سے انسان بناؤنگا - پھر جب میں اوسے ٹھیک بناؤں اور اوسمیں اپنی طرف کی روح پھونکوں تو تم اوسکے لیے سجدے میں
گرنا - تو سب فرشتوں نے سجدہ کیا ایک ایک نے کوئی باقی نرہا مگر ابلیس اوسنے غرور کیا اور وہ تھا ہی کافروں میں - فرمایا اے
ابلیس تجھے کس چیز نے روکا کہ تو اوسکے لیے سجدہ کرے جسے میں نے اپنے ہاتھوں سے بنایا کیا تجھے غرور آگیا یا تو تھا ہی مغروروں میں -
بولا میں اوس سے بہتر ہوں تو نے مجھے آگ سے بنایا اور اوسے مٹی سے پیدا کیا - فرمایا تو جنت سے نکل جا کہ تو راندہ گیا -
اور بیشک تجھپر میری لعنت ہے قیامت تک - بولا اے میرے رب ایسا ہے تو مجھے مہلت دے اوس دن تک کہ اوٹھائے جائیں -
فرمایا تو تو مہلت والوں میں ہے - اوس جانے ہوئے وقت کے دن تک - بولا تو تیری عزت کی قسم ضرور میں اون سبکو گمراہ کر دونگا -
مگر جو اون میں تیرے چنے ہوئے بندے ہیں - فرمایا تو سچ یہ ہے اور میں سچ ہی فرماتا ہوں - بیشک میں ضرور جہنم بھر دونگا
تجھسے اور اون میں سے جتنے تیری پیروی کرینگے سب سے - تم فرماؤ میں اس قرآن پر تمسے کچھ اجر نہیں مانگتا اور میں بناوٹ والوں
میں نہیں - وہ تو نہیں مگر نصیحت سارے جہان کیلیے - اور ضرور ایک وقت کے بعد تم اوسکی خبر جانوگے

## سورۃ الزمر

اللہ کے نام سے شروع جو بہت مہربان رحم والا -

کتاب اوتارنا ہے اللہ عزت و حکمت والے کی طرف سے - بیشک ہمنے تمھاری طرف یہ کتاب حق کے ساتھ اوتاری تو اللہ کو پوجو نرا اوسکے
بندے ہوکر - ہاں خالص اللہ ہی کی بندگی ہے اور وہ جنھوں نے اوسکے سوا اور والی بنا لیے کہتے ہیں ہم تو انھیں صرف اتنی بات کیلیے پوجتے ہیں
کہ یہ ہمیں اللہ کے پاس نزدیک کردیں اللہ اون میں فیصلہ کردیگا اوس بات کا جسمیں اختلاف کر رہے ہیں بیشک اللہ راہ نہیں دیتا
اوسے جو جھوٹا بڑا ناشکرا ہو - اللہ اپنے لیے بچہ بناتا تو اپنی مخلوق میں سے جسے چاہتا چن لیتا پاکی ہے اوسے وہی ہے ایک اللہ سب پر
غالب - اوسنے آسمان اور زمین حق بنائے رات کو دن پر لپیٹتا ہے اور دن کو رات پر لپیٹتا ہے اور اوسنے چاند سورج کو کام میں لگایا
ہر ایک ایک ٹھہرائی میعاد کیلیے چلتا ہے سنتا ہے وہی صاحب عزت بخشنے والا ہے - اوسنے تمھیں ایک جان سے بنایا پھر اوسی
سے اوسکا جوڑا پیدا کیا اور تمھارے لیے چوپایوں سے آٹھ جوڑے اوتارے تمھیں تمھاری ماؤں کے پیٹ میں بناتا ہے ایک
طرح کے بعد اور طرح تین اندھیریوں میں یہ ہے اللہ تمھارا رب اوسی کی بادشاہی ہے اوسکے سوا کسی کی بندگی نہیں تو کہاں
پھیرے جاتے ہو - اگر تم ناشکری کرو تو بیشک اللہ بے نیاز ہے تم سے اور اپنے بندوں کی ناشکری اوسے پسند نہیں اور اگر شکر کرو
تو اسے تمھارے لیے پسند فرماتا ہے اور کوئی بوجھ اوٹھانے والی جان دوسری کا بوجھ نہیں اوٹھائیگی پھر تمھیں اپنے رب ہی کی طرف

میوہ دو دو قسم کا ۔ تو اپنے رب کی کونسی نعمت جھٹلاؤ گے ۔ ایسے بچھونوں پر تکیہ لگائے جنکا استر قناویز کا ۔ (اپنے رب کی) اور دونوں باغ
میوے اتنی جھکی ہوئی کہ نیچے سے چن لو ۔ تو اپنے رب کی کونسی نعمت جھٹلاؤ گے ۔ ان میں عورتیں ہیں نیچی نگاہ والیاں کہ شوہر کے سوا کسی کو آنکھ اٹھا کر
نہیں دیکھتیں ان سے پہلے ان کو نہیں چھوا کسی آدمی اور نہ جن نے ۔ تو اپنے رب کی کونسی نعمت جھٹلاؤ گے ۔ گویا وہ لعل اور مونگا ہیں ۔
تو اپنے رب کی کونسی نعمت جھٹلاؤ گے ۔ نیکی کا بدلہ کیا ہے مگر نیکی ۔ تو اپنے رب کی کونسی نعمت جھٹلاؤ گے ۔ اور انکے سوا دو جنتیں اور
ہیں ۔ تو اپنے رب کی کونسی نعمت جھٹلاؤ گے ۔ نہایت سبزی سے سیاہی کی جھلک دے رہی ہیں ۔ تو اپنے رب کی کونسی نعمت جھٹلاؤ گے ۔
دونوں میں دو چشمے ہیں چھلکتے ہوئے ۔ تو اپنے رب کی کونسی نعمت جھٹلاؤ گے ۔ دونوں میں میوے اور کھجوریں اور انار ہیں ۔ تو اپنے رب کی
کونسی نعمت جھٹلاؤ گے ۔ ان میں عورتیں ہیں عادت کی نیک صورت کی اچھی ۔ تو اپنے رب کی کونسی نعمت جھٹلاؤ گے ۔ حوریں ہیں
خیموں میں پردہ نشین ۔ تو اپنے رب کی کونسی نعمت جھٹلاؤ گے ۔ ان سے پہلے ان کو نہیں چھوا کسی آدمی اور نہ جن نے ۔ تو
اپنے رب کی کونسی نعمت جھٹلاؤ گے ۔ تکیہ لگائے ہوئے سبز بچھونوں اور منقش خوبصورت چاندنیوں پر ۔ تو اپنے رب کی کونسی
نعمت جھٹلاؤ گے ۔ بڑی برکت والا ہے تمہارے رب کا نام جو عظمت اور بزرگی والا ۔

ع ۳

## سورة الواقعة

اللہ کے نام سے شروع جو نہایت مہربان رحم والا ۔

جب ہو پڑے گی وہ ہونے والی ۔ اس وقت اس کے ہونے میں کچھ جھوٹ نہیں ۔ کسی کو پست کرنیوالی کسی کو بلندی دینے والی ۔
جب زمین کانپے گی تھرتھرا کر ۔ اور پہاڑ ریزہ ریزہ ہو جائینگے چورا ہو کر ۔ تو ہو جائینگے جیسے روزن کی دھوپ میں غبار کے
باریک ذرے پھیلے ہوئے ۔ اور تم تین قسم ہو جاؤ گے ۔ تو داہنی طرف والے کیسے داہنی طرف والے ۔ اور بائیں طرف والے کیسے
بائیں طرف والے ۔ اور جو سبقت لے گئے وہ تو سبقت ہی لے گئے ۔ وہی مقرب بارگاہ ہیں ۔ چین کے باغوں میں ۔ اگلوں میں
سے ایک گروہ اور پچھلوں میں سے تھوڑے ۔ جڑاؤ تختوں پر ہونگے ۔ ان پر تکیہ لگائے ہوئے آمنے سامنے ۔ ان کے گرد لئے پھریں گے
ہمیشہ رہنے والے لڑکے ۔ کوزے اور آفتابے اور جام آنکھوں کے سامنے بہتی شراب کے ۔ اس سے نہ انہیں درد سر ہو نہ ہوش
میں فرق آئے ۔ اور میوے جو پسند کریں ۔ اور پرندوں کا گوشت جو چاہیں ۔ اور بڑی آنکھ والیاں حوریں ۔ جیسے چھپے رکھے
موتی ۔ صلہ انکے اعمال کا ۔ اس میں نہ سنینگے نہ کوئی بیکار بات نہ گنہگاری ۔ ہاں یہ کہنا ہوگا سلام سلام ۔ اور داہنی
طرف والے کیسے داہنی طرف والے ۔ بے کانٹوں کی بیریوں میں ۔ اور کیلے کے گچھوں میں ۔ اور ہمیشہ کے سایہ میں ۔

جاری پانی میں ۔ اور بہت سے میووں میں ۔ جو نہ ختم ہوں اور نہ روکے جائیں ۔ اور بلند بچھونوں میں ۔ بیشک ہمنے اون
عورتوں کو اچھی اوٹھان اوٹھایا ۔ تو اونھیں بنایا کنواریاں ۔ اپنے شوہروں پر پیاریاں ایک عمر والیاں ۔ داہنی طرف
والوں کے لیے ۔ اگلوں میں سے ایک گروہ اور پچھلوں میں سے ایک گروہ ۔ اور بائیں طرف والے اور کیسے بائیں طرف والے ۔ جلتی ہوا میں
اور کھولتے پانی میں ۔ اور جلتے دھوئیں کی چھاؤں میں ۔ جو نہ ٹھنڈی ہے اور نہ عزت کی ۔ بیشک وہ اس سے پہلے نعمتوں میں تھے ۔ اور اس
بڑے گناہ کی ہٹ رکھتے تھے ۔ اور کہتے تھے کیا جب ہم مر جائیں اور ہڈیاں اور مٹی ہو جائیں تو کیا ضرور ہم اوٹھائے جائینگے ۔
اور کیا ہمارے اگلے باپ دادا بھی ۔ تم فرماؤ کہ بیشک سب اگلے اور پچھلے ۔ ضرور اکٹھے کیے جائینگے ایک جانے ہوئے دن کی میعاد
پر ۔ پھر بیشک تم اے گمراہو جھٹلانے والو ۔ ضرور تھوہڑ کے پیڑ میں سے کھاؤ گے ۔ پھر اوس سے پیٹ بھرو گے ۔ پھر اوس پر
کھولتا پانی پیوگے ۔ پھر ایسا پیوگے جیسے سخت پیاسے اونٹ پییں ۔ یہ اونکی مہمانی ہے انصاف کے دن ۔ ہمنے تمھیں
پیدا کیا تو تم کیوں نہیں سچ مانتے ۔ تو بھلا دیکھو تو وہ منی جو گراتے ہو ۔ کیا تم اوسکا آدمی بناتے ہو یا ہم بنانیوالے ہیں ۔
ہمنے تم میں مرنا ٹھہرایا اور ہم اس سے ہارے نہیں ۔ کہ تم جیسے اور بدل دیں اور تمھاری صورتیں وہ کر دیں جسکی تمھیں خبر
نہیں ۔ اور بیشک تم جان چکے ہو پہلی اوٹھان پھر کیوں نہیں سوچتے ۔ تو بھلا بتاؤ تو جو بوتے ہو ۔ کیا تم اوسکی کھیتی بناتے
ہو یا ہم بنانیوالے ہیں ۔ ہم چاہیں تو اوسے روندن کر دیں پھر تم باتیں بناتے رہ جاؤ ۔ کہ ہم پر چٹی پڑی ۔ بلکہ
ہم بے نصیب رہے ۔ تو بھلا بتاؤ تو وہ پانی جو پیتے ہو ۔ کیا تمنے اوسے بادل سے اوتارا یا ہم ہیں اوتارنیوالے ۔
ہم چاہیں تو اوسے کھاری کر دیں پھر کیوں نہیں شکر کرتے ۔ تو بھلا بتاؤ تو وہ آگ جو تم روشن کرتے ہو ۔ کیا تمنے اوسکا
پیڑ پیدا کیا یا ہم ہیں پیدا کرنیوالے ۔ ہمنے اوسے جہنم کا یادگار بنایا اور جنگل میں مسافروں کا فائدہ ۔ تو اے محبوب تم
پاکی بولو اپنے عظمت والے رب کے نام کی ۔ تو مجھے قسم ہے اون جگہوں کی جہاں تارے ڈوبتے ہیں ۔ اور تم سمجھو تو یہ بڑی قسم ہے
بیشک یہ عزت والا قرآن ہے ۔ محفوظ نوشتہ میں ۔ اوسے نہ چھوئیں مگر باوضو ~~لوگ~~ ۔ رب العلمین کا اوتارا
ہوا ہے ۔ تو کیا اس بات میں تم سستی کرتے ہو ۔ اور اپنا حصہ یہ رکھتے ہو کہ جھٹلاتے ہو ۔ پھر کیوں نہ ہو کہ جب
جان گلے تک پہنچے ۔ اور تم اوس وقت دیکھ رہے ہو ۔ اور ہم اوسکے زیادہ پاس ہیں تم سے مگر تمھیں نگاہ نہیں ۔
تو کیوں نہ ہوا اگر تمھیں بدلا ملنا نہیں ۔ کہ اوسے لوٹا لاتے اگر تم سچے ہو ۔ پھر وہ مرنیوالا اگر مقربوں سے ہے ۔ تو راحت
ہے اور پھول اور چین کے باغ ۔ اور اگر داہنی طرف والوں سے ہو ۔ تو اے محبوب تم پر سلام ہے داہنی طرف والوں سے ۔

کیون نہیں مگر تم نے تو اپنی جانیں فتنے میں ڈالیں اور مسلمانوں کی برائی تکتے اور شک رکھتے۔ اور جھوٹی طمع نے تمہیں فریب دیا
یہاں تک کہ اللہ کا حکم آگیا اور تمہیں اللہ کے حلم پر اوس بڑے فریبی نے مغرور رکھا۔ تو آج نہ تم سے کوئی فدیہ لیا جائے اور نہ
کھلے کافروں سے تمہارا ٹھکانا آگ ہے وہ تمہاری رفیق ہے اور کیا ہی برا انجام۔ کیا ایمان والونکو ابھی وہ وقت نہ آیا
کہ اونکے دل جھک جائیں اللہ کی یاد اور اوس حق کیلیے جو اوترا۔ اور ان جیسے نہوں جنکو پہلے کتاب دیگئی پھر اونپر مدت
دراز ہوئی تو اونکے دل سخت ہوگئے اور اون میں بہت فاسق ہیں۔ جان لو کہ اللہ زمین کو زندہ کرتا ہے اوسکے مرے
پیچھے بیشک ہمنے تمہارے لیے نشانیاں بیان فرما دیں کہ تمہیں سمجھ ہو۔ بیشک صدقہ دینے والے مرد اور صدقہ دینے والی
عورتیں اور وہ جنہوں نے اللہ کو اچھا قرض دیا اونکے دونے ہیں اور اونکے لیے عزت کا ثواب ہے۔ اور وہ جو اللہ اور اوسکے
سب رسولوں پر ایمان لائیں وہی ہیں کامل سچے اور اوروں پر گواہ اپنے رب کے یہاں اونکے لیے اونکا ثواب اور اونکا نور ہے اور
جنہوں نے کفر کیا اور ہماری آیتیں جھٹلائیں وہ دوزخی ہیں۔ جان لو کہ دنیا کی زندگی تو نہیں مگر کھیل کود اور آرائش
اور تمہارا آپس میں بڑائی مارنا اور مال اور اولاد میں ایک دوسرے پر زیادتی چاہنا اوس مینہ کی طرح جسکا اوگایا سبزہ
کسانوں کو بھایا پھر سوکھا کہ تو اوسے زرد دیکھے پھر روندن ہوگیا اور آخرت میں سخت عذاب ہے اور اللہ کی طرف
سے بخشش اور اوسکی رضا اور دنیا کا جینا تو نہیں مگر دھوکے کا مال۔ بڑھ کر چلو اپنے رب کی بخشش اور اوس جنت کیطرف
جسکی چوڑان جیسے آسمان اور زمین کا پھیلاؤ تیار ہوئی ہے اونکے لیے جو اللہ اور اوسکے سب رسولوں پر ایمان لائیں یہ اللہ کا
فضل ہے جسے چاہے دے اور اللہ بڑے فضل والا ہے۔ نہیں پہنچتی کوئی مصیبت زمین میں اور نہ تمہاری جانوں میں مگر
وہ ایک کتاب میں ہے قبل اسکے کہ ہم اوسے پیدا کریں بیشک یہ اللہ کو آسان ہے۔ اسلیے کہ غم نہ کھاؤ اوس پر
جو ہاتھ سے جائے اور خوش نہ ہو اوس پر جو تمکو دیا اور اللہ کو نہیں بھاتا کوئی اترونا بڑائی مارنے والا۔ وہ جو آپ بخل
کریں اور اوروں سے بخل کو کہیں اور جو منہ پھیرے تو بیشک اللہ ہی بے نیاز ہے سب خوبیوں سراہا۔ بیشک ہمنے اپنے
رسولوں کو دلیلوں کے ساتھ بھیجا اور اونکے ساتھ کتاب اور عدل کی ترازو اوتاری کہ لوگ انصاف پر قائم ہوں اور
ہمنے لوہا اوتارا اوس میں سخت آنچ اور لوگوں کے فائدے اور اسلیے کہ اللہ دیکھے جو بے دیکھے اوسکی اور اوسکے رسولوں کی
مدد کرتا ہے بیشک اللہ قوت والا غالب ہے اور بیشک ہمنے نوح اور ابراہیم کو بھیجا اور اونکی اولاد میں نبوت
اور کتاب رکھی تو اون میں کوئی راہ پر آیا اور اون میں بہتیرے فاسق ہیں۔ پھر ہمنے اونکے پیچھے اوسی راہ پر اپنے اور رسول بھیجے

جہاں کہیں ہوں پھر اونھیں قیامت کے دن بتا دیگا جو کچھ اونھوں نے کیا بیشک اللہ سب کچھ جانتا ہے ۔ کیا تمنے اونھیں نہ دیکھا
جنھیں بری مشورت سے منع فرمایا گیا تھا پھر وہی کرتے ہیں جسکی ممانعت ہوئی تھی اور آپس میں گناہ اور حد سے بڑھنے اور رسول
کی نافرمانی کے مشورے کرتے ہیں اور جب تمھارے حضور حاضر ہوتے ہیں تو اون لفظوں سے تمھیں مجرا کرتے ہیں جو لفظ اللہ نے تمھارے
اعزاز میں نہ کہے اور اپنے دلوں میں کہتے ہیں کہ ہمیں اللہ عذاب کیوں نہیں کرتا ہمارے اس کہنے پر انھیں جہنم بس ہے اوسمیں
دھنسینگے تو کیا ہی برا انجام ۔ اے ایمان والو تم جب آپس میں مشورت کرو تو گناہ اور حد سے بڑھنے اور رسول کی نافرمانی
کی مشورت نہ کرو اور نیکی اور پرہیزگاری کی مشورت کرو اور اللہ سے ڈرو جسکی طرف اوٹھائے جاؤ گے ۔ وہ مشورت تو شیطان
ہی کی طرف سے ہے اسلیے کہ ایمان والوں کو رنج دے اور وہ اونکا کچھ نہیں بگاڑ سکتا بے حکم خدا اور اللہ ہی پر بھروسا چاہیے مسلمانوں کو ۔ اے ایمان
والو جب تم سے کہا جائے مجلسوں میں جگہ دو تو جگہ دو اللہ تمھیں جگہ دیگا اور جب کہا جائے اوٹھ کھڑے ہو تو اوٹھ کھڑے ہو اللہ تمھارے
ایمان والوں کے اور اونکے جنکو علم دیا گیا درجے بلند فرمائیگا اور اللہ کو تمھارے کاموں کی خبر ہے ۔ اے ایمان والو جب تم رسول سے کوئی بات
آہستہ عرض کرنا چاہو تو اپنی عرض سے پہلے کچھ صدقہ دے لو یہ تمھارے لیے بہتر اور بہت ستھرا ہے پھر اگر تمھیں مقدور نہ ہو تو اللہ بخشنے والا
مہربان ہے ۔ کیا تم اس سے ڈر گئے کہ تم اپنی عرض سے پہلے کچھ صدقے دو پھر جب تمنے یہ نہ کیا اور اللہ نے اپنی مہر سے تم پر رجوع فرمائی
تو نماز قائم رکھو اور زکاۃ دو اور اللہ اور اوسکے رسول کے فرمانبردار رہو اور اللہ تمھارے کاموں کو جانتا ہے ۔ کیا تمنے اونھیں نہ دیکھا جو
ایسوں کے دوست ہوئے جنپر اللہ کا غضب ہے وہ نہ تم میں سے نہ اون میں سے وہ دانستہ جھوٹی قسم کھاتے ہیں ۔ اللہ نے اونکے لیے سخت
عذاب تیار کر رکھا ہے بیشک وہ بہت ہی برے کام کرتے ہیں ۔ اونھوں نے اپنی قسموں کو ڈھال بنا لیا ہے تو اللہ کی راہ سے روکا تو اونکے لیے
خواری کا عذاب ہے ۔ اونکے مال اور اونکی اولاد اللہ کے سامنے اونھیں کچھ کام نہ دینگے وہ دوزخی ہیں اونھیں اوسمیں ہمیشہ
رہنا ۔ جس دن اللہ اون سبکو اوٹھائیگا تو اوسکے حضور بھی ایسے ہی قسمیں کھائینگے جیسی تمھارے سامنے کھا رہے ہیں اور وہ
یہ سمجھتے ہیں کہ اونھوں نے کچھ کیا سنو ہو بیشک وہی جھوٹے ہیں ۔ اونپر شیطان غالب آگیا تو اونھیں اللہ کی یاد بھلا دی وہ شیطان
کے گروہ ہیں سنتا ہے بیشک شیطان ہی کا گروہ ہار میں ہے ۔ بیشک وہ جو اللہ اور اوسکے رسول کی مخالفت کرتے ہیں وہ سب سے
زیادہ ذلیلوں میں ہیں ۔ اللہ لکھ چکا کہ ضرور میں غالب آؤنگا اور میرے رسول بیشک اللہ قوت والا عزت والا ہے ۔ تم
نہ پاؤ گے اون لوگوں کو جو یقین رکھتے ہیں اللہ اور پچھلے دن پر کہ دوستی کریں اون سے جنھوں نے اللہ اور اوسکے رسول سے مخالفت کی
اگرچہ وہ اونکے باپ یا بیٹے یا بھائی یا کنبے والے ہوں یہ ہیں جنکے دلوں میں اللہ نے ایمان نقش فرمادیا اور اپنی طرف کی روح سے

سلہ یہ اونکی اصل ہے جو مزارات اولیا پر تصدق کیلئے شیرینی وغیرہ [illegible] لیجاتے ہیں ۔

ع ۲

اونکی مدد کی اور اونھیں باغوں میں لیجایگا جنکے نیچے نہریں بہتی ہیں اونمیں ہمیشہ رہینگے اللہ اون سے راضی اور وہ اللہ سے راضی یہ
اللہ کی جماعت ہے سنتا ہے اللہ ہی کی جماعت کامیاب ہے ۔

## سورۃ الحشر

اللہ کے نام سے شروع جو نہایت مہربان رحم والا ہے

اللہ کی پاکی بولتا ہے جو کچھ آسمانوں میں ہے اور جو کچھ زمین میں ہے اور وہی عزت و حکمت والا ہے ۔ وہی ہے جسنے ان کافر کتابیونکو
انکے گھروں سے نکالا انکے پہلے حشر کیلیے تمھیں گمان نہ تھا کہ وہ نکلینگے اور وہ سمجھتے تھے کہ اونکے قلعے اونھیں اللہ سے بچا لینگے تو اللہ
کا حکم اونکے پاس آیا جہاں سے اونکا گمان بھی نہ تھا اور اسنے اونکے دلوں میں رعب ڈالا کہ اپنے گھر ویران کرتے ہیں اپنے ہاتھوں اور مسلمانوں
کے ہاتھوں تو عبرت لو اے نگاہ والو ۔ اور اگر نہ ہوتا کہ اللہ نے اون پر گھر سے اوجڑنا لکھدیا تھا تو دنیا ہی میں اون پر عذاب فرماتا اور اونکے
لیے آخرت میں آگ کا عذاب ہے ۔ یہ اسلیے کہ وہ اللہ اور اسکے رسول سے پھٹے رہے اور جو اللہ اور اسکے رسول سے پھٹا رہے تو بیشک
اللہ کا عذاب سخت ہے ۔ جو کچھ درخت تمنے کاٹے یا اونکی جڑوں پر قائم چھوڑ دیے یہ سب اللہ کی اجازت سے تھا اور اسلیے کہ فاسقوں کو
رسوا کرے ۔ اور جو غنیمت دلائی اللہ نے اپنے رسول کو اون سے تو تمنے اون پر نہ اپنے گھوڑے دوڑائے تھے نہ اونٹ لیکن اللہ اپنے رسولوں کو قابو
دیدیتا ہے جسپر چاہے اور اللہ سب کچھ کرسکتا ہے ۔ جو غنیمت دلائی اللہ نے اپنے رسول کو شہر والوں سے وہ اللہ اور رسول کی ہے اور
رشتہ داروں اور یتیموں اور مسکینوں اور مسافروں کیلیے کہ تمھارے اغنیا کا مال نہ ہو جائے اور جو کچھ تمھیں رسول عطا فرمائیں وہ لو اور جس سے
منع فرمائیں باز رہو اور اللہ سے ڈرو بیشک اللہ کا عذاب سخت ہے ۔ اون فقیر ہجرت کرنیوالوں کیلیے جو اپنے گھروں اور مالوں
سے نکالے گئے اللہ کا فضل اور اوسکی رضا چاہتے اور اللہ و رسول کی مدد کرتے وہی سچے ہیں ۔ اور جنھوں نے پہلے سے اس شہر اور
ایمان میں گھر بنا لیا دوست رکھتے ہیں اونھیں جو اونکی طرف ہجرت کر کے گئے اور اپنے دلوں میں کوئی حاجت نہیں پاتے اوس
چیز کی جو دیے گئے اور اپنی جانوں پر اونکو ترجیح دیتے ہیں اگرچہ اونھیں شدید محتاجی ہو اور جو اپنے نفس کے لالچ سے بچایا گیا
تو وہی کامیاب ہیں ۔ اور وہ جو اونکے بعد آئے عرض کرتے ہیں اے ہمارے رب ہمیں بخشدے اور ہمارے بھائیوں کو جو ہمسے پہلے
ایمان لائے اور ہمارے دل میں ایمان والوں کی طرف سے کینہ نہ رکھ اے رب ہمارے بیشک تو ہی نہایت مہربان رحم والا ہے ۔
کیا تمنے منافقوں کو نہ دیکھا کہ اپنے بھائیوں کافر کتابیوں سے کہتے ہیں کہ اگر تم نکالے گئے تو ضرور ہم تمھارے ساتھ نکل جائینگے اور ہرگز
تمھارے بارے میں کبھی کسی کی نہ مانینگے اور اگر تمسے لڑائی ہوئی تو ہم ضرور تمھاری مدد کرینگے اور اللہ گواہ ہے کہ وہ جھوٹے ہیں ۔

اگر وہ نکالے گئے تو یہ اونکے ساتھ نہ نکلینگے اور اون سے لڑائی ہوئی تو یہ اونکی مدد نہ کرینگے اور اگر اونکی مدد کی بھی تو ضرور
پیٹھ پھیر کر بھاگ جائینگے پھر مدد نہ پائینگے۔ سو کیا اونکے دلوں میں اللہ سے زیادہ تمھارا ڈر ہے یہ اسلیے کہ وہ ناسمجھ لوگ ہیں
یہ سب ملکر بھی تم سے نہ لڑینگے مگر قلعہ بند شہروں میں یا دھسوں کے پیچھے آپسمیں اونکی آنچ سخت ہے تم اونھیں
ایک جتھا سمجھتے ہو اور اونکے دل الگ الگ ہیں یہ اسلیے کہ وہ بے عقل لوگ ہیں۔ اونکی سی کہاوت جو اونکے قریب
زمانہ میں اونسے پہلے تھے اونھوں نے اپنے کام کا وبال چکھا اور اونکے لیے دردناک عذاب ہے۔ شیطان کی کہاوت
جب اوس نے آدمی سے کہا کفر کر پھر جب اوس نے کفر کیا بولا میں تجھ سے الگ ہوں میں اللہ سے ڈرتا ہوں جو سارے
جہان کا رب ہے۔ تو ان دونوں کا انجام یہ ہوا کہ وہ دونوں آگ میں ہیں ہمیشہ اوسمیں رہیں اور ظالموں کی یہی
سزا ہے۔ اے ایمان والو اللہ سے ڈرو اور ہر جان دیکھے کہ کل کیلیے آگے کیا بھیجا اور اللہ سے ڈرو بیشک اللہ کو تمھارے
کاموں کی خبر ہے اور اون جیسے نہو جو اللہ کو بھول بیٹھے تو اللہ نے اونھیں بلا میں ڈالا کہ اپنی جانیں یاد نہ رہیں
وہی فاسق ہیں۔ دوزخ والے اور جنت والے برابر نہیں جنت والے ہی مراد کو پہنچے اگر ہم یہ قرآن
کسی پہاڑ پر اوتارتے تو ضرور تو اوسے دیکھتا جھکا ہوا پاش پاش ہوتا اللہ کے خوف سے اور یہ مثالیں لوگوں
کیلیے ہم بیان فرماتے ہیں کہ وہ سوچیں۔ وہی اللہ ہے جسکے سوا کوئی معبود نہیں ہر نہان وعیان کا جاننے والا
وہی ہے بڑا مہربان رحمت والا۔ وہی ہے اللہ جسکے سوا کوئی معبود نہیں بادشاہ نہایت پاک سلامتی دینے والا امان
بخشنے والا حفاظت فرمانے والا عزت والا عظمت والا تکبر والا اللہ کو پاکی ہے اونکے شرک سے۔ وہی ہے اللہ
بنانے والا پیدا کرنے والا ہر ایک کو صورت دینے والا اوسیکے ہیں سب اچھے نام اوسکی پاکی بولتا ہے
جو کچھ آسمانوں اور زمین میں ہے اور وہی عزت و حکمت والا ہے۔ ۵۰

ع

ختم شب ۲۱ جمادی الاخری
سورۃ الحشر

## سورۃ الممتحنہ

اللہ کے نام سے شروع جو نہایت مہربان رحم والا۔

اے ایمان والو میرے اور اپنے دشمنوں کو دوست نہ بناؤ تم اونھیں خبریں پہنچاتے ہو دوستی سے حالانکہ وہ منکر ہیں اوس حق کے جو تمھارے پاس
آیا گھر سے جدا کرتے ہیں رسول کو اور تمھیں اسپر کہ تم اپنے رب اللہ پر ایمان لائے اگر تم نکلے ہو میری راہ میں جہاد کرنے اور میری رضا چاہنے کو
تو اون سے دوستی نہ کرو تم اونھیں خفیہ پیام محبت کا بھیجتے ہو اور میں خوب جانتا ہوں جو تم چھپاؤ اور جو ظاہر کرو اور تم میں جو ایسا

گری وہ بیشک سیدھی راہ سے بہکا ۔ اگر تمھیں پاویں تو تمھارے دشمن ہو جاویں اور تمھاری طرف اپنے ہاتھ اور اپنی زبانیں برائی کے ساتھ دراز
کرینگے اور اونکی تمنا ہے کہ کسیطرح تم کافر ہو جاؤ ۔ ہرگز تمھیں کام نہ آئینگی تمھیں تمھارے رشتے اور نہ تمھاری اولاد قیامت کے دن تمھیں
اون سے الگ کردیگا اور اللہ تمھارے کام دیکھ رہا ہے ۔ بیشک تمھارے لیے اچھی پیروی تھی ابراہیم اور اوسکے ساتھ والوں میں جب انہوں
نے اپنی قوم سے کہا بیشک ہم بیزار ہیں تمسے اور اون سے جنھیں اللہ کے سوا پوجتے ہو ہم تمھارے منکر ہوئے اور ہم میں اور تم میں دشمنی اور
عداوت ظاہر ہوگئی ہمیشہ کیلیے جبتک تم ایک اللہ پر ایمان نہ لاؤ مگر ابراہیم کا اپنے باپ سے کہنا کہ میں ضرور تیری مغفرت چاہونگا اور میں اللہ
کے سامنے تیرے کسی نفع کا مالک نہیں ای ہمارے رب ہمنے تجھی پر بھروسا کیا اور تیری ہی طرف رجوع لائے اور تیری ہی طرف پھرنا ہے ۔ ای
ہمارے رب ہمیں کافروں کی آزمایش میں نہ ڈال اور ہمیں بخشدے ای ہمارے رب بیشک تو ہی عزت و حکمت والا ہے ۔ بیشک تمھارے لیے
اونمیں اچھی پیروی تھی اوسے جو اللہ اور پچھلے دن کا امیدوار ہو اور جو منہ پھیرے تو بیشک اللہ ہی بے نیاز ہے سب خوبیوں سراہا ۔ ۶ قریب ہے
کہ اللہ تم میں اور اونمیں جو اونمیں سے تمھارے دشمن ہیں دوستی کردے اور اللہ قادر ہے اور اللہ بخشنے والا مہربان ہے اللہ تمھیں اونسے منع نہیں
کرتا جو تمسے دین میں نہ لڑے اور تمھیں تمھارے گھروں سے نہ نکالا کہ اونکے ساتھ احسان کرو اور اونسے انصاف کا برتاؤ برتو بیشک انصاف والے
اللہ کو محبوب ہیں ۔ اللہ تمھیں اونھیں سے منع کرتا ہے جو تمسے دین میں لڑے یا تمھیں تمھارے گھروں سے نکالا یا تمھارے نکالنے پر مدد کی
کہ اونسے دوستی کرو اور جو اونسے دوستی کرے تو وہی ستمگار ہیں ۔ ای ایمان والو جب تمھارے پاس مسلمان عورتیں کفرستان سے اپنی گھر چھوڑ کر
آئیں تو اونکا امتحان کرو اللہ اونکے ایمان کا حال بہتر جانتا ہے پھر اگر وہ تمھیں ایمان والیاں معلوم ہوں تو اونھیں کافروں کو واپس نہ دو نہ یہ اونھیں حلال
نہ وہ انھیں حلال اور اونکے کافر شوہروں کو دیدو جو اونکا خرچ ہوا اور تمپر کچھ گناہ نہیں کہ اون سے نکاح کرو جب اونکے مہر اونھیں دو اور کافرنیوں
کے نکاح پر جمے نہ رہو اور مانگ لو جو تمھارا خرچ ہوا اور کافر مانگ لیں جو اونہوں نے خرچ کیا یہ اللہ کا حکم ہے وہ تم میں فیصلہ فرماتا ہے اور اللہ
علم و حکمت والا ہے ۔ ۵۹۲ اور اگر مسلمانوں کے ہاتھ سے اونکی کچھ عورتیں کافروں کی طرف نکل جائیں پھر تم کافروں کو سزا دو تو جنکی عورتیں جاتی رہی
تھیں غنیمت میں سے اونھیں اتنا دیدو جو اونکا خرچ ہوا تھا اور اللہ سے ڈرو جسپر تمھیں ایمان ہے ۔ ای نبی جب تمھارے حضور
مسلمان عورتیں حاضر ہوں اس پر بیعت کرنیکو کہ اللہ کا شریک کچھ نہ ٹھہرائینگی اور نہ چوری کرینگی اور نہ بدکاری اور نہ اپنی اولاد کو قتل
کرینگی اور نہ وہ بہتان لائینگی جسے اپنے ہاتھوں اور پاوؤں کے درمیان یعنی موضع ولادت میں اوٹھائیں اور کسی نیک بات میں تمھاری
نافرمانی نہ کرینگی تو اونسے بیعت لو اور اللہ سے اونکی مغفرت چاہو بیشک اللہ بخشنے والا مہربان ہے ۔ ای ایمان والو اون لوگوں سے
دوستی نکرو جنپر اللہ کا غضب ہے وہ آخرت سے آس توڑ بیٹھے جیسے کافر آس توڑ بیٹھے قبر والوں سے ۔ ع

## سورۃ الصف

اللہ کے نام سے شروع جو نہایت مہربان رحم والا ۔

اور علم عطا فرماتے ہیں جو اون میں سے ابھی نہ ملے اور وہی عزت وحکمت والا ہے۔ یہ اللہ کا فضل ہے جسے چاہے دے اور اللہ بڑے فضل
والا ہے۔ اونکی مثال جنپر توریت رکھی گئی تھی پھر اونھوں نے اوسکی حکم پر عمل نہ کیا اونکی گدھے کی مثال ہے جو پیٹھ پر کتابیں اوٹھائے کیا ہی
بری مثال ہے اون لوگوں کی جنھوں نے اللہ کی آیتیں جھٹلائیں اور اللہ ظالموں کو راہ نہیں دیتا۔ تم فرماؤ اے یہودیو اگر تمھیں یہ گمان ہے
کہ تم اللہ کے دوست ہو اور لوگ نہیں تو مرنے کی آرزو کرو اگر سچے ہو۔ اور وہ کبھی اوسکی آرزو نہ کرینگے اون کوتکوں کے سبب جو اونکے ہاتھ آگے
بھیج چکے ہیں اور اللہ ظالموں کو جانتا ہے۔ تم فرماؤ وہ موت جس سے تم بھاگتے ہو وہ تو ضرور تمھیں ملنی ہے پھر اوسکی طرف پھیرے جاؤگے جو چھپا
اور ظاہر سب کچھ جانتا ہے پھر وہ تمھیں بتادیگا جو کچھ تم نے کیا تھا۔ اے ایمان والو جب نماز کی اذان ہو جمعہ کے دن تو اللہ کے ذکر کی طرف
دوڑو اور خرید و فروخت چھوڑ دو یہ تمھارے لیے بہتر ہے اگر تم جانو۔ پھر جب نماز ہو چکے تو زمین میں پھیل جاؤ اور اللہ کا فضل تلاش کرو
اور اللہ کو بہت یاد کرو اس امید پر کہ فلاح پاؤ۔ اور جب اونھوں نے کوئی تجارت یا کھیل دیکھا اوسکی طرف چل دیے اور تمھیں کھڑا (خطبہ میں)
چھوڑ گئے تم فرماؤ وہ جو اللہ کے پاس ہے کھیل سے اور تجارت سے بہتر ہے اور اللہ کا رزق سب سے اچھا ہے

## سورۃ المنفقین

اللہ کے نام سے شروع جو نہایت مہربان رحم والا

جب منافق تمھارے حضور حاضر ہوتے ہیں کہتے ہیں کہ ہم گواہی دیتے ہیں کہ حضور بیشک یقیناً اللہ کے رسول ہیں اور اللہ جانتا ہے کہ تم اوسکے رسول ہو
اور اللہ گواہی دیتا ہے کہ منافق ضرور جھوٹے ہیں۔ اونھوں نے اپنی قسموں کو ڈھال ٹھہرا لیا تو اللہ کی راہ سے روکا بیشک وہ بہت ہی برے
کام کرتے ہیں۔ یہ اسلیے کہ وہ زبان سے ایمان لائے پھر دل سے کافر ہوئے تو اونکے دلوں پر مہر کر دیگئی تو اب وہ کچھ نہیں سمجھتے۔ اور جب
تو اونھیں دیکھے اونکے جسم تجھے بھلے معلوم ہوں اور اگر بات کریں تو تو اونکی بات غور سے سنے گویا وہ کڑیاں ہیں دیوار سے ٹکائی ہوئی ہر بلند آواز
اپنے ہی اوپر لے جاتے ہیں وہ دشمن ہیں تو اون سے بچتے رہو اللہ اونھیں مارے کہاں اوندھے جاتے ہیں۔ اور جب اون سے کہا جائے کہ آؤ رسول
اللہ تمھارے لیے معافی چاہیں تو اپنے سر گھماتے ہیں اور تم اونھیں دیکھو کہ غرور کرتے ہوئے منہ پھیر لیتے ہیں۔ اونپر ایک سا ہے تم اونکی
معافی چاہو یا نہ چاہو اللہ ہرگز اونھیں نہ بخشیگا بیشک اللہ فاسقوں کو راہ نہیں دیتا۔ وہی ہیں جو کہتے ہیں اونپر خرچ نہ کرو جو رسول اللہ
کے پاس ہیں یہانتک کہ پریشان ہو جائیں اور اللہ ہی کیلیے ہیں آسمانوں اور زمین کے خزانے مگر منافقوں کو سمجھ نہیں۔ کہتے ہیں ہم مدینہ
پھر کر گئے تو ضرور جو بڑی عزت والا ہے وہ اوسمیں سے نکال دیگا اوسے جو نہایت ذلت والا ہے اور عزت تو اللہ اور اوسکے رسول اور مسلمانوں

۱۳ع

سمجھ لیتے ہیں مگر منافقوں کو خبر نہیں ۔ اے ایمان والو تمھارے مال نہ تمھاری اولاد کوئی چیز تمھیں اللہ کی یاد سے غافل نہ کرے
اور جو ایسا کرے گا تو وہی لوگ نقصان میں ہیں ۔ اور ہمارے دیے میں سے کچھ ہماری راہ میں خرچ کرو قبل اسکے کہ تم میں کسیکو
موت آئے پھر کہنے لگے اے میرے رب تونے مجھے تھوڑی سی مدت تک کیوں مہلت نہ دی کہ میں صدقہ دیتا اور نیکوں میں ہوتا ۔ اور ہرگز
اللہ کسی جان کو مہلت نہ دیگا جب اسکا وعدہ آجاتا ہے اور اللہ کو تمھارے کاموں کی خبر ہے ۔ ۵۵۷

۱۴ع

## سورۃ التغابن

اللہ کے نام سے شروع جو نہایت مہربان رحم والا

اللہ کی پاکی بولتا ہے جو کچھ آسمانوں میں ہے اور جو کچھ زمین میں ہے اوسیکا ملک ہے اور اوسیکی تعریف اور وہ ہر چیز پر قادر ہے ۔ وہی ہے
جسنے تمھیں پیدا کیا تو تم میں کوئی کافر اور تم میں کوئی مسلمان اور اللہ تمھارے کام دیکھ رہا ہے ۔ اوسنے آسمان اور زمین حق
کے ساتھ بنائے اور تمھاری تصویر کی تو تمھاری اچھی صورت بنائی اور اوسیکی طرف پھرنا ہے ۔ جانتا ہے جو کچھ آسمانوں اور
زمین میں ہے اور جانتا ہے جو تم چھپاتے اور ظاہر کرتے ہو اور اللہ دلوں کی جانتا ہے ۔ کیا تمھیں اونکی خبر نہ آئی جنھوں نے تم سے پہلے
کفر کیا اور اپنے کام کا وبال چکھا اور اونکے لیے دردناک عذاب ہے ۔ یہ اسلیے کہ اونکے پاس اونکے رسول روشن دلیلیں
لاتے تو بولے کیا آدمی ہمیں راہ بتائینگے تو کافر ہوے اور پھر گئے اور اللہ نے بے نیازی کو کام فرمایا اور اللہ بے نیاز ہے
سب خوبیوں سراہا ۔ کافروں نے بکا کہ وہ ہرگز نہ اوٹھائے جائینگے تم فرماؤ کیوں نہیں میرے رب کی قسم تم ضرور اوٹھائے
جاؤگے پھر تمھارے کوتک تمھیں جتادیے جائینگے اور یہ اللہ کو آسان ہے ۔ تو ایمان لاؤ اللہ اور اوسکے رسول اور اوس نور پر
جو ہمنے اوتارا اور اللہ تمھارے کاموں سے خبردار ہے ۵۵۸ جسدن تمھیں اکھٹا کریگا سب جمع ہونیکا دن وہ دن ہے ہار والوں
کی ہار کھلنے کا اور جو اللہ پر ایمان لائے اور اچھا کام کرے اللہ اوسکی برائیاں اوتار دیگا اور اوسے باغوں میں لیجائیگا جنکے
نیچے نہریں بہیں کہ وہ ہمیشہ اونمیں رہیں یہی بڑی کامیابی ہے ۔ اور جنھوں نے کفر کیا اور ہماری آیتیں جھٹلائیں
وہ آگ والے ہیں ہمیشہ اوسمیں رہیں اور کیا ہی برا انجام ۔ کوئی مصیبت نہیں پہنچتی مگر اللہ کے حکم سے اور
جو اللہ پر ایمان لائے اللہ اوسکے دلکو ہدایت فرمادیگا اور اللہ سب کچھ جانتا ہے ۔ اور اللہ کا حکم مانو اور رسول کا حکم مانو پھر
اگر تم منہ پھیرو تو جان لو کہ ہمارے رسول پر صرف صریح پہنچا دینا ہے ۔ اللہ ہے جسکے سوا کسیکی بندگی نہیں اور اللہ ہی پر

۱۵ع

ای غیب بتانیوالے کافروں اور منافقوں پر جہاد کرو اور اون پر سختی فرماؤ اور اونکا ٹھکانا جہنم ہی اور کیا ہی برا انجام ۔ اللہ کافروں کی مثال
دیتا ہی نوح کی عورت اور لوط کی عورت وہ ہماری بندوں میں دو سزاوار قرب بندوں کی نکاح میں تھیں پھر انھوں نے اون سے دغا کی
تو وہ اللہ کے سامنے (انہیں) کچھ کام نہ آئے اور فرما دیا گیا کہ تم دونوں عورتیں جہنم میں جاؤ جانیوالوں کے ساتھ ۔ اور اللہ مسلمانوں
کی مثال بیان فرماتا ہی فرعون کی بی بی جب اوس نے عرض کی ای میرے رب میرے لیے اپنی پاس جنت میں گھر بنا اور مجھے فرعون اور
اوسکے کام سے نجات دے اور مجھے ظالم لوگوں سے نجات بخش ۔ اور عمران کی بیٹی مریم جسنے اپنی پارسائی کی حفاظت کی تو
ہمنے اوس میں اپنی طرف کی روح پھونکی اور اوس نے اپنے رب کی باتوں اور اوسکی کتابوں کی تصدیق کی اور فرمانبرداروں میں ہوئی

۲۰ شب ۲ جمادی الاولیٰ

## سورۃ الملک

تبارک الذی ۲۹

اللہ کے نام سے شروع جو نہایت مہربان رحم والا ۔

بڑی برکت والا ہی وہ جسکے قبضہ میں سارا ملک اور وہ ہر چیز پر قادر ہی ۔ وہ جسنے موت اور زندگی پیدا کی کہ تمھاری جانچ ہو تم میں کسکا
کام زیادہ اچھا ہی اور وہی عزت والا بخشش والا ہی ۔ جسنے سات آسمان بنائے ایک کے اوپر دوسرا تو رحمٰن کے بنانے میں کیا فرق دیکھتا
ہی تو نگاہ اوٹھا کر دیکھ تجھے کوئی رخنہ نظر آتا ہی ۔ پھر دوبارہ نگاہ اوٹھا نظر تیری طرف ناکام پلٹ آئیگی تھکی ماندی ۔ اور بیشک ہمنے
نیچے کے آسمان کو چراغوں سے آراستہ کیا اور اونھیں شیطانوں کے لیے مار کیا اور اونکے لیے بھڑکتی آگ کا عذاب تیار فرمایا ۔ اور جنھوں
نے اپنے رب کے ساتھ کفر کیا اونکے لیے جہنم کا عذاب ہی اور کیا ہی برا انجام ۔ جب اوسمیں ڈالے جائینگے اوسکا رینکنا سنینگے کہ جوش مارتی
ہی ۔ معلوم ہوتا ہی کہ شدت غضب میں پھٹ جائیگی جب کبھی کوئی گروہ اوسمیں ڈالا جائیگا اوسکے داروغہ اون سے پوچھینگے کیا تمھارے
پاس کوئی ڈر سنانیوالا نہ آیا تھا ۔ کہینگے کیوں نہیں بیشک ہمارے پاس ڈر سنانیوالے تشریف لائے پھر ہمنے جھٹلایا اور کہا
اللہ نے کچھ نہیں اوتارا تم تو نہیں مگر بڑی گمراہی میں ۔ اور کہینگے اگر ہم سنتے یا سمجھتے تو دوزخ والوں میں نہ ہوتے ۔ اب اپنے
گناہ کا اقرار کیا تو پھٹکار ہو دوزخیوں کو ۔ بیشک وہ جو بے دیکھے اپنے رب سے ڈرتے ہیں اونکے لیے بخشش اور بڑا ثواب ہی ۔ اور تم اپنی
بات آہستہ کہو یا آواز سے وہ تو دلوں کی جانتا ہی ۔ کیا وہ نجانے جسنے پیدا کیا اور وہی ہی ہر باریک جانتا خبردار ۔ وہی ہی جسنے تمھارے
لیے زمین رام کردی تو اوسکے رستوں میں چلو اور اللہ کی روزی میں سے کھاؤ اور اوسیکی طرف اوٹھنا ہی ۔ کیا تم اوس سے نڈر ہوگئے جسکی
سلطنت آسمان میں ہی کہ تمھیں زمین میں دھنسادے جبھی وہ کانپتی رہے ۔ یا تم نڈر ہوگئے اوس سے جسکی سلطنت آسمان میں
ہی کہ تم پر پتھراو بھیجے تو اب جانوگے کیسا تھا میرا ڈرانا ۔ اور بیشک اونسے اگلوں نے جھٹلایا تو کیسا ہوا میرا انکار ۔ اور کیا

لیے یادگار کر دیں اور اوسے محفوظ رکھے وہ کان جو سنکر محفوظ رکھتا ہو ۔ پھر جب صور پھونک دیا جاوے ایکدم اور زمین اور پہاڑ اوٹھا کر
دفعۃً چور چور کر دیے جاویں ۔ وہ دن ہی ہے کہ ہو پڑیگی وہ ہونیوالی ۔ اور آسمان پھٹ جاویگا تو اوسدن اوسکا پتلا حال ہوگا ۔
اور فرشتے اوسکے کناروں پر کھڑے ہونگے ۔ اور اوسدن تمھارے رب کا عرش اپنے اوپر آٹھ فرشتے اوٹھائینگے ۔ اوسدن تم سب
پیش کیے جاؤ گے کہ تم میں کوئی چھپنے والی جان چھپ نہ سکیگی ۔ تو وہ جو اپنا نامہ اعمال داہنے ہاتھ میں دیا جاویگا کہیگا لو میرے نامہ اعمال
پڑھو ۔ مجھے یقین تھا کہ میں اپنے حساب کو پہنچونگا ۔ تو وہ من مانتے چین میں ہے ۔ بلند باغوں میں ۔ جسکے خوشے جھکے ہوئے
کھاؤ اور پیو رچتا ہوا صلہ اوسکا جو تمنے گزرے دنوں میں آگے بھیجا ۔ اور وہ جو اپنا نامہ اعمال بائیں ہاتھ میں دیا جاویگا کہیگا
ہائے کسیطرح مجھے اپنا نوشتہ نہ دیا جاتا ۔ اور میں نجانتا کہ میرا حساب کیا ہے ۔ ہائے کسیطرح موت ہی قصہ چکا جاتی ۔ میرے کچھ کام
نہ آیا میرا مال ۔ میرا سب زور جاتا رہا ۔ اوسے پکڑو پھر اوسے طوق ڈالو ۔ پھر اوسے بھڑکتی آگ میں دھنساؤ ۔ پھر ایسی
زنجیر میں جسکا ناپ ستر ہاتھ ہے اوسے پرودو ۔ بیشک وہ عظمت والے اللہ پر ایمان نہ لاتا تھا ۔ اور مسکین کو کھانا دینے کی
رغبت نہ دیتا ۔ تو آج یہاں اوسکا کوئی دوست نہیں ۔ اور نہ کچھ کھانے کو مگر دوزخیوں کا پیپ ۔ اسے نہ کھائینگے مگر خطاکار
تو مجھے قسم ان چیزوں کی جنھیں تم دیکھتے ہو اور جنھیں تم نہیں دیکھتے ۔ بیشک یہ قرآن ایک کرم والے رسول سے باتیں ہیں
اور وہ کسی شاعر کی بات نہیں کتنا کم یقین رکھتے ہو ۔ اور نہ کسی کاہن کی بات کتنا کم دھیان کرتے ہو ۔ اوسنے اوتارا ہے جو
سارے جہان کا رب ہے ۔ اور اگر وہ ہمپر ایک بات بھی بنا کر کہتے ۔ ضرور ہم اونسے بقوت بدلا لیتے ۔ پھر ہم اونکی رگ دل کاٹ دیتے ۔
پھر تم میں کوئی اونکا بچانیوالا نہوتا ۔ اور بیشک یہ قرآن ڈر والوں کو نصیحت ہے ۔ اور ضرور ہم جانتے ہیں کہ تم میں کچھ جھٹلانے
والے ہیں ۔ اور بیشک وہ کافروں پر حسرت ہے ۔ اور بیشک وہ یقینی حق ہے ۔ تو اے محبوب تم اپنے عظمت والے رب کی پاکی بولو ۔

## سورۃ المعارج

اللہ کے نام سے شروع جو نہایت مہربان رحم والا ۔

ایک مانگنے والا وہ عذاب مانگتا ہے ۔ جو کافروں پر ہونیوالا ہے اوسکا کوئی ٹالنے والا نہیں ۔ وہ ہوگا اللہ کیطرف سے
جو بلندیوں کا مالک ہے ۔ ملائکہ اور جبریل اوسکی بارگاہ کیطرف عروج کرتے ہیں وہ عذاب اوسدن ہوگا جسکی مقدار پچاس ہزار برس ہے
تو تم اچھی طرح صبر کرو ۔ وہ اوسے دور سمجھ رہے ہیں ۔ اور ہم اوسے نزدیک دیکھ رہے ہیں ۔ جسدن آسمان ہوگا جیسی
گلی چاندی ۔ اور پہاڑ ایسے ہلکے ہوجائینگے جیسے اون ۔ اور کوئی دوست کسی دوست کی بات نہ پوچھیگا ۔ ہونگے اونھیں

و کر لیں اور اپنے کپڑے اوڑھ لیے اور ہٹ کی اور بڑا غرور کیا۔ پھر میں نے انہیں علانیہ بلایا۔ پھر میں نے ان سے باعلان بھی
کہا اور پوشیدہ بھی چپکے چپکے کہا۔ تو میں نے کہا اپنے رب سے معافی مانگو بیشک وہ بڑا معاف فرمانے والا ہے۔ تم پر آسمان سے مینہ
بھیجیگا۔ اور مال اور بیٹوں سے تمہاری مدد کریگا اور تمہارے لیے باغ بنادیگا اور تمہارے لیے نہریں بنائیگا۔ تمہیں کیا
ہوا اللہ سے عزت حاصل کرنے کی امید نہیں کرتے۔ حالانکہ اوسنے تمہیں طرح طرح بنایا۔ کیا تم نہیں دیکھتے اللہ نے کیونکر سات
آسمان بنائے ایک پر ایک۔ اور ان میں چاند کو روشن کیا اور سورج کو چراغ۔ اور اللہ نے تمہیں سبزے کی طرح زمین سے
اوگایا۔ پھر تمہیں اوسی میں لیجائیگا اور دوبارہ نکالیگا۔ اور اللہ نے تمہارے لیے زمین کو بچھونا بنایا۔ کہ اوسکے وسیع رستوں میں
چلو۔ نوح نے عرض کی اے میرے رب انہوں نے میری نافرمانی کی اور ایسے کے پیچھے ہولیے جسے اوسکے مال اور اولاد نے نقصان ہی
بڑھایا۔ اور بہت بڑا داوں کھیلے۔ اور بولے ہرگز نہ چھوڑنا اپنے خداوں کو اور ہرگز نہ چھوڑنا ود اور نہ سواع اور
یغوث اور یعوق اور نسر کو۔ اور بیشک اونھوں نے بہتوں کو بہکا دیا اور تو ظالموں کو زیادہ نہ کر مگر گمراہی۔ اپنی کیسی خطاؤں
پر ڈبوئے گئے پھر آگ میں داخل کیے گئے تو اونھوں نے اللہ کے مقابل اپنا کوئی مددگار نہ پایا۔ اور نوح نے عرض کی اے میرے رب
زمین پر کافروں میں سے کوئی بسنے والا نہ چھوڑ۔ بیشک اگر تو انہیں رہنے دیگا تو تیرے بندوں کو گمراہ کر دینگے اور ان کے
اولاد ہوگی تو وہ بھی ہوگی مگر بدکار ناشکر۔ اے میرے رب مجھے بخشدے اور میرے ماں باپ کو اور اوسے جو ایمان
کیساتھ میرے گھر میں ہے اور سب مسلمان مردوں اور سب مسلمان عورتوں کو اور کافروں کو نہ بڑھا مگر تباہی ۲۸ ع ۲

## سورۃ الجن

اللہ کے نام سے شروع جو نہایت مہربان رحم والا۔

تم فرماؤ مجھے وحی ہوئی کہ کچھ جنوں نے میرا پڑھنا کان لگا کر سنا تو بولے ہم نے ایک عجیب قرآن سنا۔ کہ بھلائی کی راہ بتاتا ہے تو
ہم اوس پر ایمان لائے اور ہم ہرگز کسی کو اپنے رب کا شریک نہ کرینگے۔ اور یہ کہ ہمارے رب کی شان بہت بلند ہے نہ اوسنے عورت
اختیار کی اور نہ بچہ۔ اور یہ کہ ہم میں کا بیوقوف اللہ پر بڑھ کر بات کہتا تھا۔ اور یہ کہ ہمیں خیال تھا کہ ہرگز جن اور آدمی
اللہ پر جھوٹ نہ باندھینگے۔ اور یہ کہ آدمیوں میں کچھ مرد جنوں کے کچھ مردوں کی پناہ لیتے تھے تو اس سے اور بھی ان کا تکبر بڑھا۔
اور یہ کہ انہوں نے گمان کیا جیسا تمہیں گمان ہے کہ اللہ ہرگز کوئی رسول نہ بھیجیگا۔ اور یہ کہ ہمنے آسمان کو چھوا تو اوسے پایا

سخت پہرا اور آگ کی چنگاریوں سے بھر دیا گیا ہے۔ اور یہ کہ ہم پہلے آسمان میں سننے کیلیے کچھ موقعوں پر بیٹھا کرتے تھے جو اب
جو کوئی سنے وہ اپنی تاک میں آگ کا لوکا پائے۔ اور یہ کہ ہمیں نہیں معلوم کہ زمین والوں سے کوئی برائی کا ارادہ فرمایا گیا ہے
یا اونکے رب نے کوئی بھلائی چاہی ہے۔ اور یہ کہ ہم میں کچھ نیک ہیں اور کچھ دوسری طرح کے ہیں ہم کئی راہیں پھٹے ہوئی ہیں۔
اور یہ کہ ہمکو یقین ہوا کہ ہرگز زمین میں اللہ کے قابو سے نہ نکل سکینگے اور نہ بھاگ کر اوسکے قبضہ سے باہر ہوں۔ اور یہ کہ
ہمنے جب ہدایت سنی اوسپر ایمان لائے تو جو اپنے رب پر ایمان لائے اوسے نہ کسی کمی کا خوف نہ زیادتی کا۔ اور یہ کہ ہم میں
کچھ مسلمان ہیں اور کچھ ظالم تو جو اسلام لائے اونھوں نے بھلائی سوچی۔ اور رہے ظالم وہ جہنم کے ایندھن ہوئے۔ اور
فرماؤ کہ مجھے یہ وحی ہوئی کہ اگر وہ راہ پر سیدھے رہتے تو ضرور ہم اونھیں وافر پانی دیتے کہ اوسپر اونھیں جانچیں اور جو اپنے
رب کی یاد سے منہ پھیرے وہ اوسے چڑھتے عذاب میں ڈالیگا۔ اور یہ کہ مسجدیں اللہ ہی کی ہیں تو اللہ کے ساتھ کسیکی بندگی
نکرو۔ اور یہ کہ جب اللہ کا بندہ اوسکی بندگی کرنے کھڑا ہوا تو قریب تھا کہ وہ جن اوسپر ٹھٹھ کے ٹھٹھ ہو جائیں۔ تم فرماؤ
میں تو اپنے رب ہی کی بندگی کرتا ہوں اور کسی کو اوسکا شریک نہیں ٹھہراتا۔ تم فرماؤ میں تمھارے کسی برے بھلے کا مالک
نہیں۔ تم فرماؤ ہرگز مجھے اللہ سے کوئی نہ بچائیگا اور ہرگز اوسکے سوا کوئی پناہ نہ پاؤنگا۔ مگر اللہ کے پیام پہنچانا اور اوسکی رسالتیں
اور جو اللہ اور اوسکے رسول کا حکم نہ مانے تو بیشک اونکے لیے جہنم کی آگ ہے جسمیں ہمیشہ ہمیشہ رہیں۔ یہانتک کہ جب دیکھینگے
جو وعدہ دیا جاتا ہے تو اب جان جائینگے کہ کسکا مددگار کمزور اور کسکی گنتی کم۔ تم فرماؤ میں نہیں جانتا آیا نزدیک ہے وہ جسکا
تمھیں وعدہ دیا جاتا ہے یا میرا رب اوسے کچھ وقفہ دیگا۔ غیب کا جاننے والا تو اپنے غیب پر کسیکو مسلط نہیں کرتا سوا اپنے پسندیدہ
رسولوں کے کہ اونکے آگے پیچھے پہرا مقرر کر دیتا ہے۔ تاکہ دیکھ لے کہ اونھوں نے اپنے رب کے پیام پہنچا دیے اور جو کچھ اونکے پاس ہے سب اوسکے علم
میں ہے اور اوسنے ہر چیز کی گنتی شمار کر رکھی ہے۔ ۵۷۶

## سورۃ المزمل

اللہ کے نام سے شروع جو نہایت مہربان رحم والا۔

اے جھرمٹ مارنے والے۔ رات میں قیام فرما سوا کچھ رات کے۔ آدھی رات یا اوس سے کچھ کم کرو۔ یا اوسپر کچھ بڑھاؤ اور قرآن
خوب ٹھہر ٹھہر کر پڑھو۔ بیشک عنقریب ہم تم پر ایک بھاری بات ڈالینگے۔ بیشک رات کا اوٹھنا وہ زیادہ دباؤ ڈالتا ہے اور بات
خوب سیدھی نکلتی ہے۔ بیشک دنمیں تو تمکو بہت سے کام ہیں۔ اور اپنے رب کا نام یاد کرو اور سب سے ٹوٹکر اوسی کے ہو رہو۔ وہ پورب کا رب

ع ۱۱

پیر کسی

ع ۱۲

اور پچھم کا رب اوسکے سوا کوئی معبود نہیں تو تم اوسی کو اپنا کارساز بناؤ - اور کافروں کی باتوں پر صبر فرماؤ اور اونھیں اچھی طرح
چھوڑ دو - اور مجھپر چھوڑو ان جھٹلانیوالے مالداروں کو اور اونھیں تھوڑی مہلت دو - بیشک ہمارے پاس بھاری بیڑیاں ہیں
اور بھڑکتی آگ - اور گلے میں پھنستا کھانا اور دردناک عذاب - جسدن تھرتھرائینگے زمین اور پہاڑ اور پہاڑ ہوجائینگے ریتے
کا ٹیلا بہتا ہوا - بیشک ہمنے تمھاری طرف ایک رسول بھیجے کہ تمپر حاضر ناظر ہیں جیسے ہمنے فرعون کیطرف رسول بھیجے - تو فرعون نے
اوس رسول کا حکم نہ مانا تو ہمنے اوسے سخت گرفت سے پکڑا - پھر کیسے بچوگے اگر کفر کرو اوس دن سے جو بچوں کو بوڑھا کردیگا -
آسمان اوس کے صدمہ سے پھٹ جائیگا اللہ کا وعدہ ہو کر رہنا - بیشک یہ نصیحت ہے تو جو چاہے اپنے رب کیطرف راہ لے - بیشک
تمھارا رب جانتا ہے کہ تم قیام کرتے ہو کبھی دو تہائی رات کے قریب کبھی آدھی رات کبھی تہائی اور ایک جماعت
تمھارے ساتھ والی اور اللہ رات اور دن کا اندازہ فرماتا ہے اوسے معلوم ہے کہ اے مسلمانو تم سے رات کا شمار نہ ہوسکیگا تو اوسنے اپنی
مہربانی سے تمپر رجوع فرمائی اب قرآن میں سے جتنا تمپر آسان ہو اوتنا پڑھو اوسے معلوم ہے کہ عنقریب کچھ تم میں بیمار ہونگے
اور کچھ زمین میں سفر کرینگے اللہ کا فضل تلاش کرنے اور کچھ اللہ کی راہ میں لڑتے ہونگے تو جتنا قرآن میسر ہو پڑھو اور
نماز قائم رکھو اور زکاة دو اور اللہ کو اچھا قرض دو اور اپنے لئے جو بھلائی آگے بھیجوگے اوسے اللہ کے پاس بہتر اور بڑے ثواب کا
پاؤ گے اور اللہ سے بخشش مانگو بیشک اللہ بخشنے والا مہربان ہے

## سورة المدثر

اللہ کے نام سے شروع جو نہایت مہربان رحم والا -

اے بالا پوش اوڑھنے والے - کھڑے ہوجاؤ پھر ڈر سناؤ - اور اپنے رب ہی کی بڑائی بولو - اور اپنے کپڑے پاک رکھو - اور بتوں
سے دور رہو - اور زیادہ لینے کی نیت سے کسی پر احسان نہ کرو - اور اپنے رب کے لیے صبر کیے رہو - پھر جب صور پھونکا جائیگا تو وہ
دن کڑا دن ہے - کافروں پر آسان نہیں - اوسے مجھپر چھوڑ جسے میں نے اکیلا پیدا کیا - اور اوسے وسیع مال دیا - اور بیٹے دیے
سامنے حاضر رہتے - اور میں نے اوسکے لیے طرح طرح کی تیاریاں کیں - پھر یہ طمع کرتا ہے کہ میں اور زیادہ دوں - ہرگز نہیں وہ تو میری
آیتوں سے عناد رکھتا ہے - قریب ہے کہ میں اوسے آگ کے پہاڑ صعود پر چڑھاؤں - بیشک وہ سوچا اور دل میں کچھ بات
ٹھہرائی - تو اوسپر لعنت ہو کیسی ٹھہرائی - پھر اوسپر لعنت ہو کیسی ٹھہرائی - پھر نظر اوٹھا کر دیکھا - پھر تیوری چڑھائی
اور منہ بگاڑا - پھر پیٹھ پھیری اور تکبر کیا - پھر بولا یہ تو وہی جادو ہے اگلوں سے سیکھا - یہ نہیں مگر آدمی کا کلام - کوئی دم جاتا ہے کہ

جنت میں تکیوں پر تکیہ لگائے ہونگے نہ اوسمیں دھوپ دیکھینگے نہ ٹھٹر۔ اور اونکے سائے اون پر جھکے ہونگے اور اونکے
گچھے جھکا کر نیچے کر دیئے گئے ہونگے۔ اور اون پر چاندی کے برتنوں اور کوزوں کا دور ہوگا جو شیشے کے مثل ہو رہے ہونگے۔ کیسے شیشے
چاندی کے ساقیوں نے اونکو پورے اندازہ پر رکھا ہوگا۔ اور اوسمیں وہ جام پلائے جائینگے جسکی ملونی ادرک ہوگی۔
وہ ادرک کیا ہے جنت میں ایک چشمہ ہے جسے سلسبیل کہتے ہیں۔ اور اونکے آس پاس خدمت میں پھرینگے ہمیشہ رہنے والے
لڑکے جب تو اونھیں دیکھے تو اونھیں سمجھے کہ موتی ہیں بکھیرے ہوئے۔ اور جب تو ادھر نظر اوٹھائے ایک چین دیکھے اور
بڑی سلطنت۔ اونکے بدن پر ہیں کریب کے سبز کپڑے اور قنادیز کے۔ اور اونھیں چاندی کے کنگن پہنائے گئے اور اونھیں
اونکے رب نے ستھری شراب پلائی۔ اونسے فرمایا جائیگا یہ تمہارا صلہ ہے اور تمہاری محنت ٹھکانے لگی۔ بیشک
ہمنے تم پر قرآن بتدریج اوتارا۔ تو اپنے رب کے حکم پر صابر رہو اور اونمیں کسی گنہگار یا ناشکرے کی بات نہ سنو۔ اور اپنے رب
کا نام صبح شام یاد کرو۔ اور کچھ رات میں اوسے سجدہ کرو اور بڑی رات تک اوسکی پاکی بولو۔ بیشک یہ لوگ پاؤں تلے کی عزیز رکھتے
ہیں اور اپنے پیچھے ایک بھاری دن کو چھوڑ بیٹھے ہیں۔ ہمنے اونھیں پیدا کیا اور اونکے جوڑ بند مضبوط کئے اور ہم جب چاہیں اون
جیسے اور بدل دیں۔ بیشک یہ نصیحت ہے تو جو چاہے اپنے رب کیطرف راہ لے۔ اور تم کیا چاہو مگر یہ کہ اللہ چاہے بیشک وہ علم و حکمت
والا ہے۔ اپنی رحمت میں لیتا ہے جسے چاہے اور ظالموں کیلئے اوسنے دردناک عذاب طیار کر رکھا ہے۔

۱۹ ع

## سورۃ المرسلت

اللہ کے نام سے شروع جو نہایت مہربان رحم والا۔

قسم اونکی جو بھیجی جاتی ہیں لگاتار۔ پھر زور سے جھونکا دینے والیاں۔ پھر اوبھار کر اوٹھانیوالیاں۔ پھر حق ناحق کو خوب جدا کرنیوالیاں۔
پھر اونکی قسم جو ذکر کا القا کرتی ہیں۔ حجت تمام کرنے یا ڈرانے کو۔ بیشک جس بات کا تم وعدہ دیئے جاتے ہو ضرور ہونا ہے۔ پھر جب تارے
محو کر دیئے جائیں۔ اور جب آسمان میں رخنے پڑیں۔ اور جب پہاڑ غبار کر کے اوڑا دیئے جائیں۔ اور جب رسولوں کا وقت آئے۔ کسدن
کیلئے ٹھہرائے گئے تھے۔ روز فیصلہ کیلئے۔ اور تو کیا جانے وہ روز فیصلہ کیسا ہے۔ جھٹلانیوالوں کی اوسدن خرابی ہے۔ کیا ہمنے اگلوں کو
ہلاک نہ فرمایا۔ پھر پچھلوں کو اونکے پیچھے پہنچائینگے۔ مجرموں کیساتھ ہم ایسا ہی کرتے ہیں۔ اوسدن جھٹلانیوالوں کی خرابی ہے۔
کیا ہمنے تمہیں ایک بیقدر پانی سے پیدا نہ فرمایا۔ پھر اوسے ایک محفوظ جگہ میں رکھا۔ ایک معلوم اندازہ تک۔ پھر ہمنے

۵۸۶

حساب کا خوف نہ تھا۔ اور ہماری آیتیں حد بھر جھٹلائیں۔ اور ہمنے ہر چیز لکھکر شمار کر رکھی ہے۔ اب چکھو کہ ہم تمھیں نہ بڑھائینگے مگر عذاب ہی۔
بیشک ڈر والونکو کامیابی کی جگہ ہے۔ باغ ہیں اور انگور۔ اور ~~نوجوان عورتیں~~ (اوٹھتی جوبن والیاں) ایک عمر کی۔ اور چھلکتے جام۔ جسمیں نہ کوئی بیہودہ بات
سنیں نہ جھٹلانا۔ صلہ تمھارے رب کی طرف سے نہایت کافی عطا۔ وہ جو رب ہے آسمانوں کا اور زمین کا اور جو کچھ انکے درمیان ہے رحمٰن
کہ اوس سے بات کرنیکا اختیار نہ رکھینگے۔ جسدن جبریل کھڑا ہوگا اور سب فرشتے پرا باندھے۔ کوئی نہ بول سکیگا مگر جسے رحمٰن
اذن دیا اور اوسنے ٹھیک بات کہی۔ وہ سچا دن ہے اب جو چاہے اپنے رب کیطرف راہ بنالے۔ ہم تمھیں ایسے عذاب
سے ڈراتے ہیں کہ نزدیک [illegible] جو کچھ اوسنے آگے بھیجا۔ اور کافر کہیگا ہائے میں کسیطرح خاک ہو جاتا

## سورۃ النزعت

اللہ کے نام سے شروع جو نہایت مہربان رحم والا۔

قسم اونکی کہ سختی سے جان کھینچیں۔ اور نرمی سے بند کھولیں۔ اور آسانی سے پیریں۔ پھر آگے بڑھکر جلد پہنچیں۔ پھر کام کی
تدبیر کریں ہو کہ کافر ضرور ہی عذاب ہوگا۔ جسدن تھرتھرائیگی تھرتھرانے والی۔ اوسکے پیچھے آئیگی پیچھے آنیوالی۔ کتنے دل اوس دن

۵۸۷

دھڑکتے ہونگے۔ آنکھ اوپر نہ اوٹھا سکینگے۔ کافر کہتے ہیں کیا ہم پھر اولٹے پاؤں پلٹینگے۔ کیا جب گلی ہڈیاں ہو جائینگے۔
بولے تو یہ پلٹنا تو بڑا نقصان ہی ہے۔ تو وہ نہیں مگر ایک جھڑکی۔ جبھی وہ کھلے میدان میں آپڑے ہونگے۔ کیا تمھیں موسیٰ کی خبر آئی۔
جب اوسے اوسکے رب نے پاک جنگل طویٰ میں ندا فرمائی۔ کہ فرعون پاس جا اوسنے سر اوٹھایا۔ اوس سے کہہ کیا تجھے رغبت اس طرف
کہ ستھرا ہو۔ اور تجھے تیرے رب کی طرف راہ بتاؤں کہ تو ڈرے۔ پھر موسیٰ نے اوسے بہت بڑی نشانی دکھائی۔ پس اوسنے
جھٹلایا اور نافرمانی کی۔ پھر پیٹھ دی اپنی کوشش میں لگا۔ تو لوگوں کو جمع کیا پھر پکارا۔ پھر بولا میں تمھارا سب سے اونچا رب
ہوں۔ تو اللہ نے اوسے دنیا و آخرت دونوں کے عذاب میں پکڑا۔ بیشک اسمیں سیکھ ملتی ہے اوسے جو ڈرے۔ کیا تمھاری سمجھ
کے مطابق تمھارا بنانا مشکل یا آسمان کا۔ اللہ نے اوسے بنایا۔ اوسکی چھت اونچی کی پھر اوسے ٹھیک کیا۔ اور اوسکی رات اندھیری
کی اور اوسکی روشنی چمکائی۔ اور اسکے بعد زمین پھیلائی۔ اوسمیں سے اوسکا پانی اور چارہ نکالا۔ اور پہاڑوں کو جمایا۔ تمھارے
اور تمھارے چوپایوں کے فائدہ کو۔ پھر جب آئیگی وہ عام مصیبت سب سے بڑی۔ اوسدن آدمی یاد کریگا جو کوشش کی تھی۔ اور
جہنم ہر دیکھنے والے پر ظاہر کی جائیگی۔ تو وہ جسنے سرکشی کی۔ اور دنیا کی زندگی کو ترجیح دی۔ تو بیشک جہنم ہی ٹھکانا ہے

اور جو اپنے رب کے حضور کھڑے ہونے سے ڈرا اور نفس کو خواہش سے روکا ـ تو بیشک جنت ہی ٹھکانا ہے ـ تم سے قیامت کو پوچھتے ہیں
کہ وہ کب کیلیے ٹھہری ہوئی ہے ـ تمہیں اوس کے بیان سے کیا تعلق ـ تمہارے رب ہی تک اوسکی انتہا ہے ـ تم تو فقط اوسے ڈرانے
والے ہو جو اوس سے ڈرے ـ گویا جس دن وہ اوسے دیکھینگے دنیا میں نہ رہے تھے مگر ایک شام یا اوسکے دن چڑھے ـ

## سورۃ عبس

اللہ نام سے شروع جو نہایت مہربان رحم والا

تیوری چڑھائی اور منھ پھیرا اسپر کہ اوسکے پاس وہ نابینا حاضر ہوا ـ اور تمہیں کیا معلوم شاید وہ ستھرا ہو ـ یا نصیحت لے
تو اوسے نصیحت فائدہ دے ـ وہ جو بے پروا بنتا ہے ـ تم اوسکے تو پیچھے پڑتے ہو ـ اور وہ جو تمہارے حضور ملکتا آیا ـ اور وہ
ڈر رہا ہے ـ تو اوسے چھوڑ کر اور طرف مشغول ہوتے ہو ـ یوں نہیں یہ تو سمجھانا ہے ـ تو جو چاہے اسے یاد کرے ـ اون
صحیفوں میں کہ عزت والے ہیں ـ بلندی والے پاکی والے ـ ایسوں کے ہاتھ لکھے ہوئے جو کرم والے نکوئی والے
آدمی مارا جائیو کیا ناشکر ہے ـ ۵۸۹ ـ اوسے کاہے سے بنایا ـ پانی کی بوند سے اوسے پیدا فرمایا ـ پھر اوسے طرح طرح کے اندازوں
پر رکھا ـ پھر اوسے راستہ آسان کیا ـ پھر اوسے موت دی پھر قبر میں رکھوایا ـ پھر جب چاہا اوسے
باہر نکالا ـ کوئی نہیں اوس نے اب تک پورا نہ کیا جو اوسے حکم ہوا تھا ـ تو آدمی کو چاہیے اپنے کھانوں کو دیکھے ـ کہ ہمنے
اچھی طرح پانی ڈالا ـ پھر زمین کو خوب چیرا ـ تو اوس میں اگایا اناج ـ اور انگور اور چارا ـ اور زیتون اور کھجور
اور گھنے باغیچے ـ اور میوے اور دوب ـ تمہارے فائدے کو اور تمہارے چوپایوں کے ـ پھر جب آئیگی وہ کان پھاڑنے
والی چنگھاڑ ـ اوس دن آدمی بھاگیگا اپنے بھائی ـ اور ماں اور باپ ـ اور جورو اور بیٹوں سے ـ اون میں سے ہر ایک کو اوس دن
ایک فکر ہے کہ وہی اوسے بس ہے ـ کتنے منھ اوس دن روشن ہونگے ـ ہنستے خوشیاں مناتے ـ اور کتنے مونھوں پر اوس دن
گرد پڑی ہوگی ـ اون پر سیاہی چڑھ رہی ہے ـ یہ وہی ہیں کافر بدکار ـ

اور تمہارا کیا [illegible] کہ وہ ستھرا نہ ہو

## سورۃ التکویر

اللہ نام سے شروع جو نہایت مہربان رحم والا ـ ۵۹۰

جب دھوپ لپیٹی جائے ـ اور جب تارے جھڑ پڑیں ـ اور جب پہاڑ چلائے جائیں ـ اور جب تھلکی اونٹنیاں چھوٹی
پھریں ـ اور جب وحشی جانور جمع کیے جائیں ـ اور جب سمندر سلگائے جائیں ـ اور جب جانوں کے جوڑ بنیں ـ اور

جب زندہ دبائی ہوئی سے پوچھا جائے - کس خطا پر ماری گئی - اور جب نامہ اعمال کھولے جائیں - اور جب آسمان جگہ سے کھینچ
لیا جائے - اور جب جہنم بھڑکایا جائے - اور جب جنت پاس لائی جائے - ہر جان کو معلوم ہو جائیگا جو حاضر لائی - تو قسم ہے ان کی
جو الٹے پھریں سیدھے چلیں تھم رہیں - اور رات کی جب پیٹھ دے - اور صبح کی جب دم لے - بیشک یہ عزت
والے رسول کا پڑھا ہے جو قوت والا ہے مالک عرش کے حضور عزت والا - وہاں اوسکا حکم مانا جاتا ہے امانت دار
ہے - اور تمہارے صاحب مجنون نہیں - اور بیشک انہوں نے اوسے روشن کنارہ پر دیکھا - اور یہ نبی غیب
بتانے میں بخیل نہیں - اور قرآن مردود شیطان کا کلام پڑھا ہوا نہیں - پھر کدھر جاتے ہو - وہ تو نصیحت
ہی ہے سارے جہان کیلئے - اوسکے لیے جو تم میں سیدھا ہونا چاہے - اور تم کیا چاہو مگر یہ کہ چاہے اللہ جو رب
سارے جہان کا رب -

ع

## ۵۹۱ سورۃ الانفطار

اللہ کے نام سے شروع جو نہایت مہربان رحم والا -

جب آسمان پھٹ پڑے - اور جب تارے جھڑ پڑیں - اور جب سمندر بہا دیے جائیں - اور جب قبریں کرید دی جائیں - ہر جان جان لیگی
جو اوس نے آگے بھیجا اور جو پیچھے - اے آدمی تجھے کس چیز نے فریب دیا اپنے کرم والے رب سے - جس نے تجھے پیدا کیا پھر ٹھیک بنایا پھر ہموار
فرمایا - جس صورت میں چاہا تجھے ترکیب دیا - کوئی نہیں بلکہ تم انصاف ہونے کو جھٹلاتے ہو - اور بیشک تم پر کچھ نگہبان ہیں -
معزز لکھنے والے - کہ جانتے ہیں جو کچھ تم کرو - بیشک نیکوکار ضرور چین میں ہیں - اور بیشک بدکار ضرور دوزخ میں ہیں - انصاف
کے دن اوس میں جائینگے - اور اوس سے کہیں چھپ نہ سکینگے - اور تو کیا جانے کیسا انصاف کا دن - پھر تو کیا جانے کیسا انصاف
کا دن - جس دن کوئی جان کسی جان کا کچھ اختیار نہ رکھیگی اور سارا حکم اوس دن اللہ کا ہے -

ع

## سورۃ التطفیف

اللہ کے نام سے شروع جو نہایت مہربان رحم والا - ۵۹۲

کم تولنے والوں کی خرابی ہے - وہ کہ جب اوروں سے ماپ لیں پورا لیں - اور جب اونھیں ماپ یا تول کر دیں کم کر دیں - کیا ان
لوگوں کو گمان نہیں کہ انھیں اوٹھنا ہے - ایک عظمت والے دن کیلئے - جس دن سب لوگ رب العلمین کے حضور کھڑے ہونگے - بیشک
کافروں کی لکھت سب سے نیچی جگہ سجین میں ہے - اور تو کیا جانے سجین کیسی ہے - وہ لکھت ایک مہر کیا نوشتہ ہے - اوس دن جھٹلانے والوں کی

اوسے خشک سیاہ کر دیا ۔ اب ہم تمھیں پڑھائینگے کہ تم نہ بھولوگے ۔ مگر جو اللہ چاہے بیشک وہ جانتا ہے ہر کھلے اور چھپے کو
اور ہم تمھارے لیے آسانی کا سامان کر دینگے ۔ تو تم نصیحت فرماؤ اگر نصیحت کام دے ۔ عنقریب نصیحت مانیگا جو ڈرتا ہے
اور اوس سے وہ بڑا بدبخت دور رہیگا ۔ جو سب سے بڑی آگ میں جائیگا ۔ پھر نہ اوس میں مرے اور نہ جیے ۔ بیشک مراد کو
پہنچا جو ستھرا ہوا ۔ اور اپنے رب کا نام لیکر نماز پڑھی ۔ بلکہ تم جیتی دنیا کو ترجیح دیتے ہو ۔ اور آخرت بہتر اور باقی رہنے
والی ۔ بیشک یہ اگلے صحیفوں میں ہے ۔ ابراہیم اور موسیٰ کے صحیفوں میں

۵۹

## سورۃ الغاشیہ

اللہ کے نام سے شروع جو نہایت مہربان رحم والا ۔

بیشک تمھارے پاس اوس مصیبت کی خبر آئی جو چھا جائیگی ۔ کتنے ہی منھ اوس دن ذلیل ہونگے ۔ کام کریں مشقت
جھیلیں ۔ جائیں بھڑکتی آگ میں ۔ نہایت جلتے چشمہ کا پانی پلائے جائیں ۔ اونکے لیے کچھ کھانا نہیں مگر آگ کے کانٹے
کہ نہ فربہی لائیں اور نہ بھوک میں کام دیں ۔ کتنے ہی منھ اوس دن چین میں ہیں ۔ اپنی کوشش پر راضی ۔ بلند باغ میں ۔
کہ اوس میں کوئی بیہودہ بات نہ سنیں گے ۔ اوس میں رواں چشمہ ہے ۔ اوس میں بلند تخت ہیں ۔ اور چنے ہوئے کوزے ۔ اور
برابر برابر بچھے ہوئے قالین ۔ اور پھیلی ہوئی چاندنیاں ۔ تو کیا اونٹ کو نہیں دیکھتے کیسا بنایا گیا ۔ اور آسمان کو
کیسا اونچا کیا گیا ۔ اور پہاڑوں کو کیسے قائم کیے گئے ۔ اور زمین کو کیسی بچھائی گئی ۔ تو تم نصیحت سناؤ تم تو یہی نصیحت
سنانے والے ہو ۔ تم کچھ اون پر کڑوڑا نہیں ۔ ہاں جو منھ پھیرے اور کفر کرے ۔ تو اوسے اللہ بڑا عذاب دیگا ۔ بیشک
ہماری ہی طرف اونکا پھرنا ہے ۔ پھر بیشک ہماری ہی طرف اونکا حساب ہے ۔

## سورۃ الفجر

اللہ کے نام سے شروع جو نہایت مہربان رحم والا ۔

اس صبح کی قسم ۔ اور دس راتوں کی ۔ اور جفت اور طاق کی ۔ اور رات کی جب چل دے ۔ کیوں اس میں عقلمند کے لیے قسم ہوئی
کیا تم نے نہ دیکھا تمھارے رب نے عاد کے ساتھ کیسا کیا ۔ وہ ارم حد سے زیادہ طول والے ۔ کہ اون جیسا شہروں میں پیدا نہ ہوا ۔
اور ثمود جنھوں نے وادی میں پتھر کی چٹانیں کاٹیں ۔ اور فرعون کہ چومیخا کرتا ۔ جنھوں نے شہروں میں سرکشی کی ۔ پھر اون میں بہت
فساد پھیلایا ۔ تو اون پر تمھارے رب نے عذاب کا کوڑا بقوت مارا ۔ بیشک تمھارے رب کی نظر سے کچھ غائب نہیں ۔ لیکن آدمی تو جب اوسے
اوسکا رب آزمائے اور نعمت دے جب تو کہتا ہے میرے رب نے مجھے عزت دی ۔ اور اگر آزمائے اور اوسکا رزق اوس پر تنگ کرے

تو کہتا ہی میری رب نے مجھے خوار کیا۔ یون نہین بلکہ تم یتیم کی عزت نہین کرتے۔ اور آپسمین ایک دوسرے کو مسکین کے کہلانیکی رغبت نہین دیتی۔ اور میراث کا مال ہپ ہپ کھاتے ہو۔ اور مال کی نہایت محبت رکھتے ہو۔ ہان ہان جب زمین ٹکرا کر باش پاش کر دیجائے۔ اور تمھارے ربکا حکم آئے اور فرشتے قطار قطار آئے۔ اور اوسدن جہنم لائی جائے۔ اوسدن آدمی سوچیگا اور اب اوسے سوچنے کا وقت کہانا ہے۔ تو اوسدن اوسکا سا عذاب کوئی نہین کرتا اور اوسکا سا باندھنا کوئی نہین باندھتا۔ ای اطمینان والی جان اپنے رب کی طرف واپس ہو یون کہ تو اوس سے راضی اور وہ تجھسے راضی۔ پھر میرے خاص بندون مین داخل ہو اور میری جنت مین آ۔

## سورۃ البلد

اللہ کے نام سے شروع جو نہایت مہربان رحم فرمانیوالا۔

مجھے اس شہر کی قسم۔ کہ ای محبوب تم اس شہر مین تشریف فرما ہو۔ اور تمھارے باپ ابراہیم کی قسم اور اوسکی اولاد کی کہ تم ہو۔ بیشک ہمنے آدمی کو مشقت مین رہتا پیدا کیا۔ کیا آدمی یہ سمجھتا ہی کہ ہرگز اوسپر کوئی قدرت نہین پائیگا۔ کہتا ہی مینے ڈھیرون مال فنا کر دیا۔ کیا آدمی یہ سمجھتا ہی کہ اوسے کسی نے نہ دیکھا۔ کیا ہمنے اوسکی دو آنکھین نہ بنائین اور زبان اور دو ہونٹ۔ اور اوسے دو ابھری چیزون کی راہ بتائی۔ پھر بیتامل گھاٹی مین نہ کودا۔ اور تونے کیا جانا وہ گھاٹی کیا ہی۔ کسی بندے کی گردن چھوڑانا۔ یا بھوک کے دن کھانا دینا۔ رشتہ دار یتیم کو۔ یا خاک نشین مسکین کو۔ پھر ہو اون سے جو ایمان لائے اور آپسمین صبر کی اور آپسمین مہربانی کی وصیت کی۔ یہ دہنی طرف والے ہین۔ اور جنھون نے ہماری آیتون سے کفر کیا وہ بائین طرف والے۔ ان پر آگ ہے کہ اوسمین ڈالکر اوپر سے بند کر دی گئی۔

## سورۃ الشمس

اللہ کے نام سے شروع جو نہایت مہربان رحم والا۔

سورج اور اوسکی روشنی کی قسم۔ اور چاند کی جب اوسکے پیچھے آئے۔ اور دن کی جب اوسے چمکائے۔ اور رات کی جب اوسے چھپائے۔ اور آسمان اور اوسکے بنانیوالے کی قسم۔ اور زمین اور اوسکے پھیلانیوالے کی قسم۔ اور جان کی اور اوسکی جسنے اوسے ٹھیک بنایا۔ پھر اوسکی بدکاری اور اوسکی پرہیزگاری دل مین ڈالی۔ بیشک مراد کو پہنچا جسنے اوسے ستھرا کیا اور نقصان پایا۔

جو آئیگا اوس دن پہلے ... بھیجے ہوتی نیکی آگے بھیجی ہوتی۔ صحیح

